مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com

# تشریح العضلات

شبیر احمد



قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان، نئی دہلی

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com

# تشریح العضلات

شبّیر احمد



قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان
وزارت ترقی انسانی وسائل، حکومت ہند
فروغ اردو بھون، FC-33/9، انسٹی ٹیوشنل ایریا، جسولہ، نئی دہلی۔ 110025

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com

© قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان، نئی دہلی


| | | |
|---|---|---|
| پہلی اشاعت | : | 2010 |
| تعداد | : | 1100 |
| قیمت | : | -/78 روپئے |
| سلسلۂ مطبوعات | : | 1354 |


Tashreehul Uzlaat

*by*

**Shabbir Ahmed**

**ISBN :978-81-7587-418-3**

ناشر: ڈائرکٹر، قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان، فروغ اردو بھون، FC-33/9، انسٹی ٹیوشنل ایریا، جسولہ، نئی دہلی 110025

فون نمبر: 49539000، فیکس: 49539099

ای۔میل: urducouncil@gmail.com، ویب سائٹ: www.urducouncil.nic.in

طابع: جے۔کے۔آفسیٹ پرنٹرز، بازار مٹیا محل، جامع مسجد، دہلی-110006

اس کتاب کی چھپائی میں 70GSM, TNPL Maplitho کاغذ استعمال کیا گیا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



# پیش لفظ

دنیا میں جب سے انسانی جسم کو تکلیف لاحق ہوئی اسی وقت سے اس کے تدارک کی ضرورت کا احساس ہوا اور اسی وقت سے انسانی جسم کی ساخت واندرونی اعضا کے افعال پر غور وفکر شروع ہوئی۔ ظاہر ہے کہ آج سے ہزاروں سال قبل جب کہ ذرائع معلومات محدود تھے اور سائنس ایک مستقل فن کی حیثیت سے وجود پذیر نہیں ہوئی تھی۔ بایوکیمسٹری کا علم معدوم تھا، اس کے باوجود بھی قدیم محققین نے اس کی طرف توجہ فرمائی۔ رفتار زمانہ کے ساتھ تدریجاً علم کے پہلو روشن ہوتے گئے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ آج فن طب کے دوسرے علوم کی طرح علم تشریح کا علم بھی معراج کمال پر پہنچ چکا ہے۔

آج سائنسی ترقی اور ریسرچ وتحقیق کے عروج کا زمانہ ہے۔ علم طب اور فن طبابت سے تعلق رکھنے والوں کے لیے ازبس ضروری ہے کہ صحیح طور پر اپنے فن کے مسلمات ونظریات کے ساتھ ساتھ جدید تحقیقات اور سائنسی انکشافات سے بھی مکمل طور پر باخبر رہیں۔ علوم کی عہد بہ عہد ترقی سے فن کو ہمکنار رکھنا اس لیے بھی ضروری ہے کہ اس طرح فن زمانے کی تبدیلیوں سے مقابلہ کی صلاحیت پیدا کر لیتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان کا بنیادی مقصد اچھی اور معیاری کتابیں کم سے کم قیمت پر مہیا کرنا ہے تاکہ اردو کا دائرہ نہ صرف وسیع ہو بلکہ پورے ملک میں سمجھی، بولی اور پڑھی جانے والی اردو زبان کی ضرورتیں پوری کی جائیں اور نصابی وغیر نصابی کتابیں آسانی سے مناسب قیمت پر سب تک مہیا ہوسکیں۔ زبان صرف ادب نہیں، سماجی اور طبی علوم کی کتابوں کی اہمیت ادبی کتابوں سے کم نہیں، کیونکہ ادب زندگی کا آئینہ ہے، زندگی سماج سے جڑی ہوئی ہے اور سماجی ارتقا اور ذہن انسانی کی نشو ونما طبعی، انسانی علوم اور ٹکنالوجی کے بغیر ممکن نہیں۔

قومی اردو کونسل نے مختلف علوم وفنون کی کتابیں شایع کی ہیں اور ایک منصوبہ بند پروگرام کے تحت بنیادی اہمیت کی کتابیں چھاپنے کا سلسلہ شروع کیا ہے۔ یہ کتاب اس سلسلے کی ایک کڑی ہے۔ امید ہے کہ یہ اہم علمی ضرورت کو پورا کرے گی۔ میں ماہرین سے یہ گذارش بھی کروں گا کہ اگر کوئی بات ان کو نادرست نظر آئے تو ہمیں لکھیں تاکہ اگلے ایڈیشن میں نظر ثانی کے وقت خامی دور کردی جائے۔

**ڈاکٹر محمد حمید اللہ بھٹ**

ڈائرکٹر

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



# مقدمہ

زیرنظر کتاب " تشریح العضلات " کا پہلا ایڈیشن عضلات پر مشتمل ہے۔ راقم نے کافی عرق ریزی کے بعد اس موضوع پر ایک جامع کتاب تصنیف کرنے کی کوشش کی ہے جو طبیہ کالجوں کے طلبا و اساتذہ کے علاوہ دوسرے باذوق حضرات کے لیے مفید ہو۔ عضلات جسم انسانی کی بنیادی اور اہم حصہ ہیں جو حسن و جمال کے ساتھ روزمرہ کے افعال کے لیے ذمہ دار ہیں۔ بنی نوع انسان مختلف انفعالات نفسانیہ کے انجام دہی کے لیے ان کا محتاج ہے مثلاً! چہرے کے تغیرات، آنکھوں کے اشارے و کنایات، تکلم وطرز تکلم، مختلف تصورات و خیالات کی انجام دہی۔ یہی وجہ ہے کہ انسان جتنا ہی ترقی کے منازل طے کرتا جارہا ہے اتنا ہی اس کی اہمیت سے واقف ہورہا ہے۔ پہلے صرف جراح (سرجن) کے لیے ان کی معلومات ضروری سمجھی جاتی تھی لیکن آج طب کے مختلف شعبوں میں اس پر ریسیرچ کا کام زوروشور سے چل رہا ہے اور اس کی اہمیت کے مدنظر الگ سے اس کے شعبے Physiotherapy اور Physical health کے نام سے کھل گئے ہیں۔ یہ عضلات انسان کے حسن و جمال اور چمک دمک کے لیے ذمہ دار ہوتے ہیں۔ اس لیے اس نمائش کے دور میں ہر کوئی اپنے عضلات (Muscles) کو نمو یافتہ اور متوازن رکھنے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



کے لیے طرح طرح کے طریقے استعمال کرتا ہے اور اس کے لیے جگہ جگہ Gymاور Body fitness club کھولے جا رہے ہیں۔ فلمی دنیا میں فلم کو کامیاب بنانے کے لیے عضلات کی نمائش کی جاتی ہے پہلے ہاتھ و پیر کے عضلات، پھر سینے کے عضلات اور اب پیٹ کے عضلات (6 Abs) کو خوش نما بنا کر فلم کو کامیاب بنانے کی کوشش جاتی ہے۔ اسی طرح کھلاڑیوں اور اس کے طبیب کے لیے عضلات بہت اہم ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ بہت سارے عضلات اور عضلاتی امراض کے نام کھیلوں پر رکھے گئے ہیں مثلاً Play boy's muscles، Footballer muscleاور Tennis elbow وغیرہ۔ طبیب کے لیے یہ عضلات اہم ہوتے ہیں کیونکہ زندگی کا دارومدار ان ہی عضلات کے حرکات پر منحصر ہے کیوں کہ جب تک یہ عضلات اپنے افعال انجام دیتے ہیں دل دھڑکتا رہتا ہے ان کے افعال میں خرابی سے دل کی حرکت بند ہو جاتی ہے اور موت واقع ہو جاتی ہے۔ اسی طرح بلڈ پریشر کو متوازن رکھنے میں ان عضلات کا اہم کردار ہوتا ہے۔

تشریح العضلات کو طب کے دیگر مضامین میں مشکل اور خشک ترین مضمون تصور کیا جاتا ہے شاید یہی وجہ ہے کہ اطبا نے اسے درخوراعتنا نہیں سمجھا۔ انگریزی اور عربی میں تو اس علم کے تعلق سے قابل قدر تحریریں مل جاتی ہیں لیکن اردو کا دامن ان جیسے اہم مضامین سے خالی ہے اور جو بازار میں دستیاب ہیں وہ انگریزی اصطلاحات اور خاکوں سے محروم ہیں۔ طلبا کی دشواریوں اور مشکلات کو پیش نظر رکھتے ہوئے یہ کتاب تالیف کی گئی ہے۔ جگہ جگہ خاکوں اور تصویروں کی مدد سے کتاب کو مزین کرنے کی کوشش کی گئی ہے اور ایسا اس لیے کیا گیا ہے تاکہ ان تصویروں کے ذریعہ بحث کتاب بآسانی طلبا کے دل و دماغ میں اتر جائے۔ ساتھ میں یونانی اصطلاحات کے ساتھ انگریزی اصطلاحات کے ذریعہ پرسہل بنانے کی کوشش کی گئی ہے۔

عصری تقاضوں کو سامنے رکھتے ہوئے تشریح کی عام کتابوں سے ہٹ کر اس کتاب میں عضلات کی ساخت، تشریح اطلاقی، مختلف مفاصل کے حرکات میں حصہ لینے والے عضلات کا نام اور آخر میں انگریزی و یونانی اصطلاحات کی ایک فہرست دی گئی ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



اس کتاب کے مطالعہ کرنے والوں اور سرپرستوں سے خصوصی طور پر درخواست ہے کہ جو کمی اس کتاب میں نظر آئے اسے میری کم علمی پر محمول فرمائیں اور جو اچھی بات دکھائی دے اسے عنایت ربانی اور بزرگوں کی دعاؤں کا ثمرہ سمجھیں۔ ناسپاسی اور ناقدر شناسی ہوگی اگر میں یہاں "قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان، حکومت ہند" کا ذکر نہ کروں جس نے میری کتاب "علم الافعال" کی اشاعت کا انتظام کر کے مجھے گوناگوں ذہنی اور مالی مشکلات سے گلوخاصی بخشی اور میری ہمت افزائی کی، میری دعا ہے یہ ادارہ دن دونی رات چوگنی ترقی کرے۔

اخیر میں اپنے تمام محسنین، معاونین و ہمدردان کا بے حد ممنون و مشکور ہوں جن کی دعاؤں اور عملی تعاون کی بدولت یہ کام پایہ تکمیل کو پہونچا۔

ڈاکٹر شبیر احمد

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



# فہرست

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com

# تشریح العضلات
# (Myology)

عضلہ (Muscle): حیوانی جسم کی وہ بافتیں ہیں جن کی تشکیل ایسے خلیات سے ہوتی ہے جو جسم کی اندرونی و بیرونی حرکات کی ذمہ دار ہیں۔ حیوان کا ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا، آنتوں کی حرکت، بصری عدسے ارتکاز، دل کی دھڑکن اور جسم کی گرمائش سب میں عضلات کی کارفرمائی نمایاں ہیں اور یہ بدن میں (Heat) حرارت پیدا کرتی ہے۔ عضلہ میں سب سے زیادہ حرکت ہوتی ہے اور یہ حرکت انقباض (Contraction) اور انبساط (Relaxation) کے ذریعہ حاصل ہوتی ہے۔

## نسیج عضلی (Muscular tissue)

یہ عضلی الیاف (Muscle fibres) سے مرکب ہوتے ہیں جو بنڈل یا گچھوں (Bundles or Fasciculi) کی شکل میں آراستہ ہوتے ہیں اور ایک دوسرے کے متوازی

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com






تصویر۔ ہیکلی عضلہ کا نسیج الحاقی کے ساتھ تعلق

Fig: Relationship of connective tissue to skeletal muscle

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



چلتے ہیں۔ ایک منفرد عضلی لیف (Individual muscle fibre) کے گرد ڈھیلے نسیج خلوی (Loose areolar tissue) کی ایک باریک تہ محیط ہوتی ہے جسے بطانہ عضلیہ (Endomysium) کہتے ہیں، چند عضلی الیاف گچھوں کی شکل میں آراستہ ہو کر ایک منفرد عضلی بند (Individual muscular fasciculus) کی تشکیل کرتے ہیں جس کے گرد غشا خلوی کی ایک کثیف تہ (Dens layer) محیط ہوتی ہے۔ اسے ظہارۃ عضلیہ (Perimysium) کہتے ہیں، آخر کار بہت سے عضلی گچھے (Muscular Fasciculi) مل کر ایک مشترک نسیج خلوی کے غلاف میں ملفوف ہوتے ہیں، اس غلاف کو غمد العضلہ (Epimysium) کہتے ہیں اور اس طرح ایک منفرد عضلہ کی تشکیل ہوتی ہے، یہ غمد العضلہ دو عضلات کے درمیان دبیز ہو کر حاجز بین العضلات (Intermuscular septum) بناتا ہے۔

### ارتقا (Development)

تمام انسجہ عضلی کا ارتقا Mesoderm (طبقہ درمیانی) سے ہوتا ہے ماسوا جلد کے عضلہ ناصبۃ الشعر (Erector piporum) اور چشم کے عضلات ہدبیہ (Ciliary muscles) کے، جن کا ارتقا Endoderm (طبقہ اندرونی) سے ہوتا ہے۔

## نسیج عضلی کے اقسام

### (1) ساخت کے اعتبار سے اس کی تین قسمیں ہیں

1۔ عضلات مخططہ (Striated muscles)

2۔ عضلات غیر مخططہ (Non striated muscles)

3۔ عضلات قلبیہ (Cardiac muscles)

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



## (ب)افعال کے اعتبار سے اس کی دو قسمیں ہیں

1۔عضلات ارادیہ(Voluntary muscles)

2۔عضلات غیرارادیہ (Involuntary muscles)

## (ج)ارتقاکے اعتبار سے بھی اس کی دو قسمیں ہوتی ہیں۔

1۔عضلات بدنیہ(Somatic muscles)

2۔عضلات حشویہ(Visceral muscles)

## عضلات مخططہ کی خوردبینی ساخت

## (Minute structure of striated muscles)

عضلات مخططہ کو عضلات بدنیہ یا عضلات ارادیہ بھی کہتے ہیں، ایک بدنی عضلی لیف (Somatic muscle fibre) کی لمبائی 1 ملی میٹر سے 4 ملی میٹر تک ہوتی ہے۔ جبکہ اس کی دبازت 10m to 40m تک ہوتی ہے ہر عضلی لیف (Muscle fibre) کی محیط پر ایک غشائی غلاف ہوتا ہے جسے غلاف غمد لحمی غشا العضلہ (Sarcolemma) کہتے ہیں۔ اس غلاف کے اندر ایک مادہ حیات (Protoplasm) ہوتا ہے جسے مادہ حیات لحمی (Sarcoplasm) کہتے ہیں اس مادہ حیات میں غلاف غمد لحمی کے قریب ایک بیضوی الشکل نوات (Nucleus) پایا جاتا ہے۔ علاوہ ازیں مادہ حیات لحمی میں متعدد باریک ریشے (Myofibrils) ہوتے ہیں جنھیں الیاف صغیرہ عضلیہ (Myofibrils) کہتے ہیں۔

(Myofibrils) کا متبادل نام Sarcostyles بھی ہے، یہ الیاف صغیرہ عضلیہ ایک دوسرے کے متوازی چلتے ہیں اور گچھوں کی شکل میں یا تو اس طرح آراستہ ہوتے ہیں کہ ایک عضلی لیف Myofibril دوسرے عضلی لیف Myofibril سے جدا جدا رہتے ہیں، جن کے درمیان مادہ حیات کی کچھ مقدار پائی جاتی ہے یا ایک Myofibril دوسرے Myofibril

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



سے متصل ہوتے ہیں۔

اگر ایک لیف fibril کو طولی تراش میں دیکھا جائے تو اس میں روشن خانے (Light segments) اور تاریک خانے (Dark segments) ایک منتظم وقفہ (Regular interval) پر دکھائی دیتے ہیں اور یہ خانے تمام الیاف صغیرہ عضلیہ میں یکساں خطوط (Same lines) پر واقع ہوتے ہیں حتی کہ جب ایک ساتھ دیکھے جاتے ہیں تو لمبائی چوڑائی مخطط (Striated) دکھائی دیتی ہیں۔ اسی لیے بدنی عضلہ کو عضلہ مخطط کہتے ہیں۔ ہر تاریک خانہ Anisotropic یعنی Doubly refractile ہوتا ہے اور روشنی گذارنے سے تاریک دکھائی دیتا ہے اس تاریک خانہ کو A-band کہتے ہیں جبکہ ہر روشن خانہ Isotropic ہے۔ یعنی (Singly refractile) ہوتا ہے اور روشنی گذارنے سے صاف (Clear) دکھائی دیتا ہے، اس روشن خانہ کو I-band کہتے ہیں۔ A-band یعنی تاریک خانہ Iron haematoxylin سے رنگا (Stain) جاتا ہے جبکہ I-Band یعنی روشن خانہ Iron haematoxylin سے رنگین (Stained) نہیں ہوتا۔

ہر روشن خانے کے وسط میں ایک باریک گہری لکیر (Thin dark line) ہوتی ہے جسے Z-disc یا خط کروز (Krauses line) کہتے ہیں اور دو متصل Z-Disc کے مابین واقع عضلی لیف کے خانے کو عضلانیہ (Sarcomere) کہا جاتا ہے۔ تاریک خانہ یعنی A-band کے وسط میں ایک روشن لکیر ہوتی ہے جسے H-disc یا خط ہنسن Hensen's line کہتے ہیں، H-Disc کے وسط میں ایک تاریک لکیر پائی جاتی ہے۔ جسے M-line کہتے ہیں۔

خلاصہ ہے کہ ہیکلی عضلہ Skeletal muscle کے الیاف کو اگر الکٹرون خوردبین میں دیکھیں تو یہ الیاف (جسے نسیج عضلی کے خلیات بھی کہتے ہیں) میں غشا العضلہ سے محیط ہیں اور ان کے مادہ حیات میں باریک باریک دھاگے ہوتے ہیں ان میں سے دبیز الیاف صغیرہ (Myofibrils) کو خیطہ عضالین (Myosin filament) اور رقیق الیاف صغیرہ کو

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ عضلات مخططہ کی خوردبینی ساخت

Fig: Histology of striated muscles

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



خیطہ شعاعین (Actin filament) کہتے ہیں۔ مادہ حیات میں دبیز اور رقیق الیاف صغیرہ کے علاوہ متعدد نوات (Nucleus) اور میٹوکارنڈ (Mitochondria) یا حمرۃ العضلہ، شحم، نشاء حیوانی، آلہ گالگی (Golgi apparatus) اور شبکۃ العضلہ (Sarcoplasmic retinaculum) ہوتے ہیں۔

## عضلات حشویہ/غیر ارادیہ کی خوردبینی ساخت

## (Minutestructureofvisceral/Involuntary muscles)

اس میں لمبے تکلہ نما خلیات (Elongated fusiform cells) ہوتے ہیں جس میں نواۃ مرکز میں واقع ہوتا ہے اس کے مادہ حیات (Sarcoplasm) میں الیاف صغیرہ عضلی (Myofibrillae) ہوتے ہیں لیکن ان میں مستعرض خطوط (Transverse striations) نہیں پائے جاتے اسی لیے اسے (Smooth muscle) بھی کہتے ہیں۔ اس میں غشا العضلہ (Sarcolemma) نہیں ہوتا۔ لیکن خلیہ کی دیوار نسیج شبکی (Reticular tissue) کی ایک باریک غشا سے بنی ہوتی ہے، عضلہ حشویہ کی طریقہ آراستگی مختلف جگہوں پر مختلف ہوتی ہے۔ آنتوں کی دیواروں میں یہ تہوں (Layers) میں آراستہ ہوتے ہیں جبکہ مثانہ میں اس کے ریشے ایک دوسرے کو تقاطع (Interlace) کرتے ہیں۔ جلد میں یہ بکھرے ہوئے (Scattered) ہوتے ہیں۔ کہیں پر یہ نامکمل حلقہ بناتے ہیں عضلات بدنیہ کی طرح یہ عضلات بھی نسیج الحاقی (Connective tissue) کی تہوں میں ملفوف ہوتے ہیں جس میں عروق لمفاویہ (Lymphatic vessels) عروق دمویہ (Blood vessels) اور اعصاب (Nerves) پائے جاتے ہیں۔

یہ عضلات مجوف احشاء کی دیواروں، عروق دمویہ، غدد ناقلہ کی قنات (Duct of endocrine gland)، طحال (spleen)، کیس لیفی (Fibrous capsule)، غدہ لمفاویہ میں، عنبیہ (Pupils) اور جسم ہدبی (Ciliary body) اور اختتامی عروق خشنہ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com









تصویر۔ عضلہ حشویہ کی خوردبینی ساخت

Fig : Histology of visceral muscles

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



(Terminal bronchioles) کی دیواروں میں پائے جاتے ہیں اس کے علاوہ عضلہ رافعہ الجفن میں بھی ہوتے ہیں لیکن عضلہ رافعہ الجفن علیا میں ایک مخلوط عضلہ ہے جس میں عضلہ بدنی وحشوی دونوں ہی ملتے ہیں۔

## عضلات حشویہ اور عضلات بدنیہ، کا باہمی فرق

## (D/B Visceral and somatic muscles)

### عضلات بدنیہ (Somatic muscles)

1۔ اس کے ریشے آڑے طور پر مخطط ہوتے ہیں

2۔ اس کا نواۃ محیط کے قریب ہوتا ہے

3۔ اس میں غلاف غشاء العضلہ (Sarcolemma sheath) پائی جاتی ہے

4۔ اس کی عصبی پرورش اعصاب بدنیہ (Somatic nerves) سے ہوتی ہے۔

5۔ اس میں انکماش پذیری (Tonicity) انقباضیت اور انقباض پذیری (Contractibility) کا انحصار عصبی پرورش پر ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ یہ عضلات جلد منقبض ہو جاتے ہیں۔

6۔ عضلہ میں تکان (fatigue) جلد پیدا ہوتا ہے۔

### عضلات حشویہ (Visceral muscles)

1۔ اس کے ریشے غیر مخطط (Non striated) ہوتے ہیں۔

2۔ اس کا نواۃ خلیہ مرکز میں ہوتا ہے۔

3۔ اس میں غلاف غشا العضلہ نہیں ہوتی۔

4۔ اس کی عصبی پرورش اعصاب حشویہ (Splanchnic nerves) سے ہوتی ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



5۔ عضلاتی انقباض آہستہ آہستہ (Slowly) ہوتے ہیں۔

6۔ عضلہ میں تکان آسانی سے نہیں ہوتا ہے۔

7۔ عضلاتی انقباض برجستہ (Spontanous) اور بغیر عصبی اثر کے ہوتا ہے۔

## عضلات قلبیہ (Cardiac muscles)

یہ صرف قلب کے عضلہ تک محدود ہے۔ اس میں کچھ خصوصیت عضلہ بدنیہ کی اور کچھ عضلہ حشویہ کی پائی جاتی ہے۔ یہ عضلات ساخت میں عضلہ بدنیہ کی طرح مخطط (Striated) لیکن فعل میں عضلہ حشویہ کی طرح غیر ارادی ہوتے ہیں، پھر بھی اس کی اہم خصوصیت یہ ہے کہ اس کے الیاف کی شاخیں ایک دوسرے سے تفمم (Anastomose) کرتی ہیں جس کی وجہ سے آسانی سے عضلہ بدنیہ وعضلہ حشویہ سے پہچانے جاسکتے ہیں۔

## خوردبینی ساخت (Microscopic structure)

عضلہ قلبیہ کے الیاف مربع الشکل خلیات (Quadrangular cells) سے مرکب ہوتے ہیں جس میں نواۃ (Nucleus) مرکز میں واقع ہوتا ہے، ان خلیات سے آزادانہ طور پر شاخیں نکلتی ہیں جو ہم عصر خلیات (fellow cells) سے خلیہ در خلیہ اور شاخ در شاخ (Branches to branches) تفمم کرتے ہیں اور اس طرح متصل الیاف کی شاخوں سے مل کر سہ رخی جال سا بناتی ہیں، الیاف قلب گو کہ لمبائی وچوڑائی میں مخطط ہوتے ہیں لیکن عضلہ بدنیہ کے مقابلہ میں یہ خطوط Striations دھندلے اور کم نمایاں ہوتے ہیں، اور ان کی غشا العضلہ (Sarcolemma) عضلہ بدنیہ کے مقابلہ میں زیادہ باریک (Thinner) یہاں تک کے نہ ہونے کے برابر ہوتا ہے یعنی بہ مشکل دکھائی دیتا ہے۔ اس کا مادہ حیات دانہ دار ہوتا ہے اور الیاف صغیرہ خلیہ کے محیط کے پاس ملتے ہیں۔ یہ روشن اور تاریک طبقہ عضلہ بدنیہ کے مانند ہوتے ہیں۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com






تصویر۔ عضلہ قلبیہ کی خوردبینی ساخت

Fig: Histology of cardiac muscle

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



## عضلات قلبیہ کے مخصوص انسجہ

## (Specialised tissues of cardiac musculature)

عضلات قلب میں بعض مقامات پر کچھ مخصوص انسجہ ملتے ہیں جو امتیازی خصوصیت کے حامل ہوتے ہیں، یہ درج ذیل ہیں۔

(1) عقدہ جیبی اذنی (Sinuauricular node) (2) عقدہ اذنی بطنی (Atrioventricular node) (3) حزم اذنی بطنی (Atrioventricular bundle) (4) الیاف پرکنجی (Purkinje fibres)۔

عام طور سے عقدہ جیبی اذنی اور کبھی کبھی عقدہ اذنی بطنی سے قلب میں حرکت منتظمہ (Cardiac rythm) کی ابتدا ہوتی ہے جبکہ باقی مخصوص انسجہ سے انقباضی لہر (Contraction wave) اذن سے بطن میں پہونچتے ہیں۔

(Cardiac rythm) قلب کی ایک امتیازی خصوصیت یہ ہے کہ ایک منتظم وقفہ کے بعد قلب میں خود بخود انقباض (Contraction) اور انبساط (Dialatation) ہوتا رہتا ہے جسے قلبی حرکت منتظمہ کہتے ہیں۔

### عقدہ جیبی اذنی (Sinuauricular node)(S.A.Node)

یہ عقدہ قلب کے دائیں اذن (Rt. atrium) میں عرف اختتامی (Crista terminalis) کے بالائی سرے کی بائیں جانب اور اجوف صاعد (Superior venacava) کے اگلے حصہ میں واقع ہوتا ہے اور تقریباً 2 سینٹی میٹر نیچے تک پھیلا رہتا ہے۔ یہ عقدہ مخصوص عضلی عصبی نسیج سے مرکب ہوتا ہے جس میں عضلی الیاف کے جال (Plexiform network) اور عقدی خلیات والیاف (Ganglion cells and fibres) ہوتے ہیں جو نسیج الحاقی کے قاعدہ میں ایک دوسرے سے متصل رہتے ہیں۔ اس عقدہ میں دموی پرورش (Blood supply) اور نشاستہ (Glycogen) وافر مقدار میں پائی جاتی ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**عقدہ اذنی بطنی (Atrioventricular node (A.V**

اس کی خوردبینی ساخت بھی S.A. node کی طرح ہوتی ہے یہ عقدہ دائیں اذن (Rt. atrium) میں ثقبہ اجوف نازل اور دائیں ثقبہ اذنی بطنی (Atrioventricular opening) کے مابین فاصل بین الاذنین (Interatrial septum) کے زیریں حصہ پر واقع ہے۔

**حزم اذنی بطنی (Atrioventricular bundle or bundle of his)**

یہ حزم S.A.node سے شروع ہو کر دائیں حلقہ اذنیہ بطنیہ (Rt. atrioventricular ring) کو عبور کرتا ہے اور فاصل بطنی کی طرف بڑھ کر اس فاصل میں اوپر چڑھتا ہے اور پھر اس فاصل کے غشائی حصہ کے زیریں سرے پر پہنچ کر یہ حزم دائیں اور بائیں دو شاخوں میں بٹ جاتا ہے، دائیں شاخ فاصل بطنی کے دائیں جانب نیچے اتر کر (Septomarginal trabeculae) سے ہوتی ہوئی آخر کار عضلہ حلمیہ مقدمہ (Anterior papillary muscle) کے قاعدہ میں پہونچتی ہے جبکہ حزم کی بائیں شاخ فاصل بطنی غشائی کو فاصل عضلی کے بالائی سرے کے پاس چھید کر فاصل کے بائیں جانب پہونچتی ہے اور ایک چوڑے پتلے بند کی شکل میں ہو کر عام طور پر فاصل عضلی کے تقریباً نصف حصہ نیچے اتر کر دو حصوں میں بٹ جاتی ہے۔ پھر مزید چھوٹی شاخوں میں بٹ کر غمد طمیہ (Trabeculi carnae) میں گذر کر عضلات حلمیہ میں پہونچتی ہیں۔

**الیاف پرکنجی (Purkinje fibres)**

دراصل یہ Bundle of his کے اختتامی الیاف ہیں جو ایسے خلیات سے مرکب ہوتے ہیں جو نسبتاً زیادہ بڑے ہوتے ہیں۔ ان میں لمبے ہلکے نواۃ پائے جاتے ہیں اور عصبی خلیات و الیاف بکھرے ہوئے ملتے ہیں۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**عضلہ بدنیہ/ارادیہ کے حصے (Skeletal muscles)**

عام طور پر ایک عضلہ بدنیہ / ہیکلیہ دو حصوں (لحمی حصہ، لیفی حصہ) سے مرکب ہوتا ہے جبکہ چند عضلات میں محض لحمی حصہ (Fleshy part) ہوتا ہے۔ عام طور پر ایک ارادی عضلہ کسی مفصل پر دو نقطوں کے مابین پھیلا ہوتا ہے۔ عضلہ کے ایک سرے کی چسپیدگی جوڑ کے قریبی سرے (Proximal end) پر ہوتا ہے اسے مبدا (Origin) کہتے ہیں جب کہ دوسرے سرے کی چسپیدگی جوڑ کے بعیدی حصہ (Distal part) پر ہوتا ہے اسے منتہی (Insertion) کہتے ہیں۔ مبدا کے ریشے لحمی یا وتری (لیفی) ہو سکتے ہیں جنھیں لحمی سرا، یا بطن (Fleshy head or belly) اور وتری سرا (Tendinous head) کہتے ہیں۔ منتہی کے ریشے عام طور پر (Tendinous) وتری ہوتے ہیں۔ فعل کے اعتبار سے مبدا عام طور پر غیر متحرک (Fixed) اور منتہی متحرک (Mobile) ہوتا ہے لیکن گاہے فعل اس کے برعکس بھی ہوتا ہے عضلہ کا لیفی حصہ (Fibrous part) جب کثیف ہو کر ایک ڈوری (حبل Cord) کی شکل یا دبیز بند بناتا ہے تو اسے وتر (Tendon) کہا جاتا ہے، اور جب یہی ریشے پھیل جاتے ہیں اور جھلی کی طرح ساخت بناتے ہیں تو ان کو صفاق (Aponeurosis) کہا جاتا ہے۔

## عضلات ارادیہ کی وجہ تسمیہ (Nomenclature)

1۔ عضلات کے نام کبھی ان شکل وصورت کی بنیاد پر رکھے جاتے ہیں مثلاً مربعہ Quadratus، Triangularis، معینہ Rhomboideus، مربعہ منحرفہ Trapezius، طویلہ Sartorius، مسننہ Sarratus، مخروطیہ Pyramidalis۔

2۔ گاہے ان کے نام مبدا کے سروں کی بنا پر رکھے جاتے ہیں۔ مثلاً ذات الراسین (Biceps) ثلاثۃ الرؤس Tricep، رباعیہ الرؤس Quadreceps، ذات البطنین (Digastricus)۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



3۔ گاہے ان کے نام ان کی ساخت کی بنیاد پر رکھے جاتے ہیں۔ مثلا وتریۃ العصف (Semitendenosus)،غشائیہ العصف Semimembranosus،رقیقہ Gracilis۔

4۔ گاہے ان کے محل وقوع کے لحاظ سے رکھے جاتے ہیں۔ مثلا صدغیہ Temporalis،عضلہ بین الاضلاع Intercostalis،فوق السنسنہ Supraspinatus،تحت الکتف Subscapularis۔

5۔ گاہے عضلات کی چسپیدگی کی بنا پر رکھے جاتے ہیں مثلاً قصیہ ترقویہ حلمیہ (Sternocleidomastoideus)،ابریہ لامیہ (Stylohyoideus)، حلقیہ درقیہ (Cricothyroideus)

6۔ گاہے عضلات کے الیاف کے رخ کے اعتبار سے رکھے جاتے ہیں مثلا مستقیمہ (rectus) ،موربہ (Obliques)،مستعرضہ (Transversus)

7۔ گاہے ان کے افعال کے لحاظ سے نام رکھے جاتے ہیں، مثلاً قابضہ (Flexor)، باسطہ (Extensor)،مقربہ (Adductor)،مبعدہ (Abductor)، باطحہ (Supinator)، ضاغطہ (Compressor)،شادہ (Tensor)، خافضہ (Depressor)، عاصرہ (Sphinctor)،رافعہ (Levator) ،ناصبہ (Erector)،ممددہ (Dialator)۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں

# Applied anatomy تشریح اطلاقی

**Tenosynovitis (1)**: بار بار سوجن (Inflammation) ہوتا ہے۔

سوجن (التہاب) اوتار (Tendons) ,Tendon sheaths (غلاف اوتار) اور Synovial membrane (کیس زلالی) میں ہوتا ہے اس میں عام طور پر wrist (کلائی)، Shoulders (کندھے)، Elbow (کہنی)، Finger joints (انگلیوں کے جوڑ)، Ankle (ٹخنہ) اور قدم (Feet) متاثر ہوتے ہیں۔ اس کے اندر مقامی طور پر ورم ہو جاتا ہے جو دکھائی دیتا ہے لیکن کبھی کبھی dry (خشک) ورم ہوتا ہے۔ یہ چوٹ لگنے، strain (کھچاؤ) اور بہت زیادہ ورزش کی وجہ سے ہوتا ہے۔

**Muscle building anabolic steriods (2) یا Steriods** : یہ کیمیاوی مادے (Chemical substances) ہیں جو جم والے Body بنانے کے لیے استعمال کراتے ہیں۔ یہ Steroids کیمیاوی اعتبار سے Cholestrol ہوتے ہیں۔ زیادہ تر Steroids رسیلات (Hormones) ہوتے ہیں یہ جسم میں بہت سارے افعال انجام دیتے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



ہیں یہ steroid (Testosterone) بنیادی طور پر Muscle protein بناتے ہیں۔ جو عضلات کی Strength اور Endurance بڑھا دیتا ہے لیکن اس کے بہت سارے مضر اثرات ہوتے ہیں جو درج ذیل ہیں۔

(1) سرطان کبد Liver cancer (2) Kidney damage (گردے کی خرابی) (3) امراض قلب (Heart disease) (4) دماغی واعصابی امراض مثلاً Aggressive behavior اور Irritability نفسیاتی علامات Manic fits اور depression (5) جنسی امراض : عورتوں میں sterility (بانجھ پن) جنسی رسیلات میں خرابی Hormonal disturbance، Facial hair، Deepening of the voice۔ رحم (Uterus) اور شدیین (Breast) کی Atrophy اور ایام حیض کی خرابی جیسے امراض ہوتے ہیں۔ مردوں میں: Breast کا بڑھ جانا، Sexual hormones اور Sperm کے مقدار میں کمی کا ہونا اور کبھی کبھی Adduction کا شکار ہو جاتا ہے۔

**(3) Rigor mortis**: موت کے بعد عضلاتی انسجہ (Muscular tissues) میں کچھ کیمیاوی تبدیلیاں ہوتی ہیں۔ جو Muscular status کو متاثر کرتی ہیں اس کے اندر ATP کی کمی کی وجہ Myosin دوبارہ Actin سے متصل ہو کر عضلات کے Relaxation کو روکتی ہے جس کی وجہ سے عضلات Rigidity کی حالت میں رہتے ہیں اس حالت کو Rigor mortis کہتے ہیں لیکن چوبیس گھنٹے کے بعد یہ حالت ختم ہونے لگتی ہے۔

**(4) Hypotonia**: عضلاتی Tone کا ختم یا کم ہو جانا hypotonia کہلاتا ہے۔ اس طرح کے عضلات کو flaccid muscles بھی کہتے ہیں۔ اس حالت میں عضلات اپنی گولائی (round) کھو دیتے ہیں اور flat ہو کر Hyperextend ہو جاتے ہیں۔ اس میں زیادہ تر Limbs (اطراف) کے عضلات متاثر ہوتے ہیں۔ اگر یہ عصبی خرابی کی وجہ سے ہو تو اس حالت کو flaccid paralysis کہتے ہیں۔ اس کے اندر عضلات کی Tone اور Tendon reflex

بھی کم ہو جاتا ہے عضلات کی Atrophy ہونے لگتی ہے۔

**(5) Hypertonia** : عضلات کی Tone کا بڑھ جاتا ہے۔ دو اقسام ہیں
(1)Spasticity (2) Rigidity

**(الف) Spasticity**: اس کے اندر عضلاتی Tone (Stiffness) بڑھ جاتی ہے۔ Tendon reflex اور Pathalogical reflex بڑھ جاتے ہیں۔ Pathalogical reflex کو Babinski sign بھی کہتے ہیں۔ اس Condition میں عضلاتی مدافعت (Resistance)passive مثبت حرکات کے مقابل بڑھ جاتی ہے اور اس کے فوراً بعد عضلاتی Tone ختم ہو جاتا ہے۔

**(ب) Rigidity**: اس کے اندر عضلاتی Tone بڑھ جاتا ہے لیکن Tendon reflex متاثر نہیں ہوتا ہے۔ یہ rigidity اگر Uniform ہو تو اسے Lead pipe rigidity کہتے ہیں اور اگر غیر متواتر ہو اور بیچ میں Jerk موجود ہو تو اسے Congenital whole rigidity کہتے ہیں اور یہ Parkinson's disease میں دیکھنے کو ملتا ہے۔

**(6) Electromyogaphy** (E M G): Electrical activity کو Contraction اور Resting حالت میں Record کرنا۔ اس سے تشخیص میں مدد ملتا ہے خاص طور پر Paralysis (مفلوج) اور Muscular weakness کے اسباب کو معلوم کرنے کے لیے۔

**(7) Homeostatic imbalances**: نظام عضلات (Muscular system) کی خرابی، نقص تغذیہ (Malnutrition)، سمی مادوں کا اجتماع، امراض، چوٹ (Injuries) عصبی اتصال کی خرابی (Innervation) کی وجہ سے ہو تو اسے Homeostatic imbalance کہتے ہیں یہ درج ذیل ہیں۔

**(1)Fibrosis**: اس کے اندر عضلاتی الیاف (Muscle fibris) کی جگہ نسیج

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



الحاقی (Connective tissue) لے لیتی ہیں اور یہ عضلاتی الیاف کے dead کے بعد ہوتا ہے اس کی وجہ Injuries اور Degeneration ہوتا ہے۔

**(2)Fibromyalgia**: (Painful condition) اس کے اندر درد، سوجن، چھونے میں درد عضلات و اوتار اور ارد گرد کے Soft tissues میں صلابت (Stiffness) ہوتی ہے۔ اس سے عام طور پر رباط، اوتار، نسیج الحاقی متاثر ہوتے ہیں اس کی وجہ جسمانی و دماغی تناؤ، چوٹ، dampness، ٹھنڈک کا لگنا، نیند کی کمی یا Rheumatic حالت ہوتی ہے۔ اس میں جسم کے کچھ مخصوص حصے lumbar part of back ، Neck، chest اور Thigh متاثر ہوتے ہیں۔ (مالش) Massage اور آرام کرنے سے سکون ملتا ہے اور کبھی ہمیشہ کے لیے ختم ہو جاتا ہے لیکن کبھی کبھی یہ chronic میں بدل جاتا ہے۔

**(3)Muscular dystrophies**: اس کے اندر عضلاتی الیاف کا Degenration اور اس کے بعد Atrophy ہوتی ہے۔ اس کی وجہ Genetic disease اور Potassium کا استحالہ نہ ہونا، لحمیات کی کمی خاص طور پر Dystrophies اور Creatine کا Utilize نہ ہونا، اسے ویسے معلوم نہیں کیا جا سکتا ہے کیونکہ اس میں دونوں طرف کے عضلات متاثر ہوتے ہیں اس لیے اس میں E M G کی مدد لی جاتی ہے۔

**(4)Myasthenia gravis(M.G.)**: یہ بھی Muscular weakness ہے لیکن یہ Neuromuscular junction کی خرابی کی وجہ سے ہوتا ہے اس کے اندر (.Accetylcholine(A.ch اپنے Receptors سے متصل نہیں ہو پاتے ہیں۔

یہ مرض عورتوں میں بیس سے پچاس سال کے عمر میں ہوتا ہے اس کے اندر Neck اور Face کے عضلات (Muscles) متاثر ہوتے ہیں اس میں شروع میں نگلنے (Swallowing) میں پریشانی ہوتی ہے پھر چبانے (Chewing) میں اور آخر میں بول بھی نہیں سکتے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**(8) Abnormal contraction (غیر طبعی انقباض)**

**(1) Spasm:** غیر اداری طور پر اچانک یک وقت عضلات میں انقباض ہو جانا Spasm کہلاتا ہے۔

**(2) Tremer:** غیر منظم، غیر ارادی بلاضرورت مخالف گروپ کے عضلات میں انقباض ہونا یہ Parkinson's disease میں دیکھنے کو ملتا ہے۔

**(3) Fasciculation:** یہ غیر اداری ہوتا ہے اس کے اندر عضلات Twitch کر جاتے ہیں اور یہ Sclerosis میں ہوتا ہے۔

**(9) طبی اصطلاحات Medical terminology**

**(1) Gangrene (Eating sore) (غانغرانا):** Soft tissue کی Death یہ دموی پرورش کے متاثر ہونے کی وجہ سے ہوتا ہے۔ اس کا سبب Clastridium group کا جراثیم ہے۔

**(2) Myolgia:** عضلات کے اردگرد انسجہ یا عضلات میں درد کا ہونا۔

**(3) Myoma :** عضلاتی انسجہ کا Tumor۔

**(4) Myomalacia:** عضلات کا ملائم ہو جانا۔

**(5) Myopathy:** عضلاتی انسجہ کے امراض۔

**(6) Myosclerosis:** عضلاتی الیاف کی صلابت (Hardning)۔

**(7) Myospasm:** عضلاتی تشنج۔

**(8) Myotonia:** انقباض اور Excitability کا بڑھ جانا لیکن انبساط کے قوت کا کم ہو جانا۔

**(9) Paralysis:** اعصابی یا عضلاتی خرابی کی وجہ سے Tone کا ختم ہو جانا۔

**(10) Trichinosis:** طفیلی جرثومہ Trichinella spiralis کی وجہ سے ہوتا

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



ہے یہ pigاور Ratمیں پایا جاتا ہے جو لوگ ان کے تعلق میں رہتے ہیں یا اس کا گوشت کھاتے ہیں ان میں دیکھنے کو ملتا ہے۔

**(11) Volkmann's contracture:** عضلات کا مستقل انقباض یہ عضلاتی الیافی کے dead ہونے کی وجہ سے ہوتے ہیں۔

**(12) Wryneck:** Neck کے سطحی دغائرعضلات میں انقباضی حالت جس کی وجہ سے گردن مڑ جاتی ہے اور سر غیر طبعی Position میں رہتا ہے۔

## بین العضلاتی انجکشن

## Intramuscular injection (IMI)

دوا جسم انسانی میں کئی راستوں سے داخل کی جاتی ہے اور مختلف شکل میں استعمال کی جاتی ہے انھیں طریقوں میں سے ایک طریقہ انجکشن ہے۔ انجکشن کو لگانے کے لیے جسم میں مختلف مقامات ہیں جن میں سب سے مشہور اور کثیر الاستعمال بین العضلاتی انجکشن ہے، اس طریقہ میں انجکشن بالترتیب جلد (Skin)، تحت الجلد (Subcutaneus)، لفائف (Fascia) کو کراس کر کے Muscular tissue (عضلاتی انسجہ) میں داخل ہو جاتی ہے۔ عضلات میں انجکشن لگانے کا فائدہ یہ ہے کہ یہاں پتلے سطحی رقبہ اور عضلاتی الیاف زیادہ ہونے کی وجہ سے دوا کے انجذاب میں آسانی ہو جاتی ہے۔ دوسرے دموی پرورش (Blood supply) تیز ہونے کی وجہ سے دوا کے انجذاب کا رفتار بڑھ جاتا ہے۔ طبی نقطہ نظر سے مندرجہ ذیل عضلات اس کے لیے زیادہ موزوں ومناسب سمجھے جاتے ہیں۔

1۔ عضلہ ذالیہ Deltoid muscle

2۔ عضلہ متسعہ وحشیہ Vastus lateralis

3۔ عضلہ الویہ متوسطہ Gluteus medius

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com






تصویر۔ بین العضلاتی انجکشن لگانے کے صحیح مقامات

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



لیکن ان عضلات میں انجکشن لگاتے وقت اس بات کا خیال رکھا جاتا ہے کہ غلطی سے عروق و اعصاب(Blood vessels & nerves) مجروح نہ ہو جائیں جس کی وجہ سے ہاتھ یا پیر میں مستقل عیب یا بد وضعی (Deformity) نہ ہو جائے۔ ویسے عام طور پر private practice میں ان عضلات کے علاوہ عضلہ ثلاثۃ الرؤس(Triceps muscle) کے lateral head میں انجکشن لگانا زیادہ مناسب اور بہتر مانا جاتا ہے جبکہ یہاں پر انجکشن لگانا بہت زیادہ خطرناک ہے کیونکہ اس عضلہ کا Lateral head میزاب ملولب(Spiral groove) کے بالائی لب(Upper lip) پر متصل ہوتا ہے اور اس میزاب سے Radial nerve (عصب کعبری) گذرتی ہے جس کے مجروح ہونے کے خطرات رہتے ہیں۔

**1۔ عضلہ ذالیہ(Deltoid muscle):**

یہ عضلہ Shoulder region میں پایا جاتا ہے۔ اس عضلہ میں انجکشن زائدہ اخرمی(Acromion process) سے دو تین انگشت نیچے عضلہ ذالیہ کے نصف زیریں حصہ میں لگایا جاتا ہے۔ عمل تلقیح(Vaccination) اسی مقام پر کی جاتی ہے۔ یہاں پر انجکشن اگر زیادہ اوپر لگا دیا جائے تو عصب ابطی(Axillary nerve) مجروح ہو سکتی ہے جس کی وجہ سے کندھے کی Round counter عضلہ ذالیہ کی Atrophy کیوجہ سے ختم ہو کر flat ہو جائے گی۔ ساتھ ہی بازو ہمیشہ کے لیے drop ہو جائے گا اور متاثرہ شخص ہاتھ اٹھا نہیں پائے گا۔

**2۔ خطہ سرین (Gluteal region):**

اس جگہ انجکشن عضلہ الویہ متوسط (Gluteus medius) میں عرف الخاصرہ (Iliac crest) سے تقریباً دو تین انچ نیچے لگایا جاتا ہے۔ یہ خطہ سرین کا بالائی مقدم حصہ کہلاتا ہے۔ عام طور پر انجکشن لگانے سے پہلے gluteal region کو مستعرض(Horizontal) اور مستقیم (Vertical) خطوط(planes) کے ذریعہ چار حصوں میں بانٹ لیا جاتا ہے۔

1۔ بالائی مقدم حصہ Anterosuperior part

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



2۔ بالائی موخر حصہ Posterosuperior part

3۔ زیریں موخر حصہ Posteroinferior part

4۔ زیریں مقدم حصہ Anteroinferior part

بالائی مقدم حصہ( **Antero superior part**) میں انجکشن لگانا زیادہ محفوظ ہے کیونکہ یہاں پر عروق و اعصاب نہیں ہیں۔ اگر غلطی سے دوسرے حصے میں انجکشن لگ جائے مثلاً زیریں مقدم حصہ پر تو عصب الوی(Gluteal nerve) مجروح ہو جائے گی۔ جسکی وجہ سے عضلات الویہ متوسطہ وصغیرہ(Gluteus medius, minimus) مفلوج(paralysed) ہو جائیں گی۔ اس کی وجہ سے متاثرہ شخص قیام اور حرکت کے دوران ایک جانب جھک کر چلے گا کیونکہ pelvis کا support ختم ہو جاتا ہے۔ اسی طرح موخر بالائی حصہ میں انجکشن لگنے سے عصب عرق النسا(Sciatic nerve) کی injury کی وجہ سے ران، قدم اور پنڈلی کے پیچھے کے عضلات مفلوج ہو جاتے ہیں جبکہ زیریں موخر حصہ میں انجکشن لگانے سے fibular nerve کی injury سے Footdrop ہو جائے گا۔

**اہمیت**: اس مقام پر عام طور پر حیاتین (Vitamins) اور نمکیات(Minerals) اور Antibiotic s خاص طور پر Penicillin group کا انجکشن لگایا جاتا ہے اس لیے انجکشن لگاتے وقت اس بات کا خیال رکھا جاتا ہے کہ دوا براہ راست عروق میں نہ پہنچ جائے۔

**3۔ ران کے بیرونی حصہ(Lateral side of thigh)**: اس جگہ انجکشن عضلہ متسعہ وحشیہ (Vastus lateralis muscles) کے درمیانی حصہ(Mid portion) میں لگایا جاتا ہے اس کا اندازہ اس طرح کیا جاتا ہے کہ greater trochanter اور knee joint(مفصل رکبہ ) کا درمیانی نقطہ اس حصہ کو ظاہر کرتا ہے۔ اس مقام پر انجکشن نوزائیدہ میں لگایا جاتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں

# چہرے کے عضلات

# Muscles of facial expression

## فم کے سطحی عضلات

## A. Superficial muscles of the mouth

| | | |
|---|---|---|
| 1. | Orbicularis oris | عضلہ مطبقۃ الفم |
| 2. | Levator labii superioris | عضلہ رافعۃ الشفۃ علیا |
| 3. | Zygomaticus minor | عضلہ زوجیہ صغیرہ |
| 4. | Zygomaticus major | عضلہ زوجیہ کبیرہ |
| 5. | Depressor anguli oris | عضلہ خافضۃ الشدق |
| 6. | Levator labii superioris Alaequi nasi | عضلہ رافعۃ الشفۃ العلیا والراعف |
| 7. | Depressor labii inferioris | عضلہ خافضۃ الشفۃ سفلیٰ |
| 8. | Risorius | عضلہ مضحکہ |

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



**B. Deep muscles of the mouth** فم کے غائر عضلات

| | | |
|---|---|---|
| 1. | Levator anguli oris | عضلہ رافعۃ الشدق |
| 2. | Incisivus Labii superioris | عضلہ قواطعیہ شفتہ علیا |
| 3. | Incisivus labii inferioris | عضلہ قواطعیہ شفتہ سفلی |
| 4. | Mentalis | عضلہ ذقنیہ |
| 5. | Buccinator | عضلہ بوقیہ |

**C. Muscles of the nose** انف کے عضلات

| | | |
|---|---|---|
| 1. | Nasalis | عضلہ انفیہ |
| 2. | Procerus | عضلہ دقیقہ |
| 3. | Depressor septi | عضلہ خافضۃ الراعف |

**D. Muscles of the eyelids** جفن (پپوٹہ) کے عضلات

| | | |
|---|---|---|
| 1. | Orbicularis oculi | عضلہ مطبقۃ المحجر |
| 2. | Levator palpabrae superioris | عضلہ رافعۃ الجفن علیا<br>یا<br>عضلہ شیلۃ الجفن |
| 3. | Corrugator supercilii | عضلہ مجعدۃ الحاجب |

**E. Muscles of the scalp** قحف کے عضلات

| | | |
|---|---|---|
| 1. | Occipitofrontalis | عضلہ قمحدویہ جبہیہ |
| 2. | Temporoparietalis | عضلہ صدغیہ جداریہ |

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



# فم کے سطحی عضلات

# (Superficial muscles of the mouth)

(1) عضلہ مطبقۃ الفم (Orbicularis oris)

یہ عضلہ ثقبۃ الفم (Oral aperture) کا عضلہ عاصرہ (Sphincter muscle) ہے جو شفتین (Lips) کے لیے ڈھانچہ بناتا ہے۔ یہ عضلی ریشوں کے تین طبقات سے مرکب ہے۔ (سطحی، درمیانی اور غائر طبق)

**(A)۔ان عضلی الیاف کا سطحی طبق (Superficial stratum):۔**

یہ عضلات رافعۃ الشدق، خافضۃ الشدق، رافعۃ الشفۃ علیا اور خافضۃ الشفۃ سفلی اور زوجیہ کبیرہ وصغیرہ کے الیاف سے مل کر بنتا ہے عضلات بڑھ کر لب کے مرکز تک پہونچتے ہیں جہاں یہ جلد میں ختم ہو جاتے ہیں لیکن یہ مقابل کے ہم نام عضلات سے مسلسل نہیں ہوتے، یہ عضلات گوشہ دہن میں (Converge) متدق ہو کر تقاطع (Decussate) کرتے ہیں اور ایک (Nodular mass) بناتے ہیں جنھیں اکثر (Modiolus) کہاجاتا ہے۔

**(B)۔ان عضلی الیاف کا درمیانی طبق (Intermediate stratum):۔**

عضلہ بوقیہ (Buccinator) سے حاصل ہوتا ہے جس کے ریشے مقابل کے ہم نام عضلہ کے ریشوں سے مسلسل رہتے ہیں۔

**(C)۔ان عضلی الیاف کا غائر طبق (Deep stratum):**

فک اسفل وفک اعلیٰ کے حفرہ قواطع (Incisive fossa) کے سنّی کنارے (Alveolar margin) سے شروع ہوتا ہے جنھیں قواطعیہ شفتہ علیا اور قواطعہ شفتہ سفلی کہتے ہیں اور انھیں کے ساتھ یہ غائر طبق ملا رہتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply):** عصب وجہی کی زیریں فمی اور فکی شاخیں

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ فم کے سطحی عضلات (مقدم منظر)

Fig: Superficial muscles of face (Anterior view)

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(Lower-buccal & mandibular branches Of facial nerve)

فعل(Action): یہ عضلہ منہ کو کھولتا اور بند کرتا ہے، بولنے میں مدد دیتا ہے۔ اس سے ہونٹ کی شکل وصورت میں تبدیلی بھی آتی ہے۔

### (2) عضلہ رافعہ الشفتہ علیا (Levator labii superioris)

مبدا(Origin): یہ فک اعلیٰ کے حافہ تحت الحجر (Infraorbital margin) اور عظم زوجی کے اگلے زیریں کنارے سے شروع ہوتا ہے۔

منتہی(Insertion): عضلہ مطبقہ الفم (Orbicularis oris) میں ختم ہوجاتا ہے۔

عصبی پرورش(Nerve supply): (Buccal branch of facial nerve) عصب وجہی کی فمی شاخیں۔

فعل(Action): عضلہ زوجیہ صغیرہ کے ساتھ مل کر میزاب انفی شفوی (Nasolabial groove) بناتا ہے۔ بالائی لب کواوپر اٹھاتا ہے اور باہر Evert کرتا ہے

### (3) عضلہ زوجیہ صغیرہ (Zygomaticus minor)

مبدا(Origin): یہ عضلہ زوجیہ کبیرہ کے سامنے عظم زوجی کی بیرونی سطح Molar surface سے شروع ہوکر ترچھے طور پر نیچے اور سامنے اترتا ہے۔

منتہی(Insertion): عضلہ مطبقہ الفم میں ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش(Nerve Supply): عصب وجہی کی فمی شاخیں

فعل(Action): عضلہ رافعہ الشفتہ علیا کی مانند یہ میزاب انفی شفوی

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(Nasolabial fold) بناتا ہے اور بالائی لب کو اوپر اٹھاتا اور باہر کرتا ہے۔

**(4) عضلہ زوجیہ کبیرہ (Zygomaticus major)**

یہ عضلہ زوجیہ صغیرہ کے پیچھے واقع ہوتا ہے۔

مبدا (Origin): یہ عظم زوجی کی بیرونی سطح (Molar surface) سے شروع ہوتا ہے۔

منتہی (Insertion): عضلہ مطبقہ الفم میں ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش (Nerve supply): عصب وجہی کی فمی شاخیں (Buccal branches)

فعل (Action): یہ گوشہ دہن کو اٹھاتا ہے اور بیرونی جانب کھینچ کر ہنسنے میں مدد دیتا ہے۔

**(5) عضلہ خافضہ الشدق (عضلہ خافضہ زاویہ الفم)**

**(Depressor anguli oris)**

مبدا (Origin): یہ مثلث شکل کا عضلہ ہے جو فک اسفل کے خط مورب (Oblique line) سے شروع ہوتا ہے

منتہی (Insertion): اس کا زاویہ گوشہ دہن میں عضلہ مطبقہ الفم میں ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش (Nerve supply): عصب وجہی کی فکی شاخ (mandibular branch) -

فعل (Action):۔ یہ گوشہ دہن کو دباتا اور بیرونی جانب کھینچتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**(6) عضلہ رافعۃ الشفۃ والراعف**

**(Levator labii superioris alaeqii nasi)**

مبدا (**Origin**): یہ عرف دمعی مقدم (Anterior lacrimal crest) کے سامنے سے عظم فک اعلیٰ کے زائدہ جبہی (Frontal process) سے شروع ہو کر ناک کے پہلو میں نیچے اترتا ہے اور دو حصوں (Lateral & medial slip) میں منقسم ہو جاتا ہے۔

منتہیٰ (**Insertion**): اس کا اندرونی ٹکڑا (Medial slip) ناک کی بیرونی غضروف (Lateral cartilage) میں اور بیرونی ٹکڑا (Lateral slip) عضلہ مطبقۃ الفم میں ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش (**Nerve supply**): عصب وجہی کی فمی شاخیں

فعل (**Action**): اس کا Medial slip ناک کے اگلے سوراخ (Anterior nasal aperture) کو پھیلاتا ہے اور اس کا بیرونی ٹکڑا Lateral slip بالائی لب کو اوپر اٹھاتا ہے اور بیرونی جانب کھینچتا ہے۔

**(7) عضلہ خافضۃ الشفۃ سفلیٰ (Depressor labii inferioris)**

مبدا (**Origin**): یہ فک اسفل کے خط مورب کے اگلے حصہ سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ (**Insertion**): عضلہ مطبقۃ الفم میں اور زیریں لب کی جلد میں ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش (**Nerve supply**): عصب وجہی کی فکی شاخ (Mandibular branch)۔

فعل (**Action**): زیریں لب کو دباتا ہے اور بیرونی جانب کھینچتا ہے۔

**(8) عضلہ مضحکہ (Risorius)**

مبدا (**Origin**): یہ ایک چھوٹا تحت الجلد عضلہ ہے جو لفافہ نکفیہ (Parotid fascia) سے شروع ہوتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



منتہی(**Insertion**): گوشہ دہن کی جلد میں ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش(**Nerve supply**): عصب وجہی کی فمی شاخیں۔

فعل(**Action**): گوشہ دہن کو پیچھے کھینچتا ہے جیسا کہ حالت تضحیک(Grinning) میں ہوتا ہے جس میں دانت گوشہ دہن سے باہر نکلے ہوئے دکھائی دیتے ہیں۔

## فم کے غائر عضلات

## (Deep muscles of the mouth)

**(1)عضلہ رافعۃ الشدق (Levator anguli oris)**

مبدا(**Origin**):۔ یہ Levator labii superious کے نیچے(deep) ہوتا ہے اور فک اسفل کے Canine fossa سے شروع ہوتا ہے۔

منتہی(**Insertion**):۔ یہ عضلہ مطبقہ الفم میں گوشہ دہن کے مقابل ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ عصب وجہی کی فمی شاخیں

فعل:۔ گوشہ دہن کو اٹھاتا ہے اور Nasolabial fold بناتا ہے۔

**(2) عضلہ قواطعیہ شفتہ علیا (Incisivus labii superioris)**

مبدا(**Origin**):۔ یہ ایک چھوٹا عضلی بنڈل ہے جو Canine یا بیرونی سن قواطع (Lateral incisor) کے مقابل بالائی سنخی کنارے(Upper alveolar margin) سے شروع ہوتا ہے۔

منتہی **Insertion**:۔ یہ گوشہ دہن کے پاس عضلہ مطبقہ الفم کے پچھلے حصہ میں ختم ہوتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**عصبی پرورش:۔** عصب وجہی کی زیریں فنی شاخ اور فکی شاخیں۔

**فعل:۔** یہ منہ کو کھولتا اور بند کرتا ہے، بولنے میں مدد کرتا ہے اور ہونٹ (لب) کی شکل وصورت میں تبدیلی لاتا ہے۔

**(3) عضلہ قواطعیہ شفتہ سفلی Incisivus labii inferioris**

**مبدا Origin:۔** یہ بیرونی سن قواطع Lateral incisive tooth کے مقابل زیریں تختی کنارے سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی Insertion:۔** زیریں لب میں عضلہ مطبقہ الفم کے پچھلے حصہ میں ختم ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش:۔** عصب وجہی کی زیریں فمی اور فکی شاخیں

**فعل:۔** منہ کو کھولتا اور بند کرتا ہے، بولنے میں مدد دیتا ہے اور لبوں کی شکل وصورت میں تبدیلی پیدا کرتا ہے۔

**(4) عضلہ ذقنی Mentalis**

**مبدا Origin :۔** یہ Depressor labii inferioris کے نیچے (Deep) اور اندرونی جانب ہوتا ہے فک اسفل کے حفرہ قواطع سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی Insertion:۔** عضلہ مطبقہ الفم میں ختم ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش:۔** عصب وجہی کی فکی شاخ

**فعل:۔** تھوڑی (chin) کی جلد میں شکن ڈالتا ہے اور زیریں لب کو اٹھاتا ہے۔

**(5) عضلہ بوقیہ Buccinator**

**مبدا (Origin):۔** یہ تقریباً مربع الشکل ہے اور رباط جناحی فکی کے اگلے حصے اور تین ضرسی اسنان (Molar teeth) کے مقابل فک اعلی واسفل کے زوائد سنخیہ کی بیرونی سطح سے شروع ہوتا ہے اس عضلہ کے ریشے گوشہ دہن کے پاس Converge ہو کر تین حصوں Upper, Middle & lower set of fibres میں آراستہ ہو جاتے ہیں۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ فم کے غائر عضلات (مقدم منظر)

*Fig: Deep muscles of face (Anterior view)*

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**منتہی Insertion**:۔ درمیانی (مرکزی) ریشے ایک دوسرے کو گوشہ دہن پر تقاطع (Intersect) کرتے ہیں زیریں ریشے بالائی لب میں گذر کر مطبقہ الفم سے مسلسل ہو جاتے ہیں اور بالائی ریشے زیریں لب کے عضلہ مطبقۃ الفم میں مل جاتے ہیں۔ عضلہ کے الیاف کے Upper set dicussate نھیں کرتے اور بالائی لب میں گذر جاتے ہیں جبکہ Lower set زیریں لب میں گذرتے ہیں۔

**عصبی پرورش**:۔ عصب وجہی کی زیریں فمی شاخیں

**فعل**:۔ یہ Blowing muscle ہے جو پھونکتے وقت ہوا کو دباتا ہے، دانت، مسوڑھوں اور خود گال کی اندرونی سطح کے درمیان غذا کو دباتا ہے اور چبانے میں مدد دیتا ہے۔

**تشریح اطلاقی (Applied anatomy):**

1۔ چہرے کے عضلات کی حرکی عصبی پرورش (Motor nerve supply) عصب وجہی (Facial nerve) کی شاخوں سے ہوتا ہے۔ اس عصب کے مجروح (Injury) ہونے سے چہرے کے عضلات متاثرہ جانب مفلوج (Paralysed) ہو جاتے ہیں۔ اس کے ساتھ زبان کے دو تہائی حصے کا ٹسٹ (قوت ذائقہ) بھی متاثر ہوتا ہے۔ آنکھ کا عضلہ Orbicularis oculi بھی مفلوج ہو جاتا ہے۔ نیچے چہرہ ایک جانب ٹیڑھا ہو جاتا ہے منہ ایک جانب بند نہیں ہوتا ہے اور لعاب دہن آتا رہتا ہے۔ غذا نگلنے میں پریشانی ہوتی ہے آنکھ بھی متاثرہ جانب بند نہیں ہوتی ہے جسے Bell's Palsy کہتے ہیں۔

اس کے ٹسٹ کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ مریض سے منہ اور آنکھ بند کرنے کو کہیں تو ایک جانب منہ اور آنکھ مکمل بند نہیں ہوتا اور اگر سیٹی بجانے کو کہیں تو منہ سے ہوا نکلنے کی وجہ سے وہ اس فعل کو انجام نھیں دے سکے گا۔

2۔ چہرے کے عضلات کی حسی عصبی پرورش (Sensory nerve supply) عصب ثلاثی وجہی (Trigeminal nerve) سے ہوتی ہے اس کے Sensory part میں lesion سے

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



جلد الراس(Scalp) کا نصف مقدم حصہ، چہرہ(Face)،Cornea،conjuctiva، ناک کی غشا مخاطی، منہ اور زبان کا مقدم حصہ میں سن پن(Anaesthesia) ہوجاتا ہے۔

ٹسٹ: اسکے ٹسٹ کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ ان حصوں پر (cotton) روئی کے ٹکڑے سے چھو کر یا ٹھنڈا وگرم پانی بوتل میں رکھ کر چھو کر دیکھا جاتا ہے۔ایسی حالت میں مریض کو ٹھنڈا وگرم کا احساس نہیں ہوتا ہے۔

3۔ **Trigeminal neuralgia**: اس میں ان حصوں میں اچانک شدید درد ہوتا ہے جن حصوں کی عصبی پرورش اس سے ہوتی ہے۔

**Danger triangle of the face**: یہ triangle دونوں جانب کے maxillary arch اور upper lip(بالائی لب) سے محدود ہے۔ یہاں پر موجود ورید وجہی غایر (Deep facial vein) cavernous sinus میں وریدی رسد کرتا ہے جس کے ذریعہ کوئی تعدیہ(infection) اس حصہ سے cavernous sinus میں پہنچ کر دماغ اور اس کی جھلیوں کو متاثر کرسکتا ہے۔ورید وجہی غایر کے ذریعہ بالائی لب اور ناک کے مقدم حصہ کا انفکشن جاسکتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com

# انف کے عضلات
# Muscles of the nose

**(1) انفیہ (Nasalis)**

اس عضلہ کے دو حصے (Transverse & alar parts) ہوتے ہیں جو اکثر مبدا کے پاس ایک دوسرے سے مسلسل ہوتے ہیں۔

**مبدا (Origin):۔** مستعرض حصہ (Transverse part):۔ کے بیرونی جانب اور اوپر فک اعلی کی اگلی سطح سے شروع ہوتا ہے۔ اوپر اور اندرونی جانب چل کر ایک پتلے صفاق (Aponeurosis) میں پھیل جاتا ہے۔

**منتہی (Insertion):۔** ناک کی Bridge پر گذر کر مقابل کے ہم نام عضلہ سے مسلسل ہوجاتا ہے، ساتھ ساتھ عضلہ دقیقہ Procerus کے صفاق سے بھی متصل ہوتا ہے۔

**مبدا (Origin):** جناحی حصہ **(Alar part):** اسے ممددہ للمنخر (dialator naris) کہتے ہیں یہ حصہ فک اعلی کے ثلمہ انفی (Nasal notch) سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی (Insetion):۔** منخرین (Ala nasi) میں ختم ہوتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



عصبی پرورش:۔عصب وجہی کی بالائی فمی شاخ (Upper buccal branch)

فعل:۔اس کا مستعرض حصہ ناک کے اگلے سوراخ کو دباتا ہے جبکہ اس کا جناحی حصہ جناح Ala کو نیچے اور بیرونی جانب کھینچ کر ناک کے اگلے سوراخ (Anterior nasal aperture) کو پھیلاتا ہے۔

**(2) عضلہ دقیقہ (Procerus)**

اسے عضلہ مخروطیہ انفیہ Pyramidalis nasalis بھی کہتے ہیں۔

مبدا (Origin):۔ یہ ہڈی سے شروع نہیں ہوتا بلکہ اس لفافہ (Fascia) سے شروع ہوتا ہے جو ناک کی بیرونی غضروف (Lateral Cartilage) اور اس سے متصل عظم انفی پر استر کرتا ہے۔

منتہی (Insertion):۔ Glabella کے خط کے مقابل پیشانی کے زیریں حصہ کی جلد پر ختم ہوتا ہے اور (Occipito frontalis) عضلہ قحدویہ جبہیہ کے جبہی بطن Frontal belly سے مسلسل رہتا ہے۔

عصبی پرورش (Nerve supply): عصب وجہی کی بالائی فمی شاخ

فعل (Action):۔ یہ خط وسطانی کے مقابل Scalp کو نیچے کھینچتا ہے جس سے پیشانی کے نچلے حصہ کی جلد میں شکن پڑ جاتا ہے۔

**(3) عضلہ خافضہ الراعف (Depressor septi)**

مبدا (Origin):۔ یہ فل اعلیٰ کی بالائی سطح پر واقع حفرہ قواطع Incisive fossa سے شروع ہوتا ہے۔

منتہی Insertion:۔ متحرک (Mobile) فاصل انفی Nasal septum کے زیریں حصہ میں ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ عصب وجہی کی بالائی فمی شاخ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



فعل:۔ یہ عضلہ ممدوہ للمنخر (Dialator naris) کے ساتھ مل کر عمل کر کے ناک کے اگلے سوراخ Anterior nasal aperture کو چوڑا کرتا (پھیلاتا) ہے۔

**تشریح اطلاقی(Applied anatomy):**

1۔ عضلہ انفیہ (Nasalis muscle): عضلہ انفیہ کا فعل بہت اہم ہے طبیب اس کے فعل کا مطالعہ اس لیے کرتا ہے کیونکہ یہ ناک کے اگلے سوراخ کو پھیلاتا ہے۔ ناک کے بند ہونے کی صورت میں متاثرہ شخص منہ سے سانس لیتا ہے اور chronic nasal obstruction کی صورت میں Habitual mouth breath کا عادی ہو جاتا ہے۔

2۔ انف کے عضلات کی عصبی پرورش عصب وجہی (Facial nerve) سے ہوتی ہے۔ اس لیے اس کی بھی تشریح اطلاقی عصب وجہی کی ہوگی۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں

# عضلات جفن
# Muscles of the eyelid

عضلہ مطبقہ المحجر (Orbicularis oculi) یہ ایک چوڑا چپٹا اور elliptical عضلہ ہے جو منفذ محجر (Orbital opening) کا احاطہ کرتا ہے یہ عضلہ جفن (Eyelid) پیشانی، رخسار اور صدغی خطہ (Temporal region) پر پھیلا ہوتا ہے، اس کے تین حصے Orbital, Palpabral, Lacrimal ہوتے ہیں۔

**(الف) محجری حصہ (Orbital part)**

عضلہ کا یہ حصہ عظم جبہی کے انفی حصہ سے، عرف دمعی مقدم Anterior lacrimal crest کے سامنے فک اعلی کے زائدہ جبہی کی بیرونی سطح سے اور رباط جفنی انسی (Medial palpebral ligament) سے اور رباط جفنی انسی کے بالائی وزیریں حصہ سے شروع ہوتا ہے اس کے بالائی ریشے رباط جفنی انسی کے اوپر سے بالائی پپوٹے کے گرد بیرونی جانب قوس بناتے ہیں اور پھر یہ ریشے رباط جفنی انسی کے نیچے چسپاں ہوجاتے ہیں اوپر اس کے کچھ بالائی ریشے عضلہ قمحدویہ جبہیہ کے جبہی بطن اور Corrugator muscle سے مل جاتے ہیں جبکہ کچھ دوسرے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



ریشے Eyebrow کے تحت الجلد انسجہ اور جلد میں ختم ہوتے ہیں۔ جنھیں Depressor supercilii mucle کہتے ہیں۔

**(ب) جفنی حصہ (Palpebral part)**

یہ حصہ پپوٹوں میں عضلی الیاف کے باریک گچھے (Bundles) بناتے ہیں جو تحت الجلد نسیج الحاقی کے ذریعہ ایک دوسرے سے ڈھیلے طور پر بندھے رہتے ہیں عضلہ رافعۃ الجفن (Levator palpebral muscle) بڑھ کر ان گچھوں میں مل جاتے ہیں اور بالائی پپوٹے کی جلد میں ختم ہو جاتے ہیں یہ حصہ خاص طور سے رباط جفنی انسی سے اور جزوی طور پر اس رباط کے اوپر اور نیچے متصل ہڈی سے شروع ہوتا ہے اور Lateral palpebral raphe میں ختم ہوتا ہے اس Raphe کی تشکیل آنکھ کے Lateral commissure پر عضلہ مطبقہ الجفن کے جفنی حصہ کے ریشوں کے Interlacement سے ہوتی ہے، جفنی حصہ کے الیاف کا ایک باریک گچھا (Bundle) پلکوں کے پیچھے پپوٹے کے آزاد کنارے میں پایا جاتا ہے جسے (Ciliary bundle or muscle of riolan) کہتے ہیں۔

**(ج) دمعی حصہ (Lacrimal part)**

عضلہ مطبقہ الجفن کا یہ حصہ قنات دمعی (Lacrimal canaliculi) کو ملفوف (Enclose) کرتا ہے اور کیس دمعی (Lacrimal sac) کے پیچھے واقع ہوتا ہے، کیس دمعی اور اس حصے کے درمیان لفافہ دمعی (Lacrimal sac) پایا جاتا ہے، دمعی حصہ کیس دمعی پر ملفوف لفافہ سے۔ عظم دمعی کے عرف کے بالائی حصہ سے اور عرف کے پیچھے عظم دمعی کی بیرونی سطح سے متصل حصہ سے شروع ہوتا ہے، اس کے ریشے بالائی وزیریں دوحصوں میں منقسم ہو کر متعلقہ بالائی وزیریں پپوٹے میں ختم ہوتے ہیں، اس کے کچھ ریشے Lacrimal canaliculi کا احاطہ کر کے Tarsal plate سے چپاں رہتے ہیں جبکہ اس کے زیادہ تر ریشے بیرونی جانب

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ جفن کے عضلات و اس کے متعلقات

Fig: Muscles of eye lid & its relations

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



بالترتیب بالائی وزیریں پپوٹوں میں گذر کر Lateral palpebral raphe میں ختم ہوتے ہیں۔

**عصبی پرورش:۔** عصب وجہی کی صدغی وزوجی شاخیں۔

**فعل (Action):۔** اس کا مجری حصہ پپوٹوں کو مضبوطی (tightly) سے بند کرتا ہے، یہ ایک حقیقی ارادی عضلہ ہے جفنی حصے کے انقباض سے پپوٹے ہلکے طور پر بند ہوتے ہیں اور اس کا یہ عمل ارادی ہے۔ جب تمام عضلہ منقبض ہوتا ہے تو پپوٹے مضبوطی سے بند ہوتے ہیں اور صدغ، پیشانی اور رخسار کی جلد کھینچ کر آنکھ کے اندرونی گوشہ کی طرف آجاتی ہے جس کی وجہ سے آنکھ کی بیرونی گوشہ کے مقابل شکن پڑ جاتے ہیں۔

**(2) رافعۃ الجفن علیا (Levator salpebrae superioris)**

یہ ایک باریک چھوٹا عضلہ ہے جس کا منتہی ایک پھیلے ہوئے وتر کی شکل میں پایا جاتا ہے اس کا خاص کام بالائی پپوٹے کو اوپر اٹھانا ہے اور اس طرح یہ عضلہ مطبقۃ الجفن کے مخالف کام کرتا ہے۔

**مبدا (Origin):۔** یہ وتری ریشوں کے ذریعہ قنات بصری (Optic canal) کے ٹھیک سامنے اور اوپر عظم وتدی کے جناح صغیر (Lesser wing) کی زیریں سطح سے شروع ہوتا ہے اس کے مبدا کا تعلق براہ راست Annulus tendinous communis سے نہیں ہوتا ہے اس کے مبدا کا وتر آنکھ کے عضلہ مستقیمہ علیا کے مبدا کے وتر سے ملا رہتا ہے۔

**منتہی (Insertion):۔** یہ اپنے مبدا سے عضلہ مستقیمہ علیا کے اوپر اور سامنے چل کر کرہ چشم کے استوا (Equator) کو عبور کرتا ہے اور زیادہ تر بیرونی جانب پھیل کر ایک صفاق عریض Broad aponeurosis بناتا ہے اور یہ صفاق دو حصوں سطحی وغائر صفیحہ (Superficial & deep lamellae) میں منقسم ہوجاتا ہے۔

سطحی وغائر صفیحہ کے ریشے پھر تین حصوں (Lateral horn, intermediate

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(Portion, medial horn میں منقسم ہوتا ہے جس کا بیرونی قرن (Lateral horn) زیادہ مضبوط اور نمایاں ہوتا ہے یہ بیرونی رباط جفنی (.Lateral palpebral lig) کے سامنے سے اور عظم زوجی کے Whitnall کے حدبہ سے چسپاں رہتا ہے اس کا اندرونی قرن Medial horn جو کم نمایاں ہوتا ہے اندرونی رباط جفنی کے پچھلے حصے سے چسپاں رہتا ہے۔

درمیانی حصہ (Intermediate Portion) یہ سطحی صفیحہ کا مخصوص حصہ ہے جو فاصل محجر (Orbital septum) سے، Superior tarsal plate سے اور پپوٹے نسیج الحاقی وجلد سے چسپاں رہتا ہے۔ اس درمیانی حصہ کے وہ ریشے جو جلد میں پہونچتے ہیں وہ عضلہ مطبقہ الفم کے الیاف کے اوپر سے گذرتے ہیں۔

غائر صفیحہ (Deep lamella) غیر مخطط غیر ارادی الیاف سے مرکب ہوتے ہیں جنھیں Superior tarsal muscle of muller بھی کہتے ہیں یہ Superior tarsal plate کے بالائی کنارے سے چسپاں رہتے ہیں۔

عصبی پرورش (**Nerve supply**): اس عضلہ کے الیاف مخطط ارادیہ میں عصبی پرورش عصب محرکۃ المقلہ (Oculomotor nerve) کے بالائی ڈویژن سے ہوتی ہے اور غیر ارادی الیاف میں اعصاب شرکیہ کے عنقی trunk اور Internal carotid plexus کی شاخوں سے ہوتی ہے۔

فعل (**Action**):۔ اس کے ارادی الیاف بالائی پپوٹے کو اوپر اٹھاتے ہیں یعنی یہ حصہ عضلہ مطبقہ الجفن کے مخالف کام کرتا ہے اور آنکھ کھولتا ہے غیر ارادی الیاف بھی بالائی پپوٹے کو اوپر اٹھانے میں مدد کرتا ہے۔

**Applied anatomy**: اس عضلہ کے ارادی الیاف کی Paralysis سے مرض Ptosis پیدا ہوتا ہے اور بالائی جفنی شکن میں رکاوٹ ہوتی ہے جبکہ غیر ارادی الیاف کی paralysis سے مرض Ptosis تو پیدا ہوتا ہے لیکن بالائی جفنی شکن متاثر نہیں ہوتی ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



**3۔ معجدۃ الحاجب Corrugator supercilii**

یہ ایک چھوٹا سا عضلہ ہے جو ابرو (Eyebrow) کے اندرونی سرے میں عضلہ مطبقہ الجفن اور عضلہ قمحدویہ جبہیہ (Occipitofrontalis) کے جبہی بطن کے نیچے واقع ہوتا ہے۔ یہ عضلہ Superciliary arch کے اندرونی سرے سے شروع ہوتا ہے اور بیرونی جانب اور اوپر قوس بناتا ہوا Supraorbital margin کے وسط کے مقابل جلد میں ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش (Nerve supply):۔ عصب وجہی کی صدغی شاخیں

فعل (Action):۔ یہ ابرو کو اندرونی جانب اور نیچے کھینچتا ہے جیسا کہ Frowning میں۔

تشریح اطلاقی (Applied anatomy):

1۔ عضلہ مطبقۃ المحجر (Orbicularis oculi): عصب وجہی کی injury کیوجہ سے یہ عضلہ مفلوج (Paralysed) ہو جاتی ہے اس کی وجہ سے eyelid بند نہیں ہوتی ہے۔

2۔ عضلہ رافعۃ الجفن علیا (Levator palpabrae superioris): اس کے اندر دوطرح کے عضلی الیاف ہوتے ہیں۔ (1) ارادی عضلی الیاف (2) غیر ارادی عضلی الیاف۔ ان دونوں کی عصبی پرورش بھی الگ الگ nerve سے ہے۔

1۔ ارادی الیاف (voluntry fibres): اس کی عصبی پرورش عصب محرکہ مقلہ Oculomotor nerve کے بالائی ڈویژن سے ہوتی ہے۔ اس کے مجروح ہونے سے ان الیاف کی paralysis ہو جائے گی۔ جس کی وجہ سے مرض ptosis پیدا ہو جائے گا۔ (eye lid) بالائی جفن drop ہو جائے گی اور متاثرہ شخص اپنے eyelid کو ارادی طور پر اٹھا نہیں سکے گا۔

2۔ غیر ارادی الیاف: اس کی عصبی پرورش Cervical sympathetic trunk سے ہوتی ہے اس کے lesion سے غیر ارادی الیاف (Superior tarsal muscle) کی paralysis ہوگی جس کی وجہ سے drop eyelid ہو جائے گی۔ جسے Horner syndrome کہتے ہیں لیکن اس میں جفن میں شکن نہیں پڑتی ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں

# جلد الراس کے عضلات
# Muscles of the scalp

1۔ عضلہ قمحدویہ جبہیہ (Occipitofrontalis)

2۔ عضلہ صدغیہ جداریہ (Temporoparietalis)

اس عضلہ کے وضع صدغی خط میں مختلف (Variable) ہوتی ہے۔ Scalp کے یہ دونوں عضلات مل کر عضلہ قحفیہ Epicranius کی تشکیل کرتے ہیں یہ اپی کرینیس جلد الراس (Scalp) کے لفافہ سطحیہ کے نیچے (Subjacent) واقع ہوتا ہے، یہ لفافہ سطحیہ سبھی جگہوں پر غلیظ وکثیف (Dense) ہوتا ہے ماسوائے صدغی خط کے جہاں نسبتاً ڈھیلا ہوتا ہے، اور یہ لفافہ سطحیہ جلد اور Epicranius کو آپس میں باندھتا ہے جس کی وجہ سے جلد اور Epicranius ایک یونٹ کے طور پر ایک ساتھ حرکت کرتے ہیں، پچھلی جانب لفافہ سطحیہ گردن کی پشت کی لفافہ سطحیہ سے مسلسل رہتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



## عضلہ قمحدویہ جبہیہ (Occipitofrontalis muscle)

یہ ایک چوڑی عضلی صفاقی ساخت ہے جو سامنے ابرو (Eyebrow) اور پیچھے خطوط قفوی (Nuchal lines) کے درمیان پھیلا رہتا ہے اور قحف کے محراب پر استر کرتا ہے۔ اس کا اگلا اور پچھلا حصہ عضلی ہے جبکہ درمیانی حصہ صفاقی ہے جسے صفاق سحاقی (Galea aponeurotica) کہتے ہیں اس طرح سے اس عضلہ میں سامنے دو جبہی بطن (Frontal Bellies) پیچھے دو قمحدوی بطن (Occipital bellies) اور ان دونوں کے درمیان صفاق سحاقی (Galea aponeurotica) پایا جاتا ہے۔

**(A) بطنین جبہی (Frontal bellies)**:۔ ان کا کوئی عظمی اتصال نہیں ہوتا۔ ہر جبہی بطن (Glabella) کے خطہ کے مقابل کی کثیف لفافہ سطحیہ اور Supraorbital margin سے شروع ہوتا ہے اور اوپر و پیچھے چڑھ کر درز اکلیلی (Coronal suture) کے مقابل صفاق سحاقی میں ختم ہوتا ہے۔ اپنے مبدا کے پاس اس کے اندرونی ریشے Procerus کے ریشوں سے مسلسل ہوتے ہیں جبکہ اس کے درمیانی ریشے عضلات مطبقہ الجفن اور Corrugator supercilii سے اور بیرونی ریشے عضلہ مطبقہ الجفن کے بیرونی حصہ سے مسلسل رہتے ہیں۔

**(B) بطنین قمحدوی (Occipital bellies)**:۔ ہر قمحدوی بطن عظم قمحدوی کے خط قفوی اعلی (Superior nuchal line) سے اور اس سے متصل عظم صدغی سے شروع ہوتا ہے اور اوپر وسامنے چل کر صفاق سحاقی سے مسلسل ہو جاتا ہے۔

**(C) صفاق سحاقی (Galea aponeurotica)** :۔ یہ ایک صفاقی جھلی ہے جو قحف کے محراب پر استر کرتی ہے اور بطنین جبہی کو بطنین قمحدوی سے ملاتی ہے۔ پیچھے یہ دونوں قمحدوی بطنوں کے اندرونی کناروں کے درمیان بڑھ کر نتو قمحدوی ظاہر External occipital protuberance اور خط قفوی اعلی (Superior nuchal line) کے اندرونی حصہ سے چسپاں رہتی ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ جلد الرأس کے عضلات

Fig: Muscles of scalp

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



سامنے چونکہ دونوں جبہی بطنوں کے درمیان کوئی خلا (Gap) نہیں ہوتا اس لیے صفاق سحاقی جبہی بطن کے پیچھے کناروں سے ملی رہتی ہے بیرونی جانب صفاق سحاقی یہ پتلی ہو کر لفافہ صدغیہ (Fascia temporalis) پر پھیلتی ہے اور قوس زوجی (Zygomatic arch) پر چسپاں ہوتی ہے۔ عضلات اذنیہ مقدمہ، اذنیہ علیا (Auricularis superior & anterior) صفاق سحاقی سے شروع ہوتے ہیں۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔ عضلہ قحد دیہ جبہیہ کی عصبی پرورش عصب وجہی سے ہوتی ہے، بطنین جبہی میں صدغی شاخیں (Temporal branches) اور بطنین اذنیہ شاخیں میں Posterior auricular branches آتی ہیں۔

**فعل**:۔ اس کے عضلہ کے جبہی وقحد وی بطنین یکے بعد دیگرے عمل کر Scalp کو آگے و پیچھے لے جاتے ہیں جس سے پیشانی پر مستعرض شکن پڑتے ہیں۔

**نوٹ**: Scalp پانچ طبقات سے مل کر بنا ہوتا ہے جو کہ درج ذیل ہیں۔

(1) جلد (Skin) (2) نسیج تحت الجلد Subcutaneous tissue (3) عضلہ قحفیہ (Epicranius) مع صفاق سحاقی (4) تحت السحاقی ڈھیلے نسیج خلوی طبق (Subaponeurotic loose areolar tissue layer) اور غشا القحف (Pericranium) ان پانچ طبقات میں سے بیرونی تین طبق (جلد، نسیج تحت الجلد اور عضلہ قحفیہ) ایک دوسرے میں اس طرح مدغم ہوتے ہیں کہ عملی طور پر ایک طبق (Single layer) دکھائی پڑتے ہیں۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں

# خطہ عنقی کے عضلات ولفائف
# The muscles & fascia in the region of neck

## عنق کالفافہ سطحیہ Superficial fascia of the neck

یہ بہت زیادہ پتلا ہوتا ہے اور عضلہ عریضہ (Platysma) کے الیاف سے ملا رہتا ہے اس کو عضلہ عریضہ سے جدا نہیں کر سکتے، چنانچہ یہ عضلہ لفافہ کی پتلی تہ (Blended) آپس میں مل کر لفافہ سطحیہ کی حیثیت سے عمل کرتا ہے۔

## عضلہ عریضہ (Platysma)

یہ عضلہ کا ایک پتلا غلاف (Thin sheath) ہے جو عنق کے لفافہ غاریہ کی ظاہری سطح پر گردن کی پہلو (Side) پر استر کرتا ہے، یہ گردن کی پشت پر پتلا اور گردن کے سامنے دبیز ہوتا ہے جہاں عضلی ریشے (Muscular fibres) وافر مقدار میں پائے جاتے ہیں۔ یہ لفافہ غاریہ سے شروع ہوتا ہے اور عضلہ صدریہ کبیرہ (Pectoralis major) کے بالائی حصہ اور عضلہ ذالیہ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com






تصویر: خطہ عنقی کے عضلات

Fig: Muscles of neck region

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(Deltoid) کے اگلے حصے پر استر کرتا ہے اور یہ عظم ترقوہ کے اوپر قوس بنا کر گردن میں اوپر چڑھتا ہے اور فک اسفل کے قاعدہ (Base of mandible) تک پہنچتا ہے۔ اس عضلہ کے وسطی ریشے (Median fibres) ایک دوسرے سے Interlace کر کے لحام ذقنی (Symphysis menti) کے مقابل ختم ہوتے ہیں پھر اس کے الیاف فک اسفل کے اوپر چڑھ کر (Risorius muscle) کی تشکیل کرتے ہیں جو چہرہ کے زیریں حصہ کی تحت الجلد نسیج اور جلد سے چسپاں رہتا ہے اور گوشہ دہن کے مقابل عضلہ مطبقہ الفم سے بھی چسپاں رہتا ہے، اس کے باقی ریشے خط مورب کے نیچے فک اسفل کے قاعدہ سے چسپاں رہتے ہیں۔

عصبی پرورش:۔ عصب وجہی کی عنقی شاخ

فعل:۔ یہ گردن کے پہلو میں شکن ڈالتا ہے، جبڑے اور گردن کے درمیان کی خلا (Gap) کو کم کرتا ہے، اس کے اگلے ریشے فک اسفل کو دبانے میں مدد دیتے ہیں۔

## لفافہ غائرہ اور عضلہ عریضہ کے درمیان پائی جانے والی ساختیں

## Structures found between the platysma and the deep fascia

(1) ورید وداجی ظاہر (External jugular vein)

(2) عنق کے جلدی اعصاب (Cutaneous nerves) مثلاً عصب جلدی مقدم، عصب اذنی کبیر (Greater auricular nerve)، اعصاب فوق السنسنہ صغیرہ، عصب قمحدوی صغیر (Lesser occipital n.) ضفیر عنقیہ اور عصب وجہی کی عنقی شاخ۔

جراحی اہمیت **(Surgical importance)**: گردن کے سطحی زخم سے عضلہ عریضہ کے چھل جانے کی وجہ سے خون کافی (Profusely) رستا ہے کیونکہ عضلہ عریضہ کا کٹا ہوا کنارا Retract کرتا ہے جبکہ خون بہتے ہوئے عروق (Bleeding vessels) کھلے رہ جاتی ہیں

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



کیوں کہ ان کی دیواریں لفافہ غائرہ میں Fixed ہونے کی وجہ یہ عروق Retract نہیں کرتے اس لیے خون بہنے کو روکنے کے لیے لفافہ غائرہ کو کاٹنے کی ضرورت پڑتی ہے تا کہ Vesseis (عروق دمویہ) Retract کریں اور جریان خون بند ہو سکے۔

**عنق کا لفافہ غائرہ Fascia colli or (Deep cervical fascia)**

یہ لفافہ گردن کے خط کی ساختوں پر عام استر (General investment) کرتا ہے، یہ درج ذیل تین تہوں سے مرکب ہوتا ہے۔

(1) عام استر کرنے والی تہ General investing layer

(2) لفافہ قدام قصبہ الریہ Pretracheal layer

(3) لفافہ قدام الفقرات Prevertebral layer

**(1) عام استر کرنیوالی تہ General investing layer**

یہ لفافہ عنقیہ غائرہ کی سب سے زیادہ سطحی تہ ہے جو عضلہ عریضہ سے پوشیدہ رہتی ہے۔ عضلہ عریضہ اور اس تہ کے درمیان گردن کی سطحی وریدیں اور جلدی اعصاب پائے جاتے ہیں۔ اس کی چسپیدگیاں درج ذیل ہیں۔

**بالائی چسپیدگیاں (Upper attachments)**

(1) نتو محدوی ظاہر (External occipital protuberance)

(2) خط قفوی اعلیٰ (Superior nuchal line)

(3) زائدہ حلمیہ (Mastoid process)

(4) قوس زوجی (Zygomatic arch)

(5) فک اسفل کا جسم (Body of the mandible)

**زیریں چسپیدگیاں (Lower attachments)**

(1) عظم الکتف کا سنسنہ وزائدہ اخرم (Spine of scapula & acromion)

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



process)

(2) عظم ترقوہ (Clavicle)

(3) نصاب القص (Manubrium sterni)

**پچھلی چسپیدگیاں (Posterior attachment)**

پچھلی جانب یہ رباط القفا کی پوری لمبائی سے چسپاں رہتا ہے۔

## Distribution of general investing layer of deep cervical fascia

(Investing layer اگر استر کرنے والی تہ :Transverse disposition(a)) کو اس کی پچھلی چسپیدگی سے سامنے کی طرف تلاش کیا جائے تو یہ دیکھنے میں آتا ہے کہ عضلہ مربعہ منحرفہ کے پچھلے کنارے کے پاس یہ دو تہوں میں بٹ کر عضلہ کو ملفوف (Enclose) کرتی ہے اور پھر اس عضلہ کے اگلے کنارے پر پہونچ کر دوبارہ پھر ایک تہ بناتی ہے اور سامنے چل کر عضلہ قصیہ ترقویہ حلمیہ (Sternocleidomastoid) کے پچھلے کنارے تک پہونچتی ہے، اس طرح ان دونوں عضلات کے درمیانی خلا (Intermuscular gap) کو پر کر کے (Posterior triangle) گردن کی پچھلی مثلث کی چھت بناتی ہے۔ عضلہ کو ملفوف کرتی ہے اور اس عضلہ کے اگلے کنارے پر یہ دنوں تہیں مل کر دوبارہ ایک تہ بناتی ہیں جس سے گردن کی اگلی مثلث کی چھت بنتی ہے، یہ تہ خط وسطانی میں پہونچ کر دوسری جانب کی ہم نام تہ سے مسلسل ہوجاتی ہے۔ Investing fascia کی جو تہ عضلہ قصیہ ترقویہ حلمیہ کی گہری سطح پر استر کرتی ہے، اس سے لیفی زوائد Fibrous processes نکلتے ہیں جو (Infrahyoid muscle) عضلات تحت لامی یعنی Sternothyroideus, Sternohoyoid اور Omohyoideus عضلات کو ملفوف کرتے ہیں ملفوف کرنے کے بعد اندرونی جانب پھر دوبارہ مل کر ایک Single layer

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



بناتی ہے جو قصبۃ الریہ وغدہ درقیہ (Thyroid gland & trachea) کے سامنے سے گذر کر خط وسطانی کی طرف بڑھتی ہے اور Pretracheal layer بناتی ہے۔ خط وسطانی کے پاس یہ تہ دوسری جانب (مقابل) کی ہم نام تہ سے مسلسل ہو جاتی ہے۔ یہ Pretracheal fascia نظام سباتی (Carotid system) یعنی (شریان سباتی عام، ورید وداجی باطن اور عصب راجع) کے سامنے گذر کر غلاف سباتی Carotid sheath کی اگلی تہ بھی بناتی ہے Investing layer سے عضلہ قصبہ ترقویہ حلمیہ کی گہری سطح پر ایک لیفی زائدہ Fibrous process نکلتا ہے جو نظام سباتی کی گہری سطح سے گذر کر غلاف سباتی کو پچھلی تہ بناتی ہے۔

(b) طولی رفتار (Vertical disposition):۔ اگر Investing layer کی زیریں عظمی چسپیدگی کو نیچے کی طرف تلاش کیا جائے تو گردن کی پچھلی مثلث کے مقابل جہاں یہ پچھلی مثلث کی چھت کا زیریں حصہ بناتی ہے وہاں دوتہوں میں بٹ کر ایک فضا (Space) کو ملفوف کرتی ہے، یہ دونوں تہیں بعد میں عظم ترقوہ سے ان دونوں تہوں کے درمیان درج ذیل ساختیں ہوتی ہیں۔

(1) اعصاب فوق الترقوہ (Supraclavicular nerves)

02 ورید وداجی ظاہر کا بعیدی حصہ (Distal portion of ext. jugular vein)

(3) کچھ غدد لمفاویہ اور جلدی عروق (Some lymphatics and cutaneous vessels)

گردن کی اگلی مثلث کے زیریں حصہ کے مقابل Investing Layer دوتہوں میں بٹ کر نصاب القص (Manubrium sterni) کے ثلمہ فوق القص (Suprasternal notch) کے اگلے وپچھلے دونوں کناروں سے چسپاں ہو جاتی ہے اور فضا فوق القص Suprasternal space کو ملفوف کرتی جسے (Space of burns) بھی کہتے ہیں، اس فضا میں درج ذیل ساختیں ہوتی ہیں۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(1) عضلہ قصیہ حلمیہ کا قصی سرا (Sternal head of sternocleidomastoideus)

(2) وریدی قوس جو دونوں اوردہ دواجی مقدم کے اختتامی سرے کے ملنے سے بنتا ہے (Venous arch formed by terminal Portions of two anterior Jugular veins)

(3) قصی غدہ لمفاویہ (Sternal lymph nodes)

(4) رباط بین الترقوہ (Intraclavicular ligament)

گردن کی اگلی مثلث میں خطہ تحت الفک (Submandibular region) کے مقابل اگر Investing layer کو تلاش کیا جائے تو وہاں یہ دو صفحیوں میں بٹ کر غدہ تحت الفک (Submandibular gland) کو ملفوف کرتی ہے۔ ان دونوں تہوں کی سطحی تہ فک اسفل کے قاعدہ سے چسپاں رہتی ہے جبکہ غاریہ تہ فک اسفل کے خط ضرسی لامی (Mylohyoid line) سے چسپاں رہتی ہے غدہ تحت الفک کے علاوہ ان دونوں تہوں کے درمیان غدہ لمفاویہ تحت الفک بھی پایا جاتا ہے۔

سطحی تہ: غدہ اصل الاذن (Parotid gland) سطحی سطح پر استر کرنے کے بعد آگے بڑھ کر قوس زوجی پر چسپاں ہوتی ہے اور عضلہ ماضغہ (Masseter muscle) پر استر کرتی ہے۔ لفافہ کے اس حصہ کو جو کافی دبیز اور کثیف (Thick & dense) ہوتا ہے لفافہ نکفی ماضغی (Parotido masseteric fascia) کہتے ہیں۔

وہ حصہ جو فک اسفل کے زاویہ کے پیچھے سے بڑھ کر زائدہ حلمیہ (Mastoid process) تک پہونچتا ہے اور زائدہ ابریہ کی بیرونی طرف بھی چسپاں رہتا ہے۔ کافی دبیز ہو کر رباط ابری فکی کی تشکیل کرتا ہے یہ رباط ابری فکی اوپر غدہ النکف اور نیچے غدہ تحت الفک کے مابین ہوتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



اگر اسے ملخص (sumup) کیا جائے تو Investing layer سے درج ذیل اشیا کی تشکیل ہوتی ہے۔

(الف) یہ دو عضلات عضلہ مربعہ منحرفہ و عضلہ قصیہ ترقویہ حلمیہ کو ملفوف کرتی ہے۔

(ب) یہ دو فضاؤں کو بھی ملفوف کرتی ہے (1) فضا فوق القص (2) فضا فوق الترقوہ

(ج) یہ گردن کی دو مثلث (اگلی مثلث و پچھلی مثلث) کی چھت بناتی ہے۔

(د) یہ دو غدود (غدہ تحت الفک و غدہ النکف) پر غلاف چڑھاتی ہے۔

(ہ) اس سے لفافہ نلفی ماضغی اور رباط ابری فکی کی تشکیل ہوتی ہے۔

**(2) لفافہ قدام قصبۃ الریہ (Pretracheal fascia)**

(a) **مستعرض رفتار Horizontal extent** : عضلہ قصبیہ ترقویہ حلمیہ کی گہری سطح پر Investing layer سے جو زوائد نکلتے ہیں وہ Strap muscles کو ملفوف کرنے کے بعد آپس میں مل کر ایک Single layer میں آگے وسامنے بڑھ کر نظام سباتی (Carotid system)، غدہ درقیہ (Thyroid gand) اور قصبہ الریہ (Trachea) کے سامنے عبور کرتے ہیں جسے (Pretracheal fascia or layer) کہتے ہیں۔ اس سے ایک دوسرا زائدہ بھی نکلتا ہے جو نظام سباتی کے پیچھے اور Prevertebral muscles اور Prevertebral fascia کے سامنے سے گذر کر غلاف سباتی کی پچھلی تہ بناتا ہے۔ Prevertebral layer جب خط وسطانی کی طرف بڑھتا ہے تو غدہ درقیہ کو بھی ملفوف کرتا ہے۔

**(b) طولی رفتار (Vertical extent)**: اوپر یہ عظم لامی سے چسپاں رہتا ہے اور خط وسطانی کے مقابل غضروف درقی و حلقی سے چسپاں رہتا ہے یہ قصبۃ الریہ کے سامنے نیچے اتر کر حجاب منصف الصدر اعلیٰ Superior mediastinum تک پہونچتا ہے جہاں یہ great vessels قلب کے بڑے عروق پر واقع غلاف القلب یعنی (Fibrous pericardium) سے مل جاتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



**(a) متعرض رفتار:** لفافہ غائرہ کی Investing layer کی طرح Prevertebral fascia بھی پیچھے کی طرف عنقی مہروں اور رباط القفا سے چسپاں رہتا ہے۔ اگر اسے سامنے تلاش کیا جائے تو یہ عضلہ مربعہ منحرفہ (Trapezius) کی گہری سطح سے گذر کر اس عضلہ کے اگلے کنارے پر پہونچ کر گردن کی پچھلی مثلث کی فرش پر استر کرتا ہے اور اس کے زوائد نکل کر فرش میں واقع عضلات کو ملفوف کرتے ہیں۔ پچھلی مثلث کے مقابل یہ لفافہ غایرہ کی Investing layer سے مسلسل ہوتا ہے جو پیچھے مثلث کی چھت بناتی ہے۔ چھت (Investing layer) اور فرش (prevertebral fascia) کے مابین عصب اضافی ہوتا ہے۔ اس خطہ کے زیریں حصہ میں اگر دیکھا جائے تو عظم ترقوہ کے پیچھے اور اوپر Investing layer اور Prevertebral fascia ایک فضا (Space) کے ذریعہ ایک دوسرے سے الگ رہتے ہیں۔ اس فضا میں وریدوداج ظاہر کا زیریں سرا، شرائین متعرض وشرائین فوق الکتف، اعصاب فوق الترقوہ اور عضلہ کتفیہ لامیہ (Omohyoideus) کے پچھلے بطن واقع ہوتے ہیں۔ پچھلے مثلث سے یہ لفافہ ضفیرہ عضدیہ اور عروق ابطی (Axillary vessels) کے ساتھ ساتھ نیچے اتر کر غلاف ابطی Axillary sheath بناتا ہے۔ یہ لفافہ سامنے عضلہ قصیہ ترقوہ حلمیہ کی گہری سطح سے گذر کر وریدوداجی باطن (Internal Jugular vein) کے بیرونی طرف پہونچتا ہے اور پھر وریدوداجی باطن، شریان سباتی عام (Common carotid artery) اور عصب راجع کی گہری سطح سے اندرونی طرف گذر کر (غلاف سباتی کی گہری پچھلی سطح کے اندرونی جانب) عنقی مہروں کے زوائد متعرضہ سے چسپاں ہوجاتا ہے۔

پھر یہ اندرونی جانب بڑھ کر خط وسطانی میں مقابل جانب کے ہم نام لفافہ سے مسلسل ہوجاتا ہے۔

**(b) طولی رفتار:** اوپر یہ لفافہ راس کے قاعدہ (Base of the Skull) سے اور پھر عضلہ عنقیہ طویلہ کے سامنے حجاب منصف الصدر اعلی میں نیچے اتر کر اس کی پچھلی دیوار

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



سے چسپاں رہتا ہے۔

**غلاف سباتی(Carotid sheath)**

یہ نسیج لیفی خلوی کا ایک کثیف مادہ ہے جو شرائین سباتی، ورید وداجی باطن اور عصب راجع کا احاطہ کرتا ہے اور اسے ملفوف کرتا ہے، اس غلاف کے پیچھے عنقی مہروں کے زوائد مستعرضہ اور اندرونی جانب قصبۃ الریہ حنجرہ، مری اور غدہ درقیہ کے بیرونی فص (Lateral lobe) واقع ہوتے ہیں، عضلہ قصبہ ترقویہ حلمیہ اس کے بیرونی جانب ہوتا ہے۔

**غلاف کی تشکیل(Constitution of the sheath)**

لفافہ غاریہ کی Investing layer عضلہ قصبہ ترقویہ حلمیہ کی گہری سطح پر دو حصوں (پرتوں) میں بٹ جاتی ہے اس کی ایک پرت نظام سباتی (شریان سباتی عام، ورید وداجی باطن اور عصب راجع) اور قصبۃ الریہ کے سامنے سے گذر کر (Pretracheal layer) بناتی ہے جبکہ اس کی دوسری پرت نظام سباتی کے پیچھے اور Prevertebral layer غدہ درقیہ کو ملفوف کرنے کے بعد خط وسطانی میں مقابل جانب کی ہم نام پرت سے مسلسل ہو جاتی ہے، اس سے صاف ظاہر ہے کہ غلاف کی اگلی دیوار Pretrachael layer سے بنتی ہے جبکہ اس کی پچھلی دیوار Investing layer کی ایک دوسرے گہرے زائدہ (Deep process) سے بنتی ہے۔ اس طرح بیرونی جانب دونوں fascial processes لفافی زوائد کے ملنے سے اور اندرونی جانب نسیج لیف خلوی کے ذریعہ دونوں پرتوں کے ملنے سے غلاف بنتا ہے جس کے اندر نظام سباتی ملفوف رہتا ہے۔

**غلاف کے مشمولات(Contents of the sheath)**

اس میں شریان سباتی عام اور شریان سباتی ظاہر و باطن کے مبدا ورید وداجی باطن و عصب راجع پائے جاتے ہیں۔ اندرونی جانب شریان سباتی عام بیرونی جانب ورید وداجی باطن اور ان دونوں کے مابین و پیچھے عصب راجع ہوتا ہے۔ Ansahypoglossi کے constituents کی اگلی دیوار سے مجاورت رکھتے ہیں جبکہ جذع شرکی Sympathetic trunk غلاف کی پچھلی دیوار سے مجاورت رکھتی ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**تشریح اطلاقی (Applied anatomy):**

1۔ **عضلہ عریضہ (Platysma)** : یہ عضلہ چہرے کی رنگت بدلنے میں معاون ہوتا ہے۔ مثلاً خوشی و غم، افسوس، Horror اور Fright (خوف و دہشت) کو ظاہر کرنے میں۔ عصب وجہی کی عنقی شاخ کی injury سے یہ عضلہ مفلوج ہو جاتا ہے۔ اس کی وجہ سے گردن کی جلد سکڑ کر جانبین میں لٹک جاتی ہے۔

2۔ **عنق کا لفافہ غایر Deep fascia of the neck**: اس کی جراحی اہمیت (Surgical importance) ہے۔ گردن کے سطحی زخم سے عضلہ عریضہ کے پھیل جانے کی وجہ سے خون کافی (Profusely) رستا ہے کیوں کہ عضلہ عریضہ کا کٹا ہوا کنارہ retract کرتا ہے جبکہ خون بہتی ہوئی عروق (bleeding vessels) کھلی رہ جاتی ہیں کیونکہ ان کی دیواریں لفافہ غایرہ میں fixed ہونے کی وجہ سے یہ عروق retract نہیں کرتیں۔ اس لیے خون بہنے سے روکنے کے لیے لفافہ غائرہ کو کاٹنے کی ضرورت پڑتی ہے تاکہ عروق دمویہ (vessels) retract کریں اور جریان الدم بند ہو سکے۔

3۔ **Investing cervical fascia** : یہ abscess (pus) کو پھیلنے سے روکتا ہے۔ عام طور پر pus اس لفافہ کے پیچھے گردن کے بیرونی جانب پھیلتا ہے لیکن اگر pus مثلث عنقی مقدم (Anterior triangle of neck) میں ہو تو یہ نیچے جا کر Suprasternal space میں swelling پیدا کر دیتا ہے اور یہاں سے یہ حجاب منصف الصدر مقدم (Anterior mediastinum) میں جا سکتا ہے۔

4۔ Pretrachial fascia : سر اور عمود الفقار کے عنقی حصہ کا تعدیہ نیچے کی طرف مری (oesophagus) کے پیچھے منصف الصدر موخر (Post. mediastinum) میں جا سکتا ہے۔ یہ نیچے کی طرف قصبۃ الریہ (Trachea) کے مقدم منصف الصدر مقدم میں بھی جا سکتا ہے۔ اسی طرح قصبۃ الریہ، شعبۃ الریہ (Bronchus) کے پھیلنے کی صورت میں اوپر کی طرف neck

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



میں جا سکتا ہے۔ اسی طرح tooth socket میں drill کے ذریعہ ہوا (air) چہرہ اور عنق میں جا سکتی ہے جس کی وجہ سے تحت الجلد (subcutaneous) Cervicofacial emphysema ہو سکتا ہے۔ یہ شاذونادر ہوتا ہے۔

5۔ Prevertebral fascia : اس کے موخر حصہ کا pus گردن کے مثلث عنقی موخر (Post. triangle of neck) کے floor میں بیرونی جانب پھیلتا ہے اور Sternocleidomastoid کے پیچھے ورم ہو سکتا ہے۔

6۔ Retropharyngeal space: pus (مواد) Prevertebral fascia میں سوراخ کر کے اس space میں جا سکتا ہے اور یہاں abscess بنا سکتا ہے۔ جس کی وجہ سے بولنے اور نگلنے میں دشواری ہوگی اور pus یہاں سے منصف الصدر بالائی میں جا سکتا ہے۔

**عضلہ قصیہ ترقویہ حلمیہ (Sternocleidomastoideus)**

یہ ایک لمبا دبیز عضلہ ہے جو گردن کی جڑ کے سامنے سے ترچھے طور پر گذر کر سر کے پیچھے پہونچتا ہے، یہ عضلہ درمیان (وسط) میں گول اور دبیز ہوتا ہے جبکہ اپنے سروں پر چوڑا اور پھیلا رہتا ہے۔

**1۔ مبدا (Origin)**: اس کے مبدا کے دو سرے (قصی سرا۔ ترقوی سرا) ہوتے ہیں۔

قصی سرا (Sternal end)، اسے اندرونی سرا (medial head) بھی کہتے ہیں یہ ایک گول وتر بناتا ہے اور نصاب القص کے بالائی سرے کے سامنے سے شروع ہو کر اوپر اور بیرونی جانب چڑھتا ہے۔

ترقوی سرا (Clavicular head)، اسے بیرونی سرا (lateral head) بھی کہتے ہیں، یہ سرا ایک چپٹا بند بناتا ہے جس میں عضلی وصفاقی ریشے ہوتے ہیں۔ یہ عظم ترقوہ کے اندرونی تہائی حصہ کے بالائی سطح سے شروع ہوتا ہے اور قصی سرے کے پیچھے نیچے سے طولا اوپر چڑھتا ہے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



اور ٹھیک گردن کے وسط میں قصی سرے کی گہری سطح سے مل کر ایک دبیز عضلی بطن بناتا ہے۔ اس عضلہ کے مبدا کے دونوں سرے ایک مثلث فضا کے ذریعہ ایک دوسرے سے جدا رہتے ہیں۔ مثلث فضا کا زاویہ اوپر ہوتا ہے۔

منتہی (insertion):۔ اس کی عضلی بطن (Muscular belly) اوپر اور پیچھے چڑھ کر سر کی پچھلی جانب پہونچ کر چپٹی اور وتری ہو جاتی ہے اور ایک مضبوط وتر کے ذریعہ عظم صدغی کے زائدہ حلمیہ کی بیرونی سطح پر ختم ہوتی ہے اس کے علاوہ ایک پتلی صفاقی ریشوں کے ذریعہ Splenius capitis کے اوپر عظم قحدوہ کے خط قفوی اعلیٰ کے بیرونی نصف حصہ پر ختم ہوتا ہے۔ عضلہ قصیہ ترقویہ حلیمہ گردن کے پہلو میں واقع مربع رقبہ کو دو مثلث (اگلی و پچھلی مثلث) میں منقسم کرتا ہے۔

**مجاورات (Relations)**

اس کی سطحی سطح جلد، عضلہ عریضہ ولفافہ غایرہ سے پوشیدہ رہتی ہے اور اس سطح کو عصب اذنی کبیر (Greater auricular nerve) ورید وداجی ظاہر، اعصاب عنقی مستعرض (اعصاب جلدی مقدم) اوپر سے نیچے بالترتیب عبور کرتے ہیں، زاویہ الفک کے مقابل غدۃ النکف اس سطح پر Overlap کرتا ہے۔

اس کی گہری سطح پر پیچھے سے سامنے ایک دوسرے سے کچھ فاصلے پر عضلہ کتفیہ لامیہ کی زیریں بطن (Inferior belly) اور عضلہ ذات البطنین (Digastric) کی پچھلی بطن عبور کرتی ہیں جس کی وجہ سے اس کی گہری سطح تین حصوں میں بٹ جاتی ہے۔

پہلا حصہ عضلہ حلمیہ کے مبدا اور عضلہ کتفیہ لامیہ کے درمیان ہوتا ہے۔ دوسرا حصہ عضلہ کتفیہ لامیہ کے زیریں بطن اور عضلہ ذات البطنین کے پچھلے بطن کے درمیان ہے اور تیسرا حصہ عضلہ ذات البطنین کی پچھلی بطن سے عضلہ قصیہ حلمیہ کے حلمی سرے تک ہے۔

پہلا حصہ:۔ مفصل قصی ترقوی اور عضلہ قصیہ درقیہ، قصبہ لامیہ۔ ورید وداجی مقدم کو پوشیدہ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



رکھتا ہے، عضلہ قصیہ حلمیہ کی گہری سطح اور عضلات قصیہ لامیہ درقیہ وغلاف سباتی کے مابین ورید وداجی مقدم واقع ہوتا ہے۔

دوسرا حصہ:۔ غلاف سباتی کو پوشیدہ کرتا ہے اس غلاف سباتی میں شریان سباتی عام، شرائین سباتی ظاہر و باطن کے مبدا، عصب راجع، ورید وداجی باطن اور (Ansa cervicalis) پائے جاتے ہیں۔اس کے علاوہ اس کا اگلا حصہ شریان درقی اعلی شریان وجہی، شریان لسانی اور اوردہ لسانی وجہی عام کو Overlap کرتا ہے۔

تیسرا حصہ:۔ شریان سباتی ظاہر و باطن، شریان قمحدوی، عصب تحت اللسان، عصب راجع وعصب اضافی، غدۃ النکف، عضلہ ابریہ لامیہ اور ورید وداجی باطن کو پوشیدہ (cover) کرتا ہے۔ اس کا پچھلا حصہ عضلات Splenius capitis، عضلہ رافعۃ الکتف، اخمیعہ متوسطہ، اور عضلہ کتفیہ لامیہ زیریں واگلے بطن کو ضفیرہ عضدیہ کے عنقی حصے کو بھی Overlap کرتا ہے۔عصب اضافی، شریان عنقی مستعرض وشریان فوق الکتف اس کے پچھلے حصہ سے گردن کی پچھلی مثلث میں (Emerge) ظاہر ہوتی ہیں۔

دموی پرورش (**Blood supply**):۔شریان درقی اعلی وشریان قمحدوی

عصبی پرورش(**Nerve supply**):۔عصب اضافی سے اور دوسرے وتیسرے عصب عنقی کے Ventral division سے، عصب اضافی ایک حرکی عصب (Motor nerve) ہے جبکہ دوسرے وتیسرے عصب عنقی میں (Muscle proprioceptive sensation) ہوتے ہیں۔

فعل:۔ کشش (gravity) کے خلاف یہ کام کرتا ہے جیسا کہ چت لیٹے رہنے Recumbent position کی حالت سے بیٹھنے کی حالت میں لاکر جسم کو اٹھاتا ہے۔اسی طرح مدافعت کے خلاف یہ سر اور گردن کو دھڑ پر موڑتا ہے۔اگر صرف ایک طرف کا عضلہ کام کرے تو یہ سر اور گردن کو اسی طرف کے کندھے کی طرف موڑتا ہے، علاوہ ازیں یہ سر کو مخالف سمت گھماتا ہے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



جبکہ چہرے کو مخالف کندھے کی طرف موڑنے میں دیکھا جاتا ہے۔ اگر سر اپنی جگہ fix ہو تو دونوں عضلات قصبیہ حلمیہ صدر کو اٹھا کر Inspiration کے عضلہ کی حیثیت سے کام کرتے ہیں۔

**تشریح اطلاقی (Applied anatomy):**

یہ عضلہ گردن اور سر کو دھڑ (trunk) پر جانبین میں موڑتا ہے۔ اس کی عصبی پرورش CN XI عصب اضافی (Accesory nerve) سے ہوتی ہے۔ اس کی lesion میں یہ عضلہ مفلوج ہو جاتا ہے۔ جس کی وجہ سے dunpoint کسی ایک جانب گھوم کر مڑ جاتی ہے۔ ساتھ میں گردن اور سر مڑ جاتا ہے۔ اگر یہ پیدائشی ہو تو اسے Congenital terticollis یا Wryneck کہتے ہیں۔ اس عضلہ کے fibrosis اور لمبائی کم ہونے کی صورت میں گردن میں stiffness ہو جاتی ہے۔

**عضلہ مربعہ منحرفہ (Trapezius. M.)**

یہ گردن اور پشت کا سب سے زیادہ سطحی عضلہ ہے جو مثلث الشکل ہوتا ہے لیکن خط وسطانی کے ہر جانب اگر دونوں عضلات کو ملا کر دیکھیں تو اس کی شکل Trapezium (مربع منحرف) سے ملتی ہے اسی لیے اس عضلہ کو عضلہ مربعہ منحرفہ Trapezius کہتے ہیں۔

**مبدا Origin:**۔ یہ وتری ریشوں کے ذریعہ (1) نتو محدبی ظاہر سے (2) خط قفوی اعلیٰ کے اندرونی تہائی حصہ سے (3) رباط القفا سے (4) گردن کے ساتویں مہرے کے سنسنہ اور پشت کے تمام مہروں کے سناسن سے شروع ہوتا ہے۔ ان مختلف مبدا سے ایک مثلث چپٹے عضلہ کی تشکیل ہوتی ہے جس میں تین حصے بالائی زیریں، درمیانی (Upper, Lower, Middle) ہوتے ہیں۔

**منتہی (insertion):**۔ اس کے بالائی ریشے (Upper fibres) نیچے و بیرونی جانب اتر کر عظم ترقوہ کے بیرونی تہائی حصہ کے پچھلے کنارے پر ختم ہوتے ہیں، اس کے درمیانی ریشے

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ عضلہ مربعہ منحرفہ (Trapezius muscle)

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(Middle fibres) آڑے طور پر چلتے ہیں اور زائدہ اخرم کے اندرونی کنارے اور عظم کتف کے سنسنہ کے بالائی لب پر ختم ہوتے ہیں جبکہ اس کے زیریں ریشے (Lower fibres) اوپر اور بیرونی جانب چلتے ہیں اور ایک وتر بناتے ہیں جو عظم کتف کے سنسنہ کے اندرونی سرے پر واقع چکنے مثلث رقبہ پر پھیلتا ہے اور سنسنہ کے بالائی لب کے ایک درن (Tubercle) پر مثلث رقبہ کے مقابل ختم ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش:۔** عصب اضافی (حرکی عصب) سے اور تیسرے وچوتھے عنقی اعصاب کے Ventral division سے، ان عنقی اعصاب میں حسی (Sensory proprioceptive) الیاف ہوتے ہیں۔

**فعل Action:۔** اس کا عمل مختلف ہوتا ہے (بدلتا رہتا ہے) جب یہ اس کے جزوی حصے یا پورا عضلہ کام کرتا ہے اسی طرح اگر کتف fix یا متحرک ہو تو بھی اس کا عمل بدلتا رہتا ہے، جب یہ عضلہ پورا عمل کرتا ہے تو عضلات معینہ کے ساتھ مل کر عظم کتف کو Retract کرتا ہے یعنی کتف کو پیچھے اور اندرونی جانب کھینچتا ہے۔ رافعۃ الکتف (Levater scapulae) کے ساتھ مل کر اس کے بالائی ریشے کتف اور Shoulder girdle کو اوپر اٹھاتے ہیں، مسننہ مقدمہ کے ساتھ مل کر یہ کتف کو سامنے گھماتا ہے جس کی وجہ سے Shoulder girdle میں حرکت ہوتی ہے اور بازو کو سر کے اوپر اٹھایا جا سکتا ہے۔

جب کتف fixed ہو تو ایک طرف کا عضلہ سر (Axis) اور حاملہ کو مفصل حاملی محوری پر مخالف جانب گھماتا ہے۔ اور جب کتف fixed ہو تو دونوں طرف کے عضلے ساتھ مل کر سر کو مفصل حاملی محور پر Extend کیا جا سکتا ہے۔

**تشریح اطلاقی (Applied anatomy):**

اس کی عصبی پرورش CN XI عصب اضافی سے ہوتی ہے۔ اس عصب کی خرابی کی صورت میں

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



متاثرہ جانب کا عضلہ مفلوج ہو جاتا ہے۔ جس کی وجہ سے مریض کندھے کو retract اور elevate نہیں کر سکے گا اور کندھا drop ودب (depress) جائے گا۔

## مثلث عنقی موخر (Posterior triangle of neck)

یہ عضلہ قصیہ ترقویہ حلمیہ کے پیچھے ہوتا ہے۔ اس کا زاویہ اوپر اور قاعدہ نیچے ہے۔

حدود (Boundaries):۔ اس کا اگلا کنارا عضلہ قصیہ ترقویہ حلمیہ کے پچھلے کنارے سے حاصل ہوتا ہے جبکہ اس کا پچھلا کنارا عضلہ مربعہ منحرفہ کے اگلے کنارے سے حاصل ہوتا ہے۔ اس کا قاعدہ عظم ترقوہ کے درمیانی تہائی حصہ سے بنتا ہے۔ اس کا زاویہ عضلہ قصیہ ترقویہ حلمیہ اور عضلہ مربعہ منحرفہ کے مقام اتصال سے بنتا ہے اس کی فرش عضلی ہے جو Splenius Capitis، رافعۃ الکتف (Levator scapulae)، اخمعیہ متوسطہ، اخمعیہ موخرہ اور مسننہ مقدمہ کے پہلے دندانہ کا کچھ حصہ (بالترتیب اوپر سے نیچے) بنتی ہے۔ اس کی فرش میں عضلات پر لفافہ غاریہ کا Prevertebral fascia استر کرتا ہے اور یہ fascia ان عضلات کو مثلث کی چھت سے الگ کرتا ہے۔ اس کی چھت لفافہ غاری کی (Investing layer) سے بنتی ہے جو عضلہ قصبیہ حلمیہ کے پچھلے کنارے اور عضلہ مربعہ منحرفہ کے اگلے کنارے کے مابین کی خلا کو پر کرتی ہے۔

جب مثلث کے زاویہ پر اس کے اگلے وپچھلے کنارے مل نہیں پاتے تو عضلہ semispinalis capitis ہی فرش کا سب سے بالائی حصہ بناتا ہے۔ عضلہ کتفیہ لامیہ کی زیریں بطن گردن کی موخر مثلث کو بالائی وزیریں دوحصوں میں تقسیم کرتی ہے۔ بالائی حصہ بڑا ہوتا ہے جیسے مثلث قمحدوی اور زیریں حصہ چھوٹا ہوتا ہے جسے مثلث فوق الترقوہ کہتے ہیں۔

**(a) مثلث قمحدوی (Occipital Triangle)**: اس کا اگلا کنارا عضلہ قصیہ ترقوہ حلمیہ کے پچھلے کنارے سے حاصل ہوتا ہے اس کا پچھلا کنارا عضلہ مربعہ منحرفہ کے اگلے کنارے سے بنتا ہے زاویہ اگلے وپچھلے کناروں کے مقام اتصال اور قاعدہ عضلہ کتفیہ لامیہ کی زیریں بطن

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com






تصویر۔ گردن کی پچھلی مثلث

Fig: Posterior triangle of neck

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



سے بنتا ہے۔اس کی فرش اوپر سے نیچے Splenius capitis ،عضلہ رافعہ الکتف،عضلہ اخمعیہ موخرہ بناتے ہیں اس کی چھت جلد،لفافہ سطحیہ اور لفافہ غایرہ Investing layer سے بنتی ہے عضلہ عریضہ سے چھت کا صرف زیریں حصہ بنتا ہے۔

**مشمولات (Contents)**

(1) عصب اضافی (Accessory nerve)

(2) ضفیرہ عنقیہ کی جلدی شاخیں

(الف) Lesser occipital (ب) Transverse cutaneous

(ج) Supraclavicular nerve

(3) ضفیرہ عنقیہ کی Communicating branches:۔ تیسرے اور چوتھے عنقی اعصاب کی شاخیں عصب اضافی سے ملتی ہیں۔

(4) ضفیرہ عضدیہ کا بالائی حصہ۔

(5) ضفیرہ عضدیہ کی فوق الترقوہ شاخیں (1) عصب فوق الکتف (Suprascapular n.) (2) عصب تحت الترقوہ (Subclavious n.) (3) عصب صدری طویل (Long thoracic n.) یعنی عصب مسننہ مقدمہ Nerve to serratus anterior (4) اعصاب معینہ (Nerves to rhomboideus) (6) ورید وداجی ظاہر اور ورید عنقی مستعرض (External jugular vein & transverse cervical vein)

(7) غدد لمفاویہ عنقیہ غایرہ (Deep cervical lymph glands)۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



# Disposition of structures

**عصب اضافی**

یہ عضلہ قصیہ ترقومہ حلمیہ کے پچھلے کنارے کو اس کے بالائی تہائی و زیریں دوتہائی حصہ کے مقام اتصال پر عصب اضافی چھید کر گردن کی مثلث قمحدوی کو ترچھے طور پر عبور کرتا ہے اور عضلہ رافعۃ الکتف کے سامنے سے گذر کر عضلہ مربعہ منحرفہ کے اگلے کنارے کے زیریں حصہ میں غائب ہوجاتا ہے یہ عصب مثلث کے فرش اور چھت کے مابین واقع ہوتا ہے۔

**عصب قمحدوی صغیر (Lesser occipital n.)**

یہ دوسرے اور تیسرے عنسب عنقی سے شروع ہوتا ہے اور عضلہ قصیہ حلمیہ کے پچھلے کنارے کے بالائی حصہ سے ظاہر ہوکر عصب اضافی کے گرد احاطہ (Hooking around) کرتا ہے اور scalp میں مندرجہ بالا عضلہ کے پچھلے کنارے کے ساتھ ساتھ اوپر چڑھتا ہے۔

**عصب اذنی کبیر (Great auricular nerve)**

یہ دوسرے اور تیسرے عصب عنقی سے خارج ہوتا ہے اور گردن کی پچھلی مثلث میں عصب اضافی کے نیچے عضلہ قصیہ حلمیہ کے پچھلے کنارے کے پیچھے سے ظاہر ہوکر فوراً لفافہ غاریہ کو چھیدتا ہے اور ترچھے طور پر اوپر سامنے چل کر درج بالا عضلہ کی سطحی سطح کو عبور کرتا ہے اس کے ساتھ ورید وداجی ظاہر ہوتی ہے۔ پھر یہ بیرونی کان کے Lobule کے زیریں حصہ تک پہونچتا ہے۔

**عصب جلدی مستعرض (Transverse cutaneous n.)**

یہ بھی دوسرے اور تیسرے عصب عنقی سے شروع ہوتا ہے یہ عصب اذنی کبیر کے نیچے واقع ہوتا ہے اور آڑے طور پر سامنے چل کر عضلہ قصیہ حلمیہ کی سطح کو عبور کرتا ہے۔

**عصب فوق الترقوہ (Supraclavicular n.)**

یہ تیسرے اور چوتھے عنقی عصب سے ایک Common trunk کے ذریعہ شروع ہوتا ہے اور عصب جلدی مستعرض کے نیچے واقع ہوتا ہے۔ یہ عصب پچھلی مثلث میں طولاً نیچے اتر کر تین

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



شاخوں (بیرونی، اندرونی، درمیانی) میں بٹ جاتا ہے یہ شاخیں عصب اضافی کے نیچے اور اس کے متوازی طولاً نیچے اتر کر عضلہ مربعہ منخرفہ کے اگلے کنارے کی گہری سطح میں غائب ہو جاتی ہیں۔

**ضفیرہ عضدیہ کا بالائی حصہ (Upper part of brachial plexus)**

ضفیرہ عضدیہ کے جذر (Roots) عضلہ اخمعیہ مقدمہ کے پیچھے (undercover) واقع ہوتے ہیں جبکہ اس کے trunk عضلہ اخمعیہ مقدم اور عضلہ اخمعیہ متوسط کے مابین وقفہ میں دکھائی دیتے ہیں۔

**عصب فوق الکتف (Suprascapular n.)**

یہ ضفیرہ عضدیہ کی بالائی trunk کے بالائی کنارے سے نکلتا ہے اور عضلہ کتفیہ لامیہ و مربعہ منخرفہ کی گہری سطح پر بیرونی جانب چلتا ہے۔

**عصب تحت الترقوہ (Nerve to subclavius)**

یہ بالائی Trunk کے زیریں کنارے یا اگلے حصہ سے نکل کر ضفیرہ عضدیہ کے دیگر Trunk کے سامنے طولاً نیچے اترتا ہے اور عظم ترقوہ کے نیچے عضلہ تحت الترقوہ میں داخل ہوتا ہے۔

**عصب صدری طویل (Long thoracic n.)**

اسے عصب مسننہ مقدمہ .Nervo to sarratus ant بھی کہتے ہیں یہ تین جذر کے ذریعہ پانچویں، چھٹے اور ساتویں عنقی عصب سے بالترتیب شروع ہوتا ہے۔ بالائی دو جذر عضلہ اخمعیہ کو چھیدتے ہیں اور آپس میں ایک دوسرے سے یا تو عضلہ کے جوہر میں یا عضلہ کے بیرونی کنارے کے پاس مل جاتے ہیں اور پھر تینوں جذر مل کر ضفیرہ عضدیہ کے پیچھے سے نیچے اترتے ہیں۔

**عصب معینہ (Nerve to rhomboideus)**

یہ پانچویں عنقی عصب سے نکلتا ہے اور عضلہ اخمعیہ متوسطہ کو چھید کر عضلہ رافعۃ الکتف کے نیچے (Undercover) اس عصب کے ساتھ شریان عنقی مستعرض کی گہری شاخ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



بھی ہوتی ہے۔

**غدد لمفاوی عنقی ظاہر (External cervical lymph nodes)**

یہ پچھلی مثلث کی چھت میں طولاً نیچے اور پیچھے گذرتی ہے اور لفافہ غایرہ کو چھید کر مثلث کے زیریں حصہ میں غائب ہو جاتی ہے۔

**غدد لمفاوی عنقی غایر (Deep cervical lymph nodes)**

یہ زنجیر کی شکل میں عضلہ قصیہ ترقویہ حلمیہ کے پچھلے کنارے کے ساتھ واقع ہوتے ہیں۔ ان میں سے کچھ عصب اضافی کے ساتھ بھی پائے جاتے ہیں۔

**(b) مثلث فوق الترقوہ (Supraclavicular triangle)**

یہ گردن کی پچھلی مثلث کا زیریں حصہ ہے جو عضلہ کتفیہ لامیہ کے زیریں بطن اور عظم ترقوہ کے درمیان پایا جاتا ہے۔ اس کا قاعدہ عضلہ قصیہ ترقویہ حلمیہ کے پچھلے کنارے کے زیریں حصہ سے بنتا ہے۔ اس کا بالائی کنارا عضلہ قصیہ ترقویہ حلمیہ کے پچھلے کنارے کے زیریں حصہ سے بنتا ہے اس کا بالائی عضلہ کتفیہ لامیہ کے زیریں بطن اور زیریں کنارا عظم ترقوہ کے درمیانی تہائی حصہ سے بنتا ہے۔ زیریں و بالائی کناروں کے مقام اتصال سے اس کا زاویہ بنتا ہے۔ اس کا فرش پہلی پسلی، عضلہ مسننہ مقدمہ کے پہلے دندانہ اور عضلہ اخمعیہ کے منتہی سے بنتا ہے۔ جبکہ اس کی چھت جلد، لفافہ سطحیہ، لفافہ غایرہ اور عضلہ عریضہ سے بنتی ہے۔

**مشمولات (contents)**

(1) شریان تحت الترقوہ کا تیسرا حصہ (Third part of subclavian artery)

(2) عروق عنقی مستعرض (Transverse cervical vessels)

(3) عروق فوق الکتف (Supra scapular vessels)

(4) ورید وداجی ظاہر کا اختتامی حصہ (Terminal part of external jugular Vein)

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(5) ورید تحت الترقوہ (Subclavian vein)

(6) اعصاب فوق الترقوہ (Supraclavicular nerves)

(7) ضفیرہ عضدیہ کا بالائی حصہ (Upper part of brachial plexus)

## Disposition of structures

### شریان تحت الترقوہ کا تیسرا حصہ

یہ عظم ترقوہ کے اوپر عضلہ اخمیعہ مقدمہ کے بیرونی کنارے کی گہری سطح پر بیرونی جانب اور نیچے قوس بناتی ہے اور پھر پہلی پسلی کی بالائی سطح پر گذر کر عظم ترقوہ کے پیچھے بیرونی جانب اور نیچے اتر کر ابط میں داخل ہوتی ہے۔

### عروق عنقی مستعرض Transverse cervical vessels

ترقوہ کے اوپر شریان و ورید عنقی مستعرض عضلہ اخمعیہ مقدمہ کے سامنے عبور کر کے آڑے طور پر چلتی ہیں۔

### عروق فوق الکتف Suprascapular vessels

یہ عروق عنقی مستعرض کے نیچے واقع ہوتی ہیں اور ترقوہ کی پچھلی سطح کو آڑے طور پر عبور کرتی ہیں۔

### ورید وداجی ظاہر کا اختتامی حصہ Terminal Part of external Jugular vein

یہ مثلث فوق الترقوہ میں اوپر سے طولاً داخل ہوتی ہے اور لفافہ عنقیہ غائرہ کو چھید کر ورید تحت الترقوہ میں ختم ہو جاتی ہے۔

### ورید تحت الترقوہ (Subclavian vein)

یہ عضلہ اخمعیہ مقدمہ کے زیریں حصہ کے سامنے عبور کرتی ہے اور عظم ترقوہ کے پیچھے واقع

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



ہوتی ہے۔

**اعصاب فوق الترقوہ (Supraclavicular nerve)**

ان کی تین شاخیں (بیرونی، اندرونی ودرمیانی) مثلث فوق الترقوہ کی چھت پر واقع ہوتی ہیں اور طولاً عبور کر عظم ترقوہ کے اوپر سے گذرتی ہیں۔

**ضفیرہ عضدیہ کا بالائی حصہ (Upper part of brachial plexus)**

یہ جزوی طور پر شریان تحت الترقوہ کے تیسرے حصہ کے اوپر اور جزوی طور پر تیسرے حصہ کے پیچھے ہوتا ہے اور اس کے جذر عضلہ اخمعیہ مقدمہ وعضلہ اخمعیہ متوسطہ کے مابین پائے جاتے ہیں۔

**تشریح اطلاقی (Applied anatomy):**

1۔ **Subclavian puncture**: اس ورید کو puncture جسم میں دوا اور غذائی سیال داخل کرنے کے لیے کیا جاتا ہے اس کے علاوہ Central venous pressure (مرکزی وریدی ضغط الدم) کو معلوم کرنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ عام طور پر یہ Rt. subclavian میں کیا جاتا ہے۔

**طریقہ (Method)**: اس کے اندر جراح (surgeon) clavicle (عظم ترقوہ) کے زیریں سطح کے مقابل درمیانی نقطہ (Midpoint) پر سوئی (Needle) داخل کر کے vein کے اندر ورید وداجی (Jugular vein) کی سمت میں حرکت دیتا ہے لیکن دوران تحریک اس بات کا خاص خیال رکھا جاتا ہے کہ سوئی vein کے بجائے Parietal pleura (غشاالریہ جداری) میں داخل نہ ہو جائے جس کے سبب (Haemothorax) ہو جائے۔ اسی طرح Needle ورید کے بجائے شریان (Artery) میں نہ چلی جائے۔

2۔ **Prominence of the Ext. jugular vein** (ورید وداج ظاہر کا نمایاں ہوجانا): طبعی حالت میں یہ ورید اپنے دوران (course) میں عظم ترقوہ کے اوپر نظر آتی ہے لیکن

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



غیر طبعی حالت میں مثلاً سقوط قلب (Rt. sided congestive heart failure) میں اپنے پورے course میں بہت نمایاں طور پر نظر آتی ہے۔ طبیب کے لیے اس کی بہت اہمیت ہے کیوں کہ سقوط قلب کی تشخیص میں معاون ہوتی ہے۔

3۔ **Puncture of the internal jugular vein** : قلب کے دائیں خانہ (Rt. chamber) کے پریشر کو ناپنے اور Catheterization کے لیے اس ورید کو puncture کیا جاتا ہے۔

## گردن کی مقدم مثلث

## Anterior triangle of the neck

**حدود (Boundries)**: اس کا اگلا کنارا گردن کے خط وسطی (Middle line) سے، پچھلا کنارا عضلہ قصیہ ترقوہ حلمیہ کے اگلے کنارے سے بنتا ہے اس کا زاویہ نیچے ہوتا اور نصاب القص پر اگلے و پچھلے کناروں کے مقام اتصال سے بنتا ہے جبکہ اس کا قاعدہ اوپر ہوتا ہے یہ فک اسفل کے قاعدہ سے اور اس خط سے بنتا ہے جو زاویہ الفک سے عظم صدغی کے زائدہ حلمیہ تک ہوتا ہے۔

**اقسام (Subdivisions)**:۔ گردن کے اگلی مثلث کے بالائی حصہ میں عضلہ ذات البطنین کی دونوں بطن اور زیریں حصہ میں عضلہ کتفیہ لامیہ کی زیریں بطن اگلی مثلث کی فرش کو عبور کرتی ہیں۔ جس کی وجہ سے مزید چھوٹی چھوٹی مثلثیں بنتی ہیں جو درج ذیل ہیں۔

**(a) مثلث ذات البطنین (Digastric triangle)**

اسے مثلث تحت الفک Submandibular triangle یا Submaxillary triangle بھی کہتے ہیں، یہ ایک مثلث رقبہ ہے جو عضلہ ذات البطنین اور فک اسفل کے قاعدہ کے درمیان واقع ہوتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ گردن کی اگلی مثلث (Anterior triangle of neck)

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**(b)مثلث سباتی(Carotid triangle)**

یہ مثلث رقبہ عضلہ ترقویہ حلمیہ اور عضلہ کتفیہ لامیہ کی بالائی بطن وعضلہ ذات البطنین کی زیریں بطن کے درمیان واقع ہوتا ہے۔

**(c)مثلث عضلی(Muscular triangle)**

یہ مثلث رقبہ ہے جو گردن کی وسطی لکیر اور عضلہ قصیہ کے زیریں حصہ اور عضلہ کتفیہ لامیہ کی بالائی بطن کے درمیان ہوتا ہے۔

**(d)مثلث تحت الذقن(Submental triangle)**

یہ عضلات ذات البطنین کی اگلی بطنوں اور عظم لامی کے جسم کے درمیان ہوتا ہے۔

## مثلث سباتی Carotid triangle

یہ اوپر اور سامنے عضلہ ذات البطنین کی پچھلی بطن سے محدود ہے، نیچے اور سامنے عضلہ کتفیہ لامیہ کی بالائی بطن سے محدود ہے اور پیچھے عضلہ قصیہ ترقویہ حلمیہ کے اگلے کنارے سے محدود ہے۔ اس کی فرش عضلہ درقیہ لامیہ، عضلہ لامیہ لسانیہ (Hyoglossus) عضلہ عاصرہ بلعومیہ متوسطہ وسفلی (Middle & inferior constrictor muscles of pharynx) بنتی ہے۔ اس کی چھت جلد، لفافہ سطحیہ، عضلہ عریضہ ولفافہ غاریہ سے بنتی ہے۔

**مشمولات(Contents)**

غلاف سباتی پائی جاتی ہے جس میں شریان سباتی عام، ورید وداجی باطن وعصب راجع ہوتی ہیں۔ شریان سباتی ورید وداجی غاریہ کے اندرونی جانب ہوتی ہے۔ ان دونوں کے درمیان پیچھے عصب راجع ہوتی ہے۔ شریان سباتی عام غضروف درقی کے بالائی کنارے کے مقابل دوشاخوں (سباتی باطن وظاہر) میں بٹ جاتی ہے، شریان سباتی ظاہر اندرونی جانب اور شریان سباتی باطن بیرونی جانب پائی جاتی ہے۔ غلاف سباتی کے علاوہ مثلث سباتی میں درج ذیل

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ مثلث سباتی (Carotid triangle)

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



ساختیں بھی پائی جاتی ہیں۔

**(الف)شرائین(Arteries)**

1۔ شریان درقی اعلی (Superior thyroid artery) یہ عظم لامی کے قرن کبیر (Greater corn) کے ٹھیک نیچے شریان سباتی ظاہر سے خارج ہو کر نیچے سامنے اور اندرونی جانب چلتی ہے اور عضلات قصیہ درقیہ وقصیہ لامیہ کی گہری سطح میں غائب ہو جاتی ہے۔

2۔ شریان حنجری اعلی (Superior laryngeal artery) یہ شریان درقی اعلی سے (عضلات قصیہ لامیہ ودرقیہ میں غائب ہونے سے پہلے) اندرونی حصہ سے نکلتی ہے اور اوپر واندرونی جانب چڑھ کر لفافہ درقیہ پر پہونچتی ہے اور عصب حنجری باطن کے نیچے اس لفافہ کو چھیدتی ہے۔

3۔ شریان قصی حلمی (Sternomastoid branch) یہ بھی شریان درقی اعلی کے بیرونی حصہ سے نکلتی ہے اور غلاف سباتی کے سامنے نیچے اور بیرونی طرف اتر کر عضلہ قصیہ ترقویہ حلمیہ میں داخل ہوتی ہے۔

4۔ شریان لسانی (Lingual artery) یہ عظم لامی کے قرن کبیر کی نوک کے مقابل شریان سباتی ظاہر سے خارج ہوتی ہے شریان درقی اعلی کے اوپر واقع ہوتی ہے۔ یہ اوپر سامنے اور اندرونی جانب چل کر پھر نیچے اترتی ہے اور ایک Loop بناتی ہے جسے عصب تحت اللسان عبور کرتی ہے پھر یہ شریان عضلہ تحت اللسان کے پیچھے غائب ہو جاتی ہے۔

5۔ شریان وجہی (Facial artery) یہ شریان لسانی کے اوپر شریان سباتی عام سے نکلتی ہے اور اوپر سامنے واندرونی جانب عضلات ذات البطنین وابر یہ لامیہ کی گہری سطح پر چل کر غدہ تحت الفک تک پہونچتی ہے جہاں یہ اس غدہ کے پچھلے حصہ میں واقع میزاب میں گذر کر چہرہ میں داخل ہوتی ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



6۔ شریان قمحدوی (Occipital artery) یہ شریان سباتی ظاہر کی بیرونی طرف سے نکلتی ہے شریان سباتی باطن وورید وداجی غائر کے (Superficially) یہ اوپر پیچھے اور بیرونی جانب گذرتی ہے۔ عصب تحت اللسان پیچھے سے آکر اس شریان کو (Hosts) کر کے (لپیٹ کر) شریان سباتی باطن وظاہر اور ورید وداجی باطن کو عبور کر کے اندرونی جانب آتی ہے۔ اس مقام پر جہاں عصب تحت اللسان شریان کو ہک کرتی ہے عصب سے ایک فرع نازل (Desending branch) نکلتی ہے۔

7۔ شریان حلقی صاعد (Ascending pharyngeal artery) یہ شریان سباتی عام کی تقسیم سے ٹھیک اوپر شریان سباتی ظاہر کی بیرونی جانب سے نکلتی ہے اور شریان سباتی ظاہر و باطن کے درمیان اوپر چلتی ہے۔

**(ب) اعصاب (Nerves)**

(الف) عصب تحت اللسان (.Hypoglossal n) یہ شریان سباتی باطن اور ورید وداجی باطن کے درمیان نیچے اترتی ہے اور زاویہ الفک کے مقابل یہ عصب شریان قمحدوی کے گرد ہک بناتی ہے پھر اندرونی جانب مڑ کر ایک قوس بناتی ہے اس قوس کی تحدیب نیچے ہوتی ہے۔ پھر یہ عصب شرائین سباتی اور شریان لسانی کو عبور کرتی ہے اور عضلہ ضرسیہ لامیہ وعضلہ تحت اللسان کے درمیان گذر کر غائب ہوجاتی ہے۔ عصب تحت اللسان کی فرع نازل Descendig branch یا تو غلاف سباتی کے سامنے سے یا غلاف کے اندر نیچے اترتی ہے اور اس کی ایک شاخ عضلہ کتفیہ لامیہ کی بالائی بطن میں داخل ہوتی ہے۔ پھر یہ فرع نازل نیچے اتر کر دوسرے اور تیسرے عصب عنقی سے مل کر (Ansa cervicalis hypoglossi) بناتی ہے۔ عصب تحت اللسان کی فرع درقی لامی (Thyrohyoid branch) عضلہ تحت اللسان کے پچھلے کنارے کے مقابل عصب تحت اللسان سے نکلتی ہے اور عظم لامی کے قرن کبیر کو ترچھے طور پر عبور کر کے عضلہ درقیہ لامیہ میں ختم ہوتی ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(ب) عصب راجع (Vagus nerve) یہ غلاف سباتی کے اندر سے گذرتی ہے اور شریان سباتی عام اور ورید وداجی باطن کے مابین اور پیچھے ہوتی ہے۔

(ج) عصب حنجری باطن Internal laryngeal: یہ عصب راجع کی شاخ عصب حنجری اعلی سے نکلتی ہے جو شریان اعلی کے اوپر غشا درقی (Thyroid membrane) کو چھیدتی ہے۔

(د) عصب حنجری ظاہر (External laryngeal nerve) یہ بھی عصب حنجری اعلی کی شاخ ہے جو نیچے اور اندرونی اترتی ہے اور شریان درقی اعلی کے پیچھے اور اندرونی جانب واقع ہوتے ہیں، یہ عضلہ حلقیہ درقیہ (Crico thyroideus) میں ختم ہوتی ہے۔

(ہ) عصب اضافی (Accessory nerve): یہ مثلث سباتی کے بالائی زاویہ میں واقع ہوتی ہے اور ورید وداجی باطن کے سامنے سے نیچے اتر کر اس ورید کے بیرونی طرف عبور کرتی ہے پھر عضلہ ابریہ لامیہ وذات البطنین کی پچھلی بطن کی گہری سطح کو عبور کر کے عضلہ ترقویہ حلمیہ میں داخل ہوتی ہے اور اس عضلہ قصیہ حلمیہ کے جوہر میں غائب ہو جاتی ہے۔

(و) جذع عصب شرکی (Sympathetic nerve trunk): یہ عنقی مہروں کے زوائد مستعرض کے سامنے اور غلاف سباتی کے پیچھے واقع ہوتی ہے یہ عصب تحت اللسان کی فرع نازل اور دوسرے و تیسرے عنقی اعصاب کی شاخوں کے اتصال سے بنتی ہے یہ یا تو غلاف سباتی کے سامنے یا اس کا پیچھے واقع ہوتی ہے۔ Ansa سے تین شاخیں نکلتی ہیں، عضلات قصیہ لامیہ، قصیہ درقیہ اور کتفیہ لامیہ کی زیریں بطن میں سپلائی کرتی ہیں، عصب تحت اللسان کی فرع نازل شروع میں ورید وداجی باطن کے سامنے ہوتی ہے۔

پھر اس ورید کو عبور کر ورید کے اندرونی جانب پہونچتی ہے جہاں یہ دوسرے اور تیسرے عنقی اعصاب کی نازل شاخوں سے مل کر ورید وداجی باطن کے سامنے اور اندرونی جانب نیچے اترتی ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**(ج)دیگر ساختیں (Other structures)**

جسم سباتی (Carotid body) یہ ایک چھوٹا سرخ رنگ کا جسم ہے جو Pin's heed کے مشابہ ہوتا ہے اور شریانی سباتی عام کے مقام تقسیم پر واقع ہوتا ہے اس کے علاوہ درج ذیل ساختیں بھی اس مثلث میں پائی جاتی ہیں۔

(1) حنجرہ اور قصبۃ الریہ کا کچھ حصہ (Parts of larynx and trachea)

(2) عظم لامی کا قرن کبیر (Great corn of hyoid bone)

(3) عروق وغدد لمفاویہ (Lymph glands & lymph vessels)

## مثلث ذات البطنین (Digastric triangle)

اسے مثلث تحت الفک (Submandibular triangle) بھی کہتے ہیں

**حدود (Boundaries)**

(1) نیچے اور سامنے یہ عضلہ ذات البطنین کی اگلی بطن سے محدود ہے۔

(2) نیچے اور پیچھے یہ عضلہ ذات البطنین کی پچھلی بطن سے محدود ہے۔

(3) اوپر یہ فک اسفل کے قاعدہ سے اور اس لکیر سے جو زاویہ الفک کو عظم صدغی کے زائدہ حلمیہ سے ملاتی ہے۔ محدود ہے۔

(4) اس کی فرش عضلہ ضرسیہ لامیہ (Mylohyoideus) وعضلہ تحت اللسان سے بنتی ہے۔

(5) اس کی چھت جلد، لفافہ سطحیہ، عضلہ عریضہ ولفافہ غاریہ سے بنتی ہے۔

**مشمولات (Contents)**

**عضلات Muscles**

(1) **عضلہ ابریہ لسانیہ (Styloglossus)**: یہ عضلہ تحت اللسان کی سطحی سطح کے بالائی حصہ پر واقع ہوتا ہے اور عضلہ ابریہ بلعومیہ (stylopharyngeus) کے مقابلہ میں نسبتاً زیادہ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



اونچائی پر ہوتا ہے۔

**(ب) عضلہ ابریہ بلعومیہ (Stylophoryngeus)** : یہ عضلہ تحت اللسان کے زیریں حصہ پر پایا جاتا ہے پھر یہ عضلہ بلعومیہ علیا وعضلہ بلعومیہ متوسطہ کے مابین گذرتا ہے، اس عضلہ کے زیریں حصہ پر عصب لسانی حلقی (Glossopharyngeal n.) ہوتی ہے جو اس عضلہ میں شاخ چھوڑتی ہے۔

**شرائین (Arteries)**

(1) شریان وجہی۔ یہ شریان غدہ تحت الفک کے پچھلے حصہ میں نالی بناتی ہے اور عظم فک اسفل کی جسم کے زیریں کنارے پر اس سے ایک شاخ (Submental branch) فرع تحت الذقن نکلتی ہے۔

(2) شریان سخنی اسفل کی فرع ضرسی لامی (Mylohyoid branch of inferior alveolar artery) یہ فک اسفل کے نیچے (Undercover) میزاب ضرسی لامی (Mylohyoid Groove) میں پائی جاتی ہے۔

(3) شریان سباتی ظاہر کا اختتامی حصہ (Terminal portion of ext. carotid artery) یہ حصہ اوپر چڑھ کر غدہ النکف میں داخل ہوتا ہے۔

(4) شریان سباتی باطن (Internal carotid artery) یہ شریان سباتی ظاہر کے پچھلی بیرونی جانب پائی جاتی ہے۔

**اوردہ (Veins)**

(الف) ورید وداجی باطن (Internal jugular vein) یہ شریان سباتی ظاہر و باطن دونوں کی بیرونی جانب پائی جاتی ہے۔

(ب) ورید وجہی مقدم (Ant. facial vein) یہ غدہ تحت الفک کی سطحی سطح سے گذرتی ہے اور Retromandibular vein (ورید وجہی موخر) (Posterior facial

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(vein کی اگلی شاخ سے مل کر ورید وداجی باطن میں غلاف سباتی کو عبور کرختم ہوتی ہے۔

**اعصاب(Nerves)**

(a) عصب تحتی اسفل کی فرع ضرسی لامی (Mylohyoid branch of inferior alveolar nerve) یہ شاخ ہم نام عصب کے ساتھ پائی جاتی ہے۔اس سے ایک شاخ نکلتی ہے جو عضلہ ذات البطنین کی اگلی بطن سے پچھلے کنارے میں داخل ہو کر اس عضلہ کو پرورش پہونچاتی ہے

(b) عصب لسانی حلقی(.Glossopharyngeal n) یہ عضلہ ابریہ بلعومیہ کے زیریں حصہ پر پائی جاتی ہے،اس عضلہ میں اس کی شاخیں داخل ہوتی ہے۔ یہ عصب عضلہ عاصرہ بلعومیہ علیا وعضلہ عاصرہ بلعومیہ متوسطہ کے مابین گذرتی ہے۔

(c) عصب راجع(Vagus nerve) یہ شریان سباتی باطن اور ورید وداجی باطن کی گہری سطح پر پائی جاتی ہے۔

(d) عصب تحت اللسان (.hypoglossal n) یہ قناۃ تحت الفک (Submandibular duct) کے نیچے عضلہ تحت اللسان وعضلہ ضرسیہ لامیہ کے مابین واقع ہوتی ہے۔

(e) عصب لسانی (.Lingual N) یہ قناۃ تحت الفک کے اوپر عضلہ ضرسیہ لامیہ وعضلہ تحت اللسان کے درمیان واقع ہوتی ہے اس عصب کو قنات تحت الفک عبور کرتی ہے۔

**دیگر ساختیں(Other structures)**

(1) غدہ تحت الفک اور اس کی قنات(Submandibular gland and its duct)

(2) غدۃ النکف کا زیریں حصہ

(3) عقدۃ تحت الفک (Submandibular ganglion):۔ یہ ایک چھوٹا سا گول عقدہ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



ہے جو دو جڑوں (Two roots) کے ذریعہ عصب لسانی کے زیریں کنارے سے متعلق رہتا ہے، یہ غدہ تحت الفک کے گہرے حصہ کے اوپر واقع ہوتا ہے۔اس سے دو چھوٹی شاخیں نکلتی ہیں غدہ تحت الفک میں جاتی ہیں۔

## مثلث عضلی (Muscular triangle)

**حدود (Boundaries)**:۔سامنے یہ گردن کی درمیانی (وسطی) لکیر سے محدود ہے، پیچھے اور اوپر عضلہ کتفیہ لامیہ کی بالائی بطن سے اور پیچھے و نیچے عضلہ قصیہ ترقویہ حلمیہ کے اگلے کنارے کے زیریں حصہ سے محدود ہے۔

**مشمولات (Contents)**

**عضلات (Muscles)**

**(1)** **عضلہ قصیہ لامیہ (Sternohyoid Muscle)** :۔ یہ خط وسطانی کی ہر جانب قصبۃ الریہ کے سامنے واقع ہوتی ہے۔

**(2)** **عضلہ قصیہ درقیہ (Sternothyroideus)**: یہ عضلہ قصیہ لامیہ کی گہری سطح پر قصبۃ الریہ کے سامنے واقع ہوتی ہے۔

**(3)** **عضلہ حلقیہ درقیہ (Cricothyroideus)**: یہ عضلات قصیہ لامیہ وقصیہ درقیہ کی گہری سطح پر غضروف درقی وغضروف حلقی کے مابین پائی جاتی ہے۔

**(4)** عضلہ رافعہ غدہ درقیہ (Levator glanduli thyroidi) یہ خط وسطانی کی ہر جانب (Thyroid Isthmus) سے عظم لامی تک ہوتی ہے۔

**عروق (Vessels)**

شریان درقی اعلیٰ (Superior thyroid Artery):۔ یہ عضلات قصیہ لامیہ وقصیہ درقیہ کے پیچھے ترچھے طور پر گذر کر غدہ درقیہ میں داخل ہوتی ہے۔ اس کی فرع حلقی درقی

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(Cricothyroid branch) غشا حلقی درقی کے سامنے سے گذر کر مخالف جانب کی ہم نام شاخ سے مل کر ایک شریانی قوس (Arterial arch) بناتی ہوئی تمم کرتی ہے، غدہ درقیہ کے Isthmus کے اوپر بھی اس تممی شاخ (Anastomosing branch) ایک اور شریانی قوس بنا کر مخالف جانب کی ہم نام شاخ سے ملتی ہے۔

**اعصاب (Nerves)**

(a) اعصاب عضلات لامیہ وقصیہ درقیہ Nerve to sternohyoid & Sternothyroid : یہ Ansa cervicalis سے آتی ہیں۔

(b) عصب حنجری ظاہر: یہ عضلات قصیہ لامیہ درقیہ کے بالائی سرے کے پیچھے سے عضلہ حلقیہ درقیہ میں داخل ہوتی ہے۔

(c) عصب حنجری راجع (Recurrent laryngeal n.): یہ شروع میں قصبۃ الریہ ومری کے مابین میزاب میں ہوتی ہے پھر غدہ درقیہ کی پچھلی سطح کے deep گذرتی ہے اور آخر میں غضروف حلقی وغضروف درقی کی زیریں قرن کے درمیان مفصل کے نیچے گذر کر حنجرہ میں داخل ہوتی ہے۔

**دیگر ساختیں (Other structure)**

(1) حنجرہ وقصبۃ الریہ

(2) غدہ درقیہ

(3) مری (Oesophagus)

## مثلث تحت الذقن (Submental triangle)

**حدود (Boundries)**:۔ جانبین عضلہ ذات البطنین کی اگلی بطن سے محدود ہے، اس کا زاویہ عضلہ ذات البطنین کی اگلی بطنوں کے مقام اتصال سے بنتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**قاعدہ:** عظم لامی کے جسم سے بنتا ہے۔فرش عضلات ضرسیہ لامیہ سے حاصل ہوتی ہے۔

**مشمولات(Contents)**

(1) ورید وداجی مقدم Anterior jugular vein

(2) غدہ لمفاویہ تحت الذقن Submental lymph gland

**تشریح اطلاقی(Applied Anatomy):**

1۔ **Ligation of Ext. carotid artery** : جریان الدم(bleeding) کو روکنے کے لیے اس artery کو ligate کر دیتے ہیں۔اس شریان کو ligate کرنے کے بعد چہرہ(face)اور scalp(جلد الروس) کی دموی پرورش(blood supply) Occipital artery(شریان قمحدوی) کے ذریعہ ہوتی ہے جسے Collateral circulation کہتے ہیں۔

2۔ **Surgical dissection of carotid triangle** : اس triangle میں Internal jugular vein، Vagus n.، Hypoglossal nerve، Carotid arterial system(نظام سباتی شریانی) اور Cervical sympathetic trunk جیسی اہم ساختیں موجود ہیں۔دوران جراحت اگر ان کے اندر موجود ان اعصاب کی injury ہو جائے تو Laryngeal muscle کی Paralysis کی وجہ سے آواز بدل جاتی ہے اور اگر دونوں جانب کے اعصاب متاثر ہو جائیں تو ہمیشہ کے لیے انسان بولنے سے محروم ہو جاتا ہے۔

3۔ **Carotid pulse** : اسے neck pulse بھی کہتے ہیں۔اسے آسانی سے محسوس کیا جاسکتا ہے۔

**طریقہ (Method)** : گردن کے جانب میں عضلہ قصیہ ترقویہ حلمیہ (Sternocleidomastoid) کے مقدم کنارے پر thyroid cartilage(غضروف درقی) کے بالائی کنارے کے مقابل قصبۃ الریہ (Trachea)

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



اور Infrahyoid muscle کے درمیان آسانی سے محسوس کیا جاسکتا ہے۔

اہمیت: اس نبض کی اہمیت Cardiac arrest کی طرف اشارہ کرتی ہے۔ اس کے علاوہ اس artery کا استعمال dead body preservation (تحفظ نعش)، angiography اور angioplasty کے لیے بھی کیا جاتا ہے۔

4۔ Internal jugular pulse: اس کے اندر pulsation قلب کے دائیں بطن (Rt. ventricle) کے انبساط (CHF) سے ہوتا ہے۔ اس ورید کو clavicle کے اندرونی سرا کے بالائی حصہ کے مقابل آسانی سے محسوس کیا جاسکتا ہے۔

اس کا پریشر Mitral valve stenosis میں بڑھ جاتا ہے جس کی وجہ سے دوران ریوی (pulmonary circulation) اور قلب کے بائیں بطن کا پریشر کم ہو جاتا ہے۔

5۔ Internal jugular vein puncture: تشخیص یا علاج کے مقصد سے سوئی یا catheter کو اس ورید میں داخل کیا جاتا ہے۔ اس میں سوئی کا رخ نیچے اور باہر کی طرف ہونا چاہیے اور needle کو sternocleidomastoid کے دونوں راس clavicular head اور sternal head کے درمیان داخل کرنا چاہیے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



# عظم لامی کو دبانے والے یا عظم لامی کے نیچے کے عضلات

# Infrahyoid muscles or the depressor muscles of hyoid bone

(1) عضلہ کتفیہ لامیہ Omohyoid

(2) عضلہ قصیہ لامیہ Sternohyoid

(3) عضلہ قصیہ درقیہ Sternothyroid

(4) عضلہ درقیہ لامیہ Thyrohyoid

**1۔عضلہ کتفیہ لامیہ (Omohyoideus muscle):**

یہ ایک چپٹا ربن کی طرح (Ribbon shaped) عضلہ ہے جو گردن کی دونوں مثلث (اگلی وپچھلی) میں گذرتا ہے اس میں دو لحمی بطن (بالائی وزیریں) اور ایک درمیانی وتر ہوتا ہے۔

**مبدا (Origin):**۔ اس کی زیریں بطن (Inferior belly) ثلمہ فوق الکتف سے متصل عظم کتف کے بالائی کنارے سے اور رباط فوق الکتف (Suprascapular ligament) شروع ہوتی ہے۔ یہ گردن کی پچھلی مثلث کو عبور کر کے عضلہ قصیہ ترقومہ حلمیہ (Sternocleidomastoid) کی گہری سطح پر درمیانی وتر (Intermediate tendon) میں ختم ہوتی ہے، گردن کی پچھلی مثلث میں اوپر وسامنے چل کر اس کی زیریں بطن پچھلی مثلث کو دو مثلث دوحصوں (مثلث قمحدوی ومثلث فوق الترقوہ) میں تقسیم کرتی ہے۔

**منتہی (Insertion):**۔ اس کی بالائی بطن (Superior belly) درمیانی وتر سے شروع ہو کر طولاً اوپر چڑھتی ہے اور عضلہ قصیہ لامیہ کی بیرونی جانب وعضلہ ضرسیہ لامیہ کے نیچے عظم لامی کی جسم کے زیریں کنارے پر ختم ہوتی ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ عظم لامی کے نیچے کے عضلات

Fig: Infrahyoid muscles

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ عظم لامی کے نیچے کے عضلات

Fig: Infrahyoid muscles

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(2) عصبی پرورش:۔ بالائی بطن میں عصب تحت اللسان کی شاخ اور زیریں بطن میں Ansa cervicalis کی ایک شاخ سے عصبی پرورش ہوتی ہے۔

**3۔ عضلہ قصیہ درقیہ (Sternothyroideus)**

مبدا (Origin) :۔ یہ عضلہ قصیہ لامیہ کے مقابلہ میں زیادہ گہرا عضلہ ہے جو نصاب القص کی پچھلی سطح اور اس سے متصل پہلی پسلی کی غضروف سے شروع ہوتا ہے۔

منتہی (Insertion):۔ غضروف درقی کے خط مورب (Oblique line) پر ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش (Nerve supply): Ansa cervicalis کی ایک شاخ سے۔

فعل (Action): اٹھائے جانے کے بعد یہ حنجرہ کو دباتا ہے۔

**4۔ عضلہ درقیہ لامیہ (Thyrohyoideus)**

مبدا (Origin): یہ ایک چھوٹا مربع الشکل عضلہ ہے جو غضروف درقی کے صفیحہ کے خط مورب سے شروع ہوتا ہے۔

منتہی (Insertion):۔ یہ عظم لامی کے قرن کبیر کے زیریں کنارے پر (اس کے جسم سے متصل) ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش (Nerve supply):۔ عصب تحت اللسان کے ذریعہ پہلے عصب عنقی سے

فعل:۔ یہ حنجرہ کو اوپر اٹھاتا اور اس کی شکل کو تبدیل کرتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



# Suprahyoid muscles or elevator muscles of hyoid bone

## عظم لامی کو اوپر اٹھانے والے عضلات یا عظم لامی کے اوپر کے عضلات

| | |
|---|---|
| 1۔ عضلہ ذات البطنین | Digastricus |
| 2۔ عضلہ ضرسیہ لامیہ | Mylohyoideus |
| 3۔ عضلہ ابریہ لامیہ | Stylohyoideus |
| 4۔ عضلہ لامیہ لسانیہ | Hyoglossus |
| 5۔ عضلہ ذقنیہ لامیہ | Geniohyoideus |
| 6۔ عضلہ ذقنیہ لسانیہ | Genioglossus |

**1۔ عضلہ ذات البطنین (Digastricus):**

اس میں اگلی و پچھلی دو بطن اور دونوں کو جوڑنے والا ایک درمیانی وتر (Intermediate tendon) ہوتا ہے اس کی پچھلی بطن (Posterior belly) عظم صدغی کے زائدہ حلمیہ (Mastoid process) پیچھے واقع حفرہ یا (Digastric notch) سے شروع ہوتی ہے اور نیچے و سامنے چل کر درمیانی وتر میں ختم ہوتی ہے۔

اس کی اگلی بطن (Anterior belly) فک اسفل کے حفرہ ذات البطنین (Digastric fossa) سے شروع ہوتی ہے اور نیچے و پیچھے چل کر درمیانی وتر میں ختم ہوتی ہے، درمیانی وتر عضلہ ابریہ لامیہ کو چھیدتا ہے۔ اس وتر سے ایک ایک صفاقی چنٹ (Aponeurotic fold) خارج ہوتی ہے جو ایک لوپ (Loop) بناتی ہے یہ چنٹ عظم لامی کے جسم اور قرن کبیر سے جڑی رہتی ہے، لوپ کی اندرونی سطح پر کبھی کبھی غشا زلالی (synovial membrane) کا استر ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply):**۔ اگلی بطن عصب ضرسی لامی کی ایک شاخ سے اور

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



Superior Constrictor
عضلہ ابریہ لسانیہ
عضلہ حنکیہ لسانیہ
Styloglossus
Palatoglossus
Palatine tonsil
لوزتین حنکی
Hard palate حنکی سطح
Tongue لسان
عضلہ ذات البطنین
Digastric
Inf. longitudinal
M. constrictor
Mandible فک اسفل
عضلہ ابریہ لامیہ Stylohyoid
Genioglossus عضلہ ذقنیہ لسانیہ
ابریہ حلقیہ Stylopharyngeus
عضلہ لامیہ لسانیہ Hyoglossus
Geniohyoid
Inf. constrictor
Mylohyoid
عضلہ ذقنیہ لامیہ
عضلہ ضرسیہ لامیہ
Thyroid cartilage
غضروف درقیہ
Thyrohyoid mem.
Hyoid bone
غشاء درقیہ لامیہ
عظم لامی




Fig: Suprahyoid muscles

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



پچھلی بطن عصب وجہی کی ایک شاخ سے عصبی پرورش ہوتی ہے۔

فعل(Action):۔ یہ عظم لامی وحنجرہ کو اوپر اٹھاتا ہے۔اس کی اگلی بطن فک اسفل کو دباتی ہے۔

**مجاورات (Relation)**

(1) درج ذیل ساختیں عضلہ ذات البطنین کی پچھلی بطن کے سطحی سطح کو عبور کرتی ہے۔

(الف) ورید وجہی موخر مقدم کی اگلی شاخ عضلہ ذات البطنین کی پچھلی بطن کو عبور کر کے آپس میں مل کر ورید وجہی عام(Common facial vein) بناتی ہے۔

(ب) ضفیرہ عنقیہ سے عصب اذنی کبیر (Great auricular nerve) عبور کرتی ہے۔

(ج) عصب وجہی کی عنقی شاخ(Cervical branch of facial n.) عبور کرتی ہیں۔

درج ذیل ساختیں عضلہ ذات البطنین کی پچھلی بطن کی غاری سطح کو عبور کرتی ہیں۔

(الف) ورید وداجی باطن

(ب) شریان سباتی باطن

(ج) شریان سباتی ظاہر اور اس کی لسانی، وجہی اور قمحدوی شاخیں

(د) عصب راجع، عصب اضافی وعصب تحت اللسان۔

**2۔عضلہ ضرسیہ لامیہ:**

یہ ایک مثلث عضلی چادر (sheet) ہے جو عضلہ ذات البطنین کی اگلی بطن کی غاری سطح پر (Deep) واقع ہوتی ہے یہ مخالف جانب کے ہم نام عضلہ سے مل کر منہ کی فرش (Floor of mouth) بناتا ہے۔

مبدا (Origin):۔ یہ فک اسفل کی اندرونی سطح پر واقع خط ضرسی لامی (Mylohyoid line) اگلے تین چوتھائی 3/4 حصہ سے شرع ہوتا ہے۔

منتہی(Insertion):۔اس کے اگلے درمیانی ریشے (Median raphe) میں ختم

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



ہوتے ہیں جبکہ اس کے پچھلے ریشے عضلات کتفیہ لامیہ وقصیہ لامیہ کے اوپر اور عضلہ ذقنیہ لامیہ کے نیچے عظم لامی کے جسم کے زیریں حصہ میں ختم ہوتے ہیں۔

**مجاورات(Relations)**

عضلہ ضرسیہ لامیہ کی زیریں سطح (سطحی سطح) جلد، لفافہ سطحیہ، عضلہ عریضہ ولفافہ غائرہ اور ذات البطنین کی اگلی بطن، غدہ تحت الفک کے سطحی حصہ، عروق واعصاب ضرسی لامی اور عروق وجہی وتحت الذقنی سے مجاورت رکھتی ہے، عضلہ ضرسیہ لامیہ کی بالائی سطح (غائر سطح) اعصاب لسانی وتحت اللسان، عقدہ تحت الفک، تحت الفک کے غائر حصہ اور اس کی قنات سے، غدہ تحت اللسان (sublingual gland) عروق لسانی Lingual vessels وعروق تحت اللسان (sublingual vesseles) سے مجاورت رکھتی ہے اس کے علاوہ اس کی غائر سطح عضلہ لامیہ لسانیہ (Hyoglossus) عضلہ ذقنیہ لامیہ وعضلہ ابریہ لسانیہ واقع ہوتے ہیں۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)** : عصب نخی اسفل (Inferior alveolar n.) کی ضرسی لامی شاخ۔

**فعل(Action)**:۔ نگلنے (Deglutition) کے پہلے درجہ کے دوران یہ عضلہ عظم لامی اور منہ کی فرش کو اٹھاتا اور سامنے Advance لاتا ہے۔

**3۔عضلہ ابریہ لامیہ :**

یہ ایک چھوٹے وتر کے ذریعہ عظم صدغی کے زائدہ ابریہ (Styloid process) کے پچھلے وبیرونی حصہ سے اس زائدہ کے قاعدہ کے پاس سے شروع ہوتا ہے اور پھر یہ نیچے اور سامنے چل کر عضلہ کتفیہ لامیہ کے ٹھیک اوپر عظم لامی کے جسم وقرن کبیر کے مقام اتصال پر ختم ہوتا ہے۔ منتہی کے پاس عضلہ ذات البطنین کا وتر اسے چھیدتا ہے۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)**:۔عصب وجہی کی ایک شاخ۔

**فعل(Action)**:۔ نگلنے کے دوران یہ دیگر (Suprahyoid muscles) کے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



ساتھ مل کر عظم لامی اور منہ کی فرش کو اٹھاتا ہے اور عظم لامی کو اس طرح Fix کر کے غیر متحرک کرتا ہے کہ حلق پر عضلہ عاصرہ بلعومیہ متوسطہ کام کر سکے۔

**(4) عضلہ لامیہ لسانیہ:**

**مبدا(Origin)**:۔ عظم لامی کے جسم کے اگلے حصہ کی بیرونی جانب سے اور قرن کبیر کی پوری لمبائی سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی (Insertion)**:۔ اس کے ریشے طولا اوپر چڑھتے ہیں اور Longitudinalis linguae inferior muscle اور عضلہ ابریہ لسانیہ کے مابین زبان کی بیرونی جانب (lateral side of the tongue) ختم ہوتے ہیں۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)**:۔ عصب تحت اللسان کی ایک شاخ سے۔

**فعل(Action)**:۔ یہ زبان کی پہلو کو دباتا اور زبان کو پیچھے کھینچتا (Retract) ہے۔

**5۔ عضلہ ذقنیہ لامیہ**

**مبدا(origin)**:۔ ارتفاع ذقنی (symphysis menti) کی اندرونی سطح پر واقع Lower genial tubercles سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی(Insertion)**:۔ عظم لامی کے جسم کے اگلے حصہ پر ختم ہوتا ہے، یہ اختتام جسم لامی کے اگلے حصہ پر واقع لکیر (Ridge) کے اوپر و نیچے تک پھیلا رہتا ہے۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)**: عصب تحت اللسان کی ایک شاخ سے۔

**فعل(Action)**:۔ یہ عظم لامی کو اٹھاتا اور آگے بڑھاتا (Advance) ہے اور جبڑے کو دبانے میں مدد کرتا ہے۔

**6۔ عضلہ ذقنیہ لسانیہ**

**مبدا (Origin)**:۔ فک اسفل کے ارتفاع ذقنی کی اندرونی سطح پر واقع Upper genial tubercles سے شروع ہوتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**منتہی(Insertion)**:۔ اس کے ریشے پنکھے کی شکل میں پھیلتے ہیں، اس کے بالائی ودرمیانی ریشے زبان کی پہلو میں ختم ہوتے ہیں لیکن اس کے زیریں ریشے نیچے اتر کرعظم لامی کے جسم کے بالائی کنارے پرختم ہوتے ہیں

**عصبی پرورش**:۔ عصب تحت اللسان کی ایک شاخ سے۔

**فعل**:۔ یہ زبان کو پیچھے کھینچتا ہے، دباتا ہے اور باہر نکالتا ہے(Protrudes) اور عظم لامی کواوپر اٹھاتا ہے۔

**تشریح اطلاقی(Applied anatomy)**:

**Genioglossus muscle کا مفلوج ہوجانا**: اس کی وجہ سے زبان کے پیچھے کی طرف گرنے کی tendency ہوجاتی ہے اور airway بند ہونے کی وجہ سے suffocation ہونے کے خطرات بڑھ جاتے ہیں۔

**Hypoglossal nerve کا مفلوج ہوجانا**: سر میں چوٹ لگنے اور mandible کے کسر کی وجہ سے یہ عصب مجروح ہوسکتی ہے جس کی وجہ سے زبان ایک جانب مفلوج ہوجائے گی اور متاثرہ جانب زبان کی atrophy بھی ہوجاتی ہے۔

**ٹسٹ**: مریض کوزبان باہر نکالنے کوکہیں توزبان باہر نکلتے وقت متاثرہ جانب مڑ جائے گی genioglosus muscle کے فعل کی وجہ سے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com

# چبانے والے عضلات (ماضغہ)
# Muscles of mastication

1۔ عضلہ صدغیہ — Temporalis

2۔ عضلہ ماضغہ — Masseter

3۔ عضلہ جناحیہ وحشیہ — Pterygoideus lateralis

4۔ عضلہ جناحیہ انسیہ — Pterygoideus medialis

**لفافہ صدغیہ (Temporal fascia)**

یہ ایک مضبوط لفافہ ہے جو عضلہ صدغیہ کی سطح پر استر کرتا ہے، اوپر یہ عظم جبہی و عظم جداری کے خط صدغی اعلیٰ (Superior temporal line) سے اور عظم صدغی کے عرف فوق الحلمیہ (Supramastoid crest) سے چسپاں رہتا ہے، نیچے یہ دو پرتوں (Layers) میں بٹ جاتا ہے، یہ دونوں پرتیں قوس زوجی (Zygomatic arch) کے بالائی کنارے کے اندرونی و بیرونی جانب چسپاں رہتی ہیں۔ اس طرح سے ان دونوں پرتوں کے مابین ایک فضا (Space) ہوتی ہے جس میں چربی کچھ مقدار، عصب فکی اعلیٰ کی زوجی صدغی شاخ اور شریان صدغی سطحی کی زوجی شاخ پائی جاتی ہیں۔ لفافہ صدغیہ کی گہری سطح سے عضلہ صدغیہ کے کچھ ریشے شروع ہوتے ہیں۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



**1۔عضلہ صدغیہ (Temporalis)**

یہ پنکھے کی شکل کا ایک بڑا عضلہ ہے جو راس کے حفرہ صدغی (Temporal fossa) میں واقع ہوتا ہے اور یہ قحف (Cranium) کو فک اسفل سے جوڑتا ہے۔

**مبدا(Origin)**:۔ یہ تمام حفرہ صدغی (Temporal fossa) اور لفافہ صدغیہ کی گہری سطح سے شروع ہوتا ہے، حفرہ صدغی عظم صدغی کے جز قشری (Squamous part) سے، عرف تحت الصدغ (Infratemporal crest) سے، عظم وتدی کی جناح کبیر (Greater wing) سے اور خط صدغی اسفل کے نیچے عظم جداری سے بنتا ہے۔

**منتہی(Insertion)**:۔ یہ Converge ہو کر ایک دبیز وتر بناتا ہے جو قوس زوجی کے اندرونی جانب واقع خلا (Gap) میں گذر کر فک اسفل کے شعبہ کے اگلے کنارے پر اور زائدہ اکلیلی (Coronoid Process) کے زاویہ اور اس کے اگلے کنارے پر ختم ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)**:۔ عصب فک اسفل کی صدغی غایر شاخوں (Deep temporal branches) سے عصبی پرورش ہوتی ہے۔

**فعل(Action)**:۔ فک اسفل کو اوپر اٹھاتا ہے جیسا کہ منہ بند کرنے میں دیکھا جاتا ہے۔ یہ جبڑے کو سامنے لانے کے بعد یہ جبڑے کو پیچھے کھینچتا ہے۔

**2۔عضلہ ماضغہ (Masseter M.)**

یہ ایک مربع شکل سطحی عضلہ ہے جو قوس زوجی سے فک اسفل کے شعبہ تک پایا جاتا ہے۔

**مبدا(Origin)**:۔ اس میں تین طرح کے ریشے (Three set of fibres superficial, middle, deep) ہوتے ہیں۔

**سطحی ریشے (Superficial set of fibres)** یہ مع فک اعلی

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






(a)

تصویر۔ چبانے والے عضلات

Fig: Muscles of mastication

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(Maxilla) کے زائدہ زوجی، قوس زوجی کے زیریں کنارے کے اگلے دو تہائی حصہ سے ایک صفاتی الیاف کے ذریعہ شروع ہوتے ہیں۔

**درمیانی ریشے(Middle set of fibres)** قوس زوجی کی گہری سطح سے اور اس کے زیریں کنارے کے پچھلے تہائی (1/3) حصہ سے شروع ہوتے ہیں۔

**غایر ریشے(Deep set of fibres)** صرف قوس زوجی کی گہری سطح سے شروع ہوتے ہیں۔

**منتہی(Insertion)**:۔ یہ تینوں ریشے(Three sets of fibres) آپس میں مل(Blend) جاتے ہیں اور طولاً نیچے و پیچھے اتر کر فک اسفل کے شعبہ کی بیرونی سطح اور اس سے متصل زائدہ اکلیلی پر ختم ہوتے ہیں۔ سطحی ریشے زاویہ الفک کی بیرونی سطح اور شعبہ کے زیریں نصف حصہ پر چسپاں رہتے ہیں، درمیانی ریشے شعبہ کے وسط میں (Middle) اور غایر ریشے شعبہ کے بالائی حصہ اور اس سے متصل زائدہ اکلیلی پر چسپاں ہوتے ہیں۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)**:۔ عصب فکی (Mandibular n.) کی ماضغی شاخوں(Masseteric branches) سے۔

**فعل(Action)**: یہ جبڑوں کے کھلے رہنے کی حالت میں فک اسفل کو اٹھاتا ہے اور فکی دانتوں(Mandibular teeth) کو لحوی دانتوں (Maxillary teeth) سے ملاتا ہے۔ Occlusion اگر مسلسل عمل کرلے تو دونوں جبڑوں کے دانتوں میں Force of compression پیدا کرتا ہے جیسا کہ دانتوں کی Clenching میں ہوتا ہے۔

**مجاورات(Relations)**

اس عضلہ کی سطحی سطح جلد، عضلہ عریضہ، لفافہ نکفیہ (Parotid fascia)، لفافہ نکفیہ ماضغیہ (Parotidomasseteric fascia)، عضلہ مضحکہ(Risorius) اور عضلہ زوجیہ کبیرہ سے پوشیدہ رہتی ہے، غدہ نکفیہ اس عضلہ کو پیچھے سے overlap کرتا ہے۔ قنات غدہ نکفیہ (Parotid duct) عصب وجہی کی فمی شاخ وزوجی شاخ آڑے طور پر اسے عبور کرتی ہیں

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



اور شریان صدغی سطحی کی مستعرض شاخ وغدہ نکفیہ اضافی (Accessory parotid gland) (غدۃ النکف کے اوپر) اس پر واقع ہے اس سطح اور لفافہ نکفیہ کے درمیان غدہ لمفاویہ نکفیہ پایا جاتا ہے۔ ورید وجہی مقدم اس سطح کے اگلے زیریں حصہ کو عبور کرتی ہے۔ اس عضلہ کی غائر سطح فک اسفل کے شعبہ کو اور عضلہ صدغیہ کے منتہی کو پوشیدہ کرتی ہے۔ غائر سطح سامنے Sucktorial Pad of fat کے ذریعہ عضلہ فمیہ (Buccal muscle) سے جدا رہتی ہے۔

3۔ عضلہ جناحیہ وحشیہ **(Pterygoideus lateralis)**

یہ دیگر عضلات Mastication کے مضاد (Contrast) ہے جو آڑے طور پر واقع ہوتا ہے۔

مبدا (**Origin**):۔ یہ بالائی وزیریں دوسروں سے شروع ہوتا ہے۔ بالائی سرا (Upperhead) یہ عظم وتدی (Sphenoid bone) کی جناح کبیر (Greater wing) کے عرف تحت الصدغ Infratemporal crest اور سطح تحت الصدغ (Infratemporal surface) سے شروع ہوتا ہے، زیریں سرا (Lower head) بیرونی طبق جناحی (Lateral Pterygoid Plate) کی بیرونی سطح سے شروع ہوتا ہے۔

منتہی (**Insertion**):۔ ہر سرے کے عضلی ریشے پیچھے اور بیرونی جانب پہنچ کر مقام منتہی پر دونوں سرے آپس میں Blend کرتے ہیں بالائی سرا کے ریشے مفصل صدغی فکی (Temporomandibular Joint) کے قرص مفصلی (Articular disc) اور کیس (Capsule) کے اگلے حصہ پر اور فک اسفل کی عنق کے بالائی حصہ پر ختم ہوتے ہیں، زیریں سرے کے ریشے فک اسفل کی عنق کے سامنے (infront) ختم ہوتے ہیں۔

عصبی پرورش (**Nerve supply**):۔ عصب فکی (Mandibular n.) کے اگلے جذع کی ایک شاخ سے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






(b)

تصویر۔ چبانے والے عضلات

Fig: Muscles of mastication

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



**فعل(Action)**:۔ یہ فک اسفل کے لقمہ کو اور قرص(Disc) کو سامنے کھینچ کر فک اسفل کو دباتا ہے جیسا کہ منہ کھولنے میں ہوتا ہے جب یہ عضلہ جناحیہ انسیہ کے ساتھ مل کر عمل کرتا ہے تو فک اسفل کو پہلو بہ پہلو (Side to side) حرکت دیتا ہے، جیسا کہ چبانے میں (Chewing) میں دیکھا جاتا ہے، اس کے علاوہ عضلہ جناحیہ انسیہ کے ساتھ مل کر عمل کر یہ فک اسفل(protudes) کو سامنے لاتا ہے۔

**مجاورات (Relations)**

عضلہ جناحیہ وحشیہ کی غائر سطح پر عصب فکی اور اس کی شاخیں،Optic ganglion، شریان لحوی (Maxillary artery) کے پہلے اور دوسرے حصہ سے شاخیں، عصب حبل طبلی(Chorda tympani)، رباط وتدی فکی(.Sphenomandibular lig)اور عضلہ جناحیہ انسیہ ہوتے ہیں۔ اس کی سطحی سطح فک اسفل کے شعبہ سے، عضلہ عضدیہ کے وتر اور عضلہ ماضغہ (.Masseter M) کی غائر سطح کے ایک حصے سے مجاورت رکھتی ہے۔ عصب لسانی (.Lingual N) عروق وعصب سنخی اسفل اس سطح کے زیریں کنارے سے نیچے وسامنے اترتی ہیں۔ عصب ماضغی وعروق واعصاب صدغی غائر اس سطح کے بالائی کنارے سے اوپر چڑھتے ہیں۔ عصب فمی(.Buccal N) عضلہ جناحیہ وحشیہ کے دونوں سروں کے درمیان چل کر نیچے اور سامنے گذرتی ہے اور چہرے میں پہونچتی ہے۔

(a) عصب سنخی اسفل (.Inferior alveolar n) یہ عصب فکی کی پچھلی تقسیم (division) سے نکلتی ہے اور عصب لسانی(.Lingual n) کے پیچھے طولاً نیچے اترتی ہے اور شریان سنخی اسفل کی ساتھ ساتھ چل کر ثقبہ فکی کے ذریعہ قنات فکی میں داخل ہوتی ہے۔

(b) عصب اذنی صدغی (.Auriculotemporal n) یہ عصب فکی کی پچھلی تقسیم سے دو جڑوں کے ذریعہ نکلتی ہے اور یہ دونوں جڑیں شریان مانجسی متوسط (Middle meningeal) کے ساتھ چل کر (Nerve trunk) آپس میں مل کر بناتی ہیں۔ عصب حبل طبلی

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



(Chorda tympani n.) یہ عصب وجہی کی شاخ ہے جو سامنے نیچے اتر کر عصب اذنی صدغی کی جڑوں کی گہری سطح کو اور شریان مانجسی متوسط وعروق واعصاب سخنی اسفل کے پیچھے عبور کرتی ہے اور عضلہ جناحیہ وحشیہ کے پیچھے عصب لسانی کے پچھلے کنارے سے مل جاتی ہے۔ یہ زبان کے اگلے دوتہائی حصہ میں Taste fibres سپلائی کرتی ہے اور غدہ تحت الفک وتحت اللسان میں Secretomotor fibre دیتی ہے۔

**4۔ عضلہ جناحیہ انسیہ (Medial pterygoideus)**

**مبدا(Origin)**:۔ یہ عظم وتدی کے زائد جناحیہ کے بیرونی جناحی طبق کی اندرونی سطح سے شروع ہوتا ہے، اس کے علاوہ یہ عظم فکی کی Pyramidal process کی نالی دار سطح سے بھی شروع ہوتا ہے۔

**منتہی(Insertion)**:۔ ایک دبیز وتر کے ذریعہ زاویۃ الفک سے اور اس سے متصل شعبہ سے ثقبہ فکی پر ختم ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)**:۔ عصب فکی کی جذع کی ایک شاخ سے

**فعل(Action)**:۔ اس کا عمل بھی عضلہ جناحیہ وحشیہ کے مانند ہے۔

## The Muscles attached to the styloidprocess of temporal bone

## عظم صدغی کے زائدہ ابریہ سے چسپاں ہونے والے عضلات

(1) عضلہ ابریہ لسانیہ Styloglossus

(2) عضلہ ابریہ حلقیہ Stylopharyngeus

(3) عضلہ ابریہ لامیہ Stylohyoideus

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**(1) عضلہ ابریہ لسانیہ Styloglossus**

**مبدا(Origin)**: یہ اس گروپ کا سب سے چھوٹا عضلہ ہے جو زائدہ ابریہ کی نوک کے پاس زائدہ ابریہ کے بیرونی واگلے حصہ سے اور رباط ابری فکی سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی(Insertion)**: اس کے ریشے نیچے اور سامنے گذر کر زبان کی (Side) پہلو میں پہونچتے ہیں اور مستطیل و مورب دو حصوں میں بٹ جاتے ہیں۔ اس کے مستطیل ریشے عضلہ تحت اللسان کے سامنے Longitudinalis linguae inferior کے ساتھ Blend کر کے ختم ہوتے ہیں جبکہ اس کے مورب ریشے (Oblique fibre) کو عضلہ تحت اللسان کو overlap کر کے اس کے ریشوں کو تقاطع کر کے ختم ہوتے ہیں۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)**:۔ عصب تحت اللسان۔

**فعل(Action)**:۔ یہ زبان کو اوپر اور پیچھے کی طرف کھینچتا ہے۔

**(2) عضلہ ابریہ حلقیہ Stylopharyngeus**

**مبدا(Origin)**:۔ یہ زائدہ ابریہ کے قاعدہ کے پاس زائدہ ابریہ کی اندرونی جانب سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی(Insertion)**:۔ یہ حلق کی پہلو میں عضلہ عاصرہ بلعومیہ علیا اور عضلہ عاصرہ بلعومیہ متوسطہ کے مابین نیچے اترتا ہے اس کے ساتھ ساتھ عصب لسانی حلقی ہوتا ہے اس کے کچھ ریشے حلقی دیوار (Pharyngeal wall) میں گم ہو جاتے ہیں، جب کہ اس کے زیادہ تر ریشے عضلہ حنکیہ لسانیہ کے ساتھ غضروف درقی کے پیچھے کنارے میں ختم ہوتے ہیں عصب لسانی حلقی، عضلہ ابریہ حلقیہ کے مبدا کے پاس اس کے پیچھے کنارے کا احاطہ کر کے اس کے بیرونی حصہ تک پہونچتا ہے۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)**:۔ عصب لسانی حلقی کی ایک شاخ سے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



**فعل (Action)**:۔ یہ دوسرے عضلات حلقیہ کے ساتھ مل کر عظم لامی کے پیچھے، حنجرہ کو اوپر کھینچتا ہے جیسا نگلنے کے دوران ہوتا ہے۔

**(3)۔عضلہ ابریہ لامیہ Stylohyoideus**

اس کا تذکرہ Suprahyoid Muscles کے بیان میں کیا جا چکا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں

# پشت کے گہرے عضلات اور لفافہ
# The fascia and the deep muscles of the back

پشت کے عضلات غایرہ عانہ (pelvis) سے راس (Skull) تک پھیلے ہوتے ہیں اور دھڑ کے (Complex intrinsic muscles) عضلات باطنہ بناتے ہیں، یہ عضلات مندرجہ ذیل ہیں۔

| | |
|---|---|
| 1۔ مثناۃ راسیہ | Splenius capitis |
| 2۔ عضلہ مثنات عنقیہ | Splenius cervices |
| 3۔ ناصبۃ الصلب (بجزیہ شوکیہ) | Erector spinae (sacrospinalis) |
| 4۔ عضلہ بین السناسن | Interspinalis |
| 5۔ عضلہ جناحیہ شوکیہ | Transversospinalis |
| 6۔ عضلہ بین الاجنحہ | Intertransversarii |
| 7۔ عضلہ اربع اربعین | Multifidus |
| 8۔ عضلات مدیرات صلبیہ | Rotators |

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



9۔ عضلہ شوکیۃ النصف Semispinalis

**لفافہ غائرہ(Deep fascia)**

گردن کی لفافہ غائرہ کو لفافہ عنقیہ غایرہ (Deep cervical fascia) کہتے ہیں لیکن پشت کی لفافہ غایرہ (Deep fascia of the back) کو لفافہ صدریہ قطنیہ (Thoracolumber fascia) یا لفافہ ظہریہ (Lumbodorsal fascia) یا لفافہ قطنیہ (Lumbar fascia) کہتے ہیں۔

**لفافہ صدریہ قطنیہ (Thoracolumber fascia)**

یہ لفافہ غایرہ ہے جو پشت کے گہرے عضلات کو پوشیدہ کرتا ہے اوپر یہ گردن کے لفافہ غایرہ سے مسلسل ہے۔ خطہ صدریہ (Thoracic region) میں یہ کم دبیز ہوتا ہے اور پشت کے عضلات کو طرف اعلیٰ (Upper Extremity) کے عضلات سے جدا رکھتا ہے۔

**خطہ قطنی (Lumber region)** میں یہ لفافہ دبیز اور غشائی (Membranous) ہے اور تین تہوں اگلی، درمیانی و پچھلی (Anterior, middle, posterior) سے مرکب ہے۔

**(1) لفافہ قطنیہ کی اگلی تہ (Anterior layer of lumber fascia):**

نسبتاً پتلی تہ ہے جو عضلہ مربعہ قطنیہ (Quadratus lamborum) کو سامنے سے پوشیدہ کرتی ہے اندرونی جانب یہ کمر کے مہروں کے زوائد مستعرضہ کو اگلی سطح پر چسپاں رہتی ہے اور عضلہ مربعہ قطنیہ کو عضلہ صلبیہ کبیرہ (Psoas major m.) سے الگ کرتی ہے اور لفافہ صلبیہ (Psoas fascia) سے مسلسل رہتی ہے۔ بیرونی جانب یہ تہ عضلہ مربعہ قطنیہ کے بیرونی کنارے پر درمیانی تہ (Middle layer) میں مدغم (fuse) ہو کر لفافہ مستعرضہ (Transvarsalis fascia) سے مسلسل ہو جاتی ہے۔ اوپر یہ بیرونی رباط قوسی (Lateral arcuate ligament) بناتی ہے اور آخری پسلی کے زیریں کنارے سے چسپاں ہوتی ہے۔ نیچے یہ رباط

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



حرقفی قطنی (Iliolumber ligament) سے اور اس سے متصل عرف الخاصرہ کی اندرونی لب سے چسپاں رہتی ہے۔

**(ب) لفافہ قطنیہ کی درمیانی تہ (Middle layer of lumber fascia):**

یہ عضلہ مربعہ قطنیہ کی پچھلی سطح پر استر کرتی ہے اندرونی جانب یہ کمر کے مہروں کے زوائد مستعرضہ کی نوک پر چسپاں رہتی ہے۔ بیرونی جانب یہ مربعہ قطنیہ کے بیرونی کنارے پر اگلی تہ کے ساتھ Blend کرتی ہے اور پھر عضلہ ناصبۃ الصلب (Erector spinae) کے بیرونی کنارے پر یہ پچھلی تہ (Posterior layer) سے مل جاتی ہے۔ اوپر یہ آخری پسلی کے زیریں کنارے اور رباط قطنی ضلعی (Lumbocostal lig.) سے چسپاں رہتی ہے، نیچے یہ عرف الخاصرہ کی اندرونی لب سے چسپاں رہتی ہے۔

**(ج) لفافہ قطنیہ کی پچھلی تہ (Posterior layer of lumber fascia):**

یہ تینوں تہوں میں سب سے زیادہ دبیز ہے اور غشائی ہے، اندرونی جانب یہ عجزی وقطنی مہروں کے زوائد سنسنہ کی نوک سے اور رباطات فوق السناسن Supraspinous Ligaments سے چسپاں رہتی ہے، بیرونی جانب یہ عضلہ ناصبۃ الصلب کے بیرونی کنارے پر درمیانی تہ (Middle layer) کے ساتھ مدغم ہو جاتی ہے، پیچھے یہ عضلہ ناصبۃ الصلب پر استر کرتی ہے اور درج بالا عضلہ کے مبدا کے بیرونی جانب عرف الخاصرہ کے پچھلے ایک چوتھائی 1/4 حصہ سے چسپاں رہتی ہے۔ اوپر یہ عضلہ ظہریہ عریضہ (Latissimus dorsi) پر استر کرنے والے لفافہ سے مل جاتی ہے۔

**لفافہ قطنیہ کی پچھلی ودرمیانی تہیں:**

عضلہ ناصبۃ الصلب کے بیرونی کنارے ایک دوسرے سے ادغام (Fused) کرتی ہے، پھر یہ دونوں مدغم تہیں عضلہ مربعہ قطنیہ کے بیرونی کنارے پر لفافہ قطنیہ کی اگلی تہ سے مل کر ایک مشترک صفاق (Common aponeurosis) بناتی ہیں جس سے عضلہ مستعرضہ بطنیہ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(Transversus abdominis) شروع ہوتا ہے۔

**(1)۔عضلہ مثلث راسیہ (Splenius capitis)**

مبدا (**Origin**):۔ یہ پشت کے بالائی چار مہروں کے سناسن سے، ساتویں عنقی مہرہ کے سنسنہ سے اور رباط القفا (Ligamentum nuchae) کے زیریں نصف حصہ سے شروع ہوتا ہے۔

منتہی (**Insertion**):۔ یہ اوپر و بیرونی جانب گذر کر عظم صدغی کے زائدہ حلمیہ (Mastoid process) اور عظم قمحدوہ کے خط قفوی اعلیٰ (Superior Nuchal line) کے بیرونی تہائی حصہ پر ختم ہوتا ہے۔ اس کا منتہی عضلہ قصیہ ترقویہ حلمیہ (Sternocleidomastoideus) سے پوشیدہ رہتا ہے۔ اس عضلہ کا بالائی حصہ گردن کی پچھلی مثلث کی فرش کا بالائی حصہ بناتا ہے اور عضلہ رافعۃ الکتف کے اوپر واقع ہوتا ہے۔

عصبی پرورش (**Nerve supply**):۔ چوتھے و پانچویں عصب عنقی کے Posterior primary ramus کے بیرونی شاخوں سے۔

فعل (**Action**):۔ دونوں جانب کے عضلہ مل کر سر کو پیچھے کھینچتے ہیں، اگر ایک طرف کا عضلہ کام کرے تو یہ سر کو بیرونی جانب موڑتا ہے نیز سر کو ہلکے سے اندرونی جانب گھماتا ہے تاکہ چہرہ بھی اسی جانب گھوم سکے۔

**2۔عضلہ مثلث عنقیہ (Splenius Cervicis)**

مبدا (**Origin**):۔ یہ تیسرے سے لے کر چھٹے عنقی مہرے کے سناسن (Spines) سے شروع ہوتا ہے۔

منتہی (**Insertion**):۔ یہ پہلے دوسرے اور تیسرے عنقی مہروں کے زوائد مستعرضہ

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






(a)

تصویر۔ پشت کے گہرے عضلات

Fig: Deep muscles of the back

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



(tubercles) حدبات پر ختم ہوتا ہے، یہ عضلہ عضلہ رافعۃ الکتف سے ڈھکا رہتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply):۔** زیریں عنقی اعصاب کے (Posterior Primary ramus) کی بیرونی شاخیں۔

**فعل (Action):۔** یہ عضلہ بھی مثنات راسیہ کے مانند عمل کرتا ہے۔

**3۔عضلہ ناصبۃ الصلب (Erector Spinae)**

اسے عضلہ عجزیہ شوکیہ (Sacrospinalis) بھی کہتے ہیں۔ یہ ایک دبیز عضلہ ہے جو فقری سناسن (vertebral spines) اور پسلیوں کے زاویوں کے مابین واقع نشیب کو پر کرتا ہے یہ عضلہ اس صفاق جس کی چسپیدگی "U" شکل (U-shaped) ہوتی ہے، سے شروع ہوتا ہے۔ اس کا صفاقی مبدا (Aponeurotic origin) اندرونی جانب کمر اور عجزی مہروں کے سناسن سے اور گیارھویں و بارھویں پشت کے مہروں کے سناسن سے چسپاں رہتا ہے اور بیرونی جانب عظم عجز کے حدبات مستعرضہ (Tranverse tubercles) سے عرف الخاصرہ کے کچھ حصہ سے اور رباط عجزی حدبی (Sacrotuberous ligament) و رباط عجزی حرقفی (Sacroilial lig) سے چسپاں رہتا ہے، اپنے صفاقی مبدا سے یہ اوپر چڑھتا ہے اور خطہ قطنی (Lumber region) عضلی الیاف میں بدل جاتا ہے اور ایک دبیز عضلہ (Thick mass of muscle fibres) بناتا ہے، پھر تین عضلی بند (Muscular bands) نیچے سے اوپر (Spinalis, Longissimus, Iliocostocervicalis) میں بٹ جاتا ہے ہر عضلی بند نیچے سے اوپر تین Relay of muscle group میں تقسیم ہو جاتا ہے جو درج ذیل ہیں۔

**A-Spinalis (most medial column of the muscle)**

(1) Spinalis thoracis عضلہ شوکیہ صدریہ

(2) Spinalis cervicis عضلہ شوکیہ عنقیہ

(3) Spinalis capitis عضلہ شوکیہ راسیہ

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



**B-Longissimus (intermedial column of the muscle)**

(1) Longissimus thoracis عضلہ طولی صدریہ

(2) Longissimus cervicis عضلہ طولی عنقیہ

(3) Longissimus capitis عضلہ طولی راسیہ

**C-Iliocosto cevicalis (lateral columm of the muscle)**

(1) Iliocostalis lumborum عضلہ حرقفیہ قطنیہ

(2) Iliocostalis thoracis عضلہ حرقفیہ ضلعیہ صدریہ

(3) Iliocostalis cervicis عضلہ حرقفیہ ضلعیہ عنقیہ

**A- عضلہ شوکیہ (Spinalis m.)**

یہ عضلہ ناصبۃ الصلب کا سب سے اندرونی عمود (column) ہے جو نیچے سے اوپر تین Relay of muscle group میں منقسم ہوتا ہے جو درج ذیل ہے۔

**(1) عضلہ شوکیہ صدریہ (Spinalis thoracis)**:۔ یہ عضلہ ناصبۃ الصلب کا سب سے اندرونی حصہ ہے جو عضلہ Longissimus کے اندرونی جانب واقع ہوتا ہے اور اس عضلہ Longissimus کے ساتھ Blended رہتا ہے۔

عضلہ شوکیہ صدریہ تین یا چار وتروں کے ذریعہ گیارھویں و بارھویں صدری مہروں اور پہلے دوسرے کمر کے مہروں کے سناسن سے شروع ہوتا ہے۔ اس کے یہ مختلف مبدا ایک لحمی بطن (Fleshy belly) بناتے ہیں، پھر یہ وتروں میں بٹ کر پشت کے بالائی مہروں کے سناسن میں ختم ہو جاتے ہیں۔ اس عضلہ کی غایر سطح Semispinalis thoracis کے ساتھ Blended ہوتی ہے (عضلہ شوکیہ النصف (Transversospinalis m.) کا حصہ ہے)

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔ زیریں صدری اعصاب کے پچھلے شعبہ سے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






(b)

تصویر۔ پشت کے گہرے عضلات

Fig: Deep muscles of the back

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**فعل(Action)**:۔ یہ عمودالفقار کو پھیلاتا ہے(Extensor)

**(2) عضلہ شوکیہ عنقیہ (Spinalis cervicis)**:۔ یہ ایک غیر مستقل (Inconstant) عضلہ ہے جو رباط القفا کے زیریں حصہ اور ساتویں عنقی مہرہ سے شروع ہوسکتا ہے اور یہ محور (Axis) کے سنسنہ پر ختم ہوتا ہے۔اس کا مبدا و منتہی دونوں اپنی (Variable) وضع قیام بدلتی رہتی ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔ زیریں عنقی اعصاب کے پچھلے شعبہ (Dorsal rami) سے۔

**فعل(Action)**:۔ گردن کو سیدھا رکھتی ہے(It steadies and erects the neck)

**(3) عضلہ شوکیہ راسیہ (spinalis capitis)**:۔ یہ عام طور پر عضلہ شوکیہ النصف راسیہ (Semispinalis capitis) کے ساتھ Blended رہتی ہے اور اس سے جدا نہیں کی جاسکتی۔(عضلہ شوکیۃ النصف یہ Transversospinalis کا حصہ ہے جس کا تذکرہ بعد میں کیا جائے گا۔)

**(B) عضلہ طولی (Longissimus m.)**

یہ عضلہ ناصبۃ الصلب کا درمیانی حصہ ہے جو عضلہ شوکیہ (Spinalis) اور عضلہ حرقفیہ ضلعیہ عنقیہ (Iliocostocervicalis M.) کے مابین واقع ہوتا ہے۔ یہ عضلہ بھی نیچے سے اوپر تین Relay of Muscle group میں منقسم ہوتا ہے جو درج ذیل ہے۔

**(1) عضلہ طولی صدریہ (Longissimus thoracis)**:۔ یہ عضلہ ناصبۃ الصلب کی سب سے بڑی (Subdivision) ہے جس کے اندرونی جانب Spinalis group اور بیرونی جانب Iliocostocervicalis group کے عضلات ہوتے ہیں۔

یہ تمام کمر کے مہروں کے زوائد مستعرضہ کے پچھلے حصہ اور زوائد اضافی Accessory processes سے شروع ہوتا ہے، یہ بیرونی لحمی ریشے اور اندرونی وتری ریشے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(Medial tendinous slips) کے ذریعہ خط صدری اور لفافہ قطنیہ کی درمیانی تہ (Middle tendinous slips) کے ذریعہ خط صدری (Thoracic region) میں ختم ہوتا ہے۔ اس کے بیرونی لحمی ریشے (Lateral fleshy slips) نویں و دسویں پسلیوں کی پچھلی سطح پر ان کے حدبات وزاویوں (Angles and tubercles) کے مابین ختم ہوتے ہیں اور اندرونی وتری ریشے تمام پشت کے زوائد مستعرضہ کی نوک پر چسپاں رہتے ہیں۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔ زیریں صدری و قطنی اعصاب کے ظہری شعبے سے (Supplied by the dorsal rami of the lower thoracic and lumber nerves)۔

**فعل (Action)**:۔ یہ عمود الفقار کو پھیلاتا اور بیرونی جانب ہوتا ہے۔

It is the extensor and lateral flexor of the vertebral column (Dorsal lumber region)

**(2) عضلہ طولی عنقیہ (Longissimus cervicis)**: یہ عضلہ Longissimus thoracis کے ساتھ Relay کرتا ہے اور عضلہ صدریہ طویلہ کے اندرونی حصے سے شروع ہوتا ہے۔ یہ چھوٹے وتروں کے ذریعہ بالائی چار یا پانچ صدری مہروں کے زوائد مستعرضہ سے شروع ہوتا ہے اور وتری ریشوں کے ذریعہ تمام عنقی مہروں کے زوائد مستعرضہ پر واقع پچھلے دونوں Posterior tubercles پر (ماسوائے پہلے وساتویں مہرہ) ختم ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔ بالائی صدری اور عنقی اعصاب کے Dorsal rami سے۔

**فعل (Action)**:۔ یہ عمود الفقار کے عنقی صدری خطہ (Cervicodorsal region) کو پھیلاتا اور بیرونی جانب موڑتا ہے۔

**(3) عضلہ طولی راسیہ (Longissimus capitis)**: یہ Longissimus

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



عضلہ شوکیۃ النصف راسیہ اور cervicis کے مابین واقع ہوتا ہے۔ یہ بالائی چار یا پانچ صدری مہروں کے زوائد مستعرضہ سے اور زیریں تین یا چار عنقی مہروں کے مفصلی ستون (Articular pillar) سے وتروں (Tendons) کے ذریعہ شروع ہوتا ہے اور عظم صدغی کے زائدہ حلمیہ کے زیریں کنارے پر ختم ہوتا ہے عضلہ قصیہ حلمیہ وعضلہ مثلث راسیہ اس عضلہ کو پوشیدہ کرتی ہیں۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔ زیریں اعصاب عنقی کے Dorsal rami سے۔

**فعل (Action)**:۔ یہ سر کو پھیلاتا (Extend) ہے اور چہرہ کو اسی جانب موڑتا ہے۔

**(4) عضلہ حرقفیہ ضلعیہ عنقیہ (Iliocostocervicalis)**: یہ عضلہ ناصبۃ الصلب کا سب سے بیرونی گروپ ہے جس میں تین (Group of overlying relay muscles) عضلات ہوتے ہیں۔

**(1) حرقفیہ ضلعیہ قطنیہ (Iliocostalis lumborum)**

اس کا مبدا عضلہ ناصبۃ الصلب کے مانند ہے۔ یہ ایک چپٹے وتر کے ذریعہ زیریں چھ یا سات پسلیوں کے زاویہ پر واقع Ridge کے زیریں حصہ پر ختم ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔ زیریں صدری و بالائی قطنی اعصاب کے Dorsal rami سے۔

**فعل (Action)**:۔ یہ عمود الفقار کو پھیلاتا (Extensor) اور بیرونی جانب موڑتا ہے۔

**(2) حرقفیہ ضلعیہ صدریہ (Iliocostalis thoracis)**

یہ زیریں چھ پسلیوں کے زاویوں پر واقع Ridge کے بالائی کنارے سے شروع ہوتا ہے اور بالائی چھ پسلیوں کے زاویوں پر واقع Ridge کے بالائی کنارے پر ختم ہوتا ہے اس کے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



علاوہ ساتویں عنقی مہرہ کے زائدہ مستعرضہ کی پچھلی سطح پر بھی ختم ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)**:۔ بالائی صدری اعصاب اور زیریں عنقی اعصاب کے Dorsal rami سے۔

**فعل(Action)**:۔ یہ عمود الفقار کو پھیلاتا اور بیرونی جانب موڑتا ہے۔

**(3)حرقفیہ ضلعیہ عنقیہ (Iliocostalis cervicis)**

یہ Iliocostalis thoracis کے منتہی کے اندرونی جانب تیسرے سے چھٹی پسلی کے زاویوں سے شروع ہوتا ہے اور چوتھے پانچویں و چھٹے عنقی مہروں کے زوائد مستعرضہ کے پچھلے درن(Posterior tubercle) پر ختم ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)**:۔ یہ عنقی وصدری اعصاب کے dorsal rami سے۔

**فعل(Action)**:۔عمود الفقار کو پھیلاتا اور بیرونی جانب موڑتا ہے۔

**4۔عضلات بین السناسن (Interspinales)**

چھوٹے چھوٹے عضلی بنڈل(Short muscular fasciculi) بناتے ہیں اور ہر جانب جوڑے (Pair) میں آراستہ ہوتے ہیں اور رباط بین السناسن (Interspinal ligament) کے ہر جانب دو متصل مہروں (Two continuous vertebrae) کے درمیان واقع ہوتے ہیں ہر جوڑا(pair) بالائی وزیریں دومہروں کے سناسن کی نوک سے چسپاں رہتا ہے اوران کے درمیان رباط بین السناسن(Interspinal ligament) واقع ہوتا ہے۔ یہ عضلات خطہ عنقی (Cervical region) میں زیادہ نمو یافتہ (Well developed) اور خطہ صدری وقطنی میں کم نمو یافتہ (Less developed) ہوتے ہیں۔

خطہ عنقی میں چھ Interspinales ہوتے ہیں پہلا Interspinale دوسرے وتیسرے عنقی مہروں کے سناسن کے مابین واقع ہوتا ہے جبکہ آخری یعنی چھٹا عضلہ Interspinale ساتویں

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



عنقی مہرہ اور پہلے صدری مہرہ کے سناسن کے مابین ہوتا ہے۔

خطہ قطنی (lumber region) میں چار Interspinales ہوتے ہیں۔ پہلا Interspinale کمر کے پہلے دوسرے مہروں کے سناسن کے مابین ہوتا ہے اور آخری Interspinale چوتھے و پانچویں قطنی مہروں کے سناسن کے مابین ہوتا ہے۔

خطہ صدری Thoracic region میں تین Interspinale ہوتے ہیں، پہلا Interspinale پشت کے پہلے دوسرے مہروں کے سناسن کے مابین دوسرا Interspinale دوسرے وتیسرے صدری مہروں کے سناسن کے مابین اور تیسرا Intespinale گیارھویں اور بارھویں صدری مہروں کے سناسن کے مابین واقع ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply):۔** Zonal spinal nerves کے Dorsal rami سے۔

**فعل:۔** یہ دو مہروں کے درمیان حفاظت کا کام کرتے ہیں (Maintain security) اور Postural muscle کی حیثیت سے کام کرتے ہیں۔

**5۔ عضلات جناحیہ شوکیہ (Transversospinalis)**

یہ عضلات کا ایک گروپ بناتا ہے اور اوپر اور اندرونی جانب زیریں مہروں کے زوائد مستعرضہ سے بالائی مہروں کے سناسن تک پھیلا ہوتا ہے، اس میں درج ذیل عضلات ہوتے ہیں۔

(الف) عضلہ شوکیہ النصف صدریہ (Semispinalis thoracis)

(ب) عضلہ شوکیہ النصف عنقیہ (Semispinalis cervicis)

(ج) عضلہ شوکیہ النصف راسیہ (Semispinalis capitis)

**(الف) عضلہ شوکیہ النصف صدریہ (Semispinalis thoracis)**

یہ عضلہ چھوٹے چھوٹے وتروں کے ذریعہ شروع ہوتا ہے۔ یہ وتر دسویں صدری مہرے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



سے لے کر چھٹے صدری مہرے تک پھیلے رہتے ہیں اور بالائی چار صدری مہروں وزیریں دو عنقی مہروں کے سناسن پر ختم ہوتے ہیں۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔ اعصاب صدری و عنقی کے Dorsal rami سے۔

**فعل (Action)**:۔ یہ عمود الفقار کے صدری و عنقی حصے کو پھیلاتا ہے اور مخالف سمت گھمانے میں مدد کرتا ہے۔

**(ب) عضلہ شوکیہ النصف عنقیہ (Semispinalis cervicis)**

یہ عضلی وتری الیاف (Musculotendinous) کے ذریعہ بالائی چھ صدری مہروں کے زوائد مستعرضہ (Transverse processes) سے شروع ہوتا ہے اور پانچویں عنقی مہرے سے دوسرے عنقی مہرے کے سناسن پر ختم ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔ عنقی وصدری اعصاب کے Dorsal rami سے۔

**فعل (Action)**:۔ یہ عمود الفقار کے صدری و عنقی حصے کو پھیلاتا ہے (Extends) اور مخالف جانب گھمانے میں مدد کرتا ہے۔

(Causes them to rotate toward opposite side)

**(ج) عضلہ شوکیہ النصف راسیہ (Semispinalis capitis)**

یہ گردن کی پشت کا ایک دبیز عضلہ ہے جو ایک اہم Landmark اس حصہ میں بناتا ہے۔ اس کے ریشوں کا رخ طولی Vertical direction ہے، اس کا اندرونی کنارا آزاد (Free) ہے۔ اس عضلہ کو عصب قمحدوی کبیر (Greater occipital nerve) چھیدتا ہے۔ یہ عضلہ گردن کے پچھلی مثلث کی فرش اور مثلث تحت القمحدوہ (Suboccipital triangle) کی چھت بناتا ہے، اس کی سطحی سطح پر آڑے طور سے اوپر سے نیچے وبیرونی جانب

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



عضلہ مثناۃ (Splenius) عبور کرتا ہے۔ اس عضلہ کی سطحی سطح اور غائر سطح دونوں پر شریانی تفمم (Arterial anastomosis) ہوتی ہے۔

یہ عضلہ بالائی صدری مہروں کے زوائد مستعرضہ سے اور زیریں عنقی مہروں کے زوائد مفصلیہ (Articular processes) سے شروع ہوتا ہے۔ یہ طولاً اوپر چڑھ کر خط قفوی اعلیٰ و خط اسفل کے مابین عضلہ مور بہ راسیہ سفلی کے اندرونی جانب ختم ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔ یہ بالائی صدری اور عنقی اعصاب کے Posterior primary rami سے۔

**فعل (Action)**:۔ دونوں جانب کے عضلات ساتھ عمل کر کے سر کو جذع (Trunk) پر پھیلاتے ہیں (Extend the head on trunk)۔ جب صرف ایک جانب کا عضلہ کام کرتا ہے سر کو اسی جانب موڑتا اور مخالف جانب گھماتا ہے جیسا کہ چہرہ کو Sidewards موڑنے میں دیکھا جاتا ہے۔ (As in turning the face sidewards)

## عضلہ شوکیۃ النصف راسیہ پر شریانی تفمم
## (Arterial anastomosis on semispinalis capitis)

اس عضلہ کی Dorsal surface پچھلی سطح (سطحی سطح) پر شریان قمحدوی کی سطحی شاخ کی فرع نازل Descending branch of superficial division of occipital artery، شریان عنقی مستعرض کی سطحی شاخ کی فرع صاعد سے (Ascending branch of superficial division of transverse cervical artery) سے تفمم کرتی ہے جبکہ اس کی اگلی سطح ventral surface (غائر سطح) پر شریان عنقی غائر (Deep cervical artery) اور شریان عنقی مستعرض کی غائر شاخ مل کر ایک تفممی لوپ (Anastomosing loop) بناتی ہیں جو شریان قمحدوی کی نازل شاخ کی غائر حصہ سے تفمم کرتی ہے۔ (شریان عنقی

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



غایرCostocervical trunk کی شاخ ہے) ان تھم سے شریان سباتی ظاہراور شریانی تحت الترقوہ کے درمیان جانبی دوران خونCollateral circulation جاری رہتا ہے۔

**عضلہ بین الاجحہ (Intertransversarii)**

جیسا کہ نام سے ظاہر ہے کہ یہ عضلہ اوپر اور نیچے دو متصل مہروں کے مابین زوائد مستعرضہ کے درمیان پھیلا ہوتا ہے۔ عنقی اور قطنی خطوں میں یہ زیادہ نمو یافتہ (Well developed) اور صدری خطہ (Thoracic region) میں کم نمو یافتہ (Less developed) ہوتا ہے۔

خط عنقی میں سات عضلہ بین الاجحہ ہوتے ہیں اور ہر عضلہ دو متصل مہروں کے زوائد مستعرضہ کے مابین واقع ہوتا ہے یہ پہلے عنقی مہرہ کے زائدہ مستعرضہ سے لے کر پہلے صدری مہرہ کے زائدہ مستعرضہ تک ہوتے ہیں۔ اس خطہ میں ہر عضلہ دو حصے (Anterior slip) اور (Posterior slips) سے مرکب ہے اوران دونوں Slip کے درمیان عصب عنقی کی اگلی شاخ (Ventral division) گذرتی ہے۔ .Posterior intertransversarii m پھر اندرونی و بیرونی دوحصوں میں بٹ جاتا ہے اندرونی حصہ میں عصب عنقی کی پچھلی شاخ (Dorsal rami) اور بیرونی حصہ (Lateral portion) میں عصب عنقی کی اگلی شاخ (Ventral rami) پرورش کرتی ہے۔

خطہ صدری میں صرف تین عضلہ بین الاجحہ ہوتے ہیں، پہلا عضلہ دسویں اور گیارھویں صدری مہروں کے زوائد مستعرضہ کے مابین ہوتا ہے جبکہ آخری عضلہ بارھویں صدری مہرہ اور پہلے کمر کے مہرہ کے زائدہ مستعرضہ کے درمیان ہوتا ہے خطہ صدری کے عضلات منقسم نہیں ہوتے بلکہ واحد عضلہ (Single muscle) بناتے ہیں۔

خطہ قطنی (Lumber region) میں یہ عضلات کافی نمو یافتہ (Well developed) ہوتے ہیں اور ہر عضلہ دوحصوں اندرونی و بیرونی (Medial lateral portion) سے مرکب ہے ہر عضلہ بین الاجحہ انسی (.Medial intertransversarii m) ایک مہرے کے زائدہ اضافی

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(Accessory process) سے دوسرے بعد کے متصل مہرہ کے زائدہ حلمی (Maxillary process) تک پھیلا رہتا ہے، جبکہ ہر عضلہ بین الاجنحہ وحشی Lateral intertransversarii muscle دو متصل مہروں کے Costal elements کے مابین، نیز زائدہ اضافی سے زائدہ مستعرضہ تک پھیلا رہتا ہے۔

عصبی پرورش(**Nerve supply**):۔ خطہ صدری کے عضلات بین الاجنحہ میں خطہ قطنی کے عضلات بین الاجنحہ انسی میں اور عنقی خطہ کے عضلات بین الاجنحہ موخر Posterior intertransversarii m. کے اندرونی حصوں میں متعلقہ اعصاب کی پچھلی شاخ (posterior rami) آتی ہے جبکہ باقی دیگر حصوں میں اگلی شاخ (ventral rami) پرورش پہنچاتی ہے۔

فعل(**Action**):۔ یہ عضلات طولیٰ (Long muscles) کے ساتھ مل کر عمل کرتے ہیں اور پورے عمود الفقار کی حرکت کے دوران یہ مہروں کو Steadying کرنے میں تعلق رکھتے ہیں۔

### 7۔عضلہ مفلّجہ (اربع اربین)(**Multifidus**)

یہ ایک دبیز و مضبوط عضلہ ہے جو متعدد عضلی وتری بنڈلوں (Musculotendinous fasciculi) سے مرکب ہے۔ یہ عضلہ خطہ عجزی (Sacral region) سے دوسرے عنقی مہرہ کے سنسنہ تک پھیلا رہتا ہے اور سناسن و زوائد مستعرضہ کے مابین نشیب (Gutter) کو پر کرتا ہے۔ (اس عضلہ کی تشبیہ کنکھجورے سے دی گئی ہے۔)

مبدا(**Origin**):۔ خطہ عجزی میں یہ عضلہ ناصبۃ الصلب کے مبدا سے پیدا ہونے والی غار (Cave) کی دیواروں سے، رباط عجزی حرقفی موخر (Dorsal sacroiliac ligament) سے اور شوکہ خاصرہ مؤخر علیا (Posterior superior iliac spine) سے شروع ہوتا ہے خطہ قطنی میں یہ زوائد حلمی (Maxillary processes) سے شروع ہوتا ہے۔ خطہ صدری میں تمام زوائد مستعرضہ کی پچھلی سطح سے اور خطہ عنقی میں زیریں چار عنقی مہروں کے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



مفصلی ستون(Articular pillars) سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی(Insertion)**:۔ یہ عضلی وتری بنڈل (Musculotendinous fasciculi) اوپر اور اندرونی جانب گذرتے ہیں اور اوپر کے مہروں کے سناسن یا سنسنہ میں درج ذیل طریقہ سے ختم ہوتے ہیں اس عضلہ کے Longer superficial fasciculi (لمبے سطحی بنڈل) اپنے مبدا سے کسی مخصوص مہرے سے اوپر چڑھ کر اوپر کے تیسرے یا چوتھے مہرے کے سنسنہ کی پوری لمبائی پر ختم ہوتے ہیں۔ درمیانی بنڈل(Intermediate fasciculi) اوپر کے دوسرے یا تیسرے مہرہ کے سنسنہ پر ختم ہوتے ہیں اور سب سے زیادہ گہرے بنڈل (Deepest fasciculi) سب سے چھوٹے ہوتے ہیں اور صرف دو متصل مہروں کے درمیان پھیلے رہتے ہیں۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)**:۔ اعصاب نخاعی (Spinal nerves) کی پچھلی شاخوں(Posterior rami) سے۔

**فعل(Action)**:۔ یہ عمود الفقار کو گھمانے والا (Rotator)، بیرونی جانب موڑنے والا(lateral flexor) اور پھیلانے والا(Extensor) عضلہ ہے۔

**8۔ عضلات مدیرات صلبیہ (Rotators)**

یہ سب سے زیادہ گہرے عضلات (Deepest group of muscles) میں جو Multifidus کے نیچے (Beneath) واقع ہوتے ہیں یہ صرف خطہ صدری میں کافی نمو یافتہ (well developed) ہوتے ہیں جہاں یہ گیارہ جوڑے بناتے ہیں، خطہ عنقی وصدری میں غیر نمایاں(ill developed) اور Less conspicuous ہوتے ہیں۔ خطہ صدری میں اس عضلہ کو Rotators thoracis m. کہتے ہیں جو درج ذیل ہے۔

**عضلہ مدیرات صلبیہ صدریہ (Rotators thoracis m.)**

یہ چھوٹے مربع الشکل گیارہ جوڑوں (Eleven pairs) سے بنا ہوتا ہے۔ ہر عضلہ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



ایک مہرہ کے زائدہ مستعرضہ کے پچھلے اور بالائی حصہ شروع ہوتا ہے اور بعد کے دوسرے مہرہ کے صفحیہ کی بیرونی سطح اور زیریں کنارے پر ختم ہوتا ہے۔ پہلا عضلہ Rotators thoracis پہلے اور دوسرے صدری مہروں کے مابین پھیلا رہتا ہے جبکہ آخری Rotators گیارھویں و بارھویں صدری مہرہ کے درمیان ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)**:۔ Zonal spinal nerves کی پچھلی شاخ (Dorsal rami) سے۔

**فعل(Action)**:۔ یہ عمود الفقار کا گھمانے والا، بیرونی جانب موڑنے والا اور پھیلانے والا عضلہ ہے۔

## مثلث تحت القمحدوہ (Suboccipital triangle)

یہ ایک چھوٹی مثلث الشکل فضا بین العضلات Intermuscular space ہے جو عظم قمحدوہ کے جز قشری اور حاملہ کے پچھلے قوس کے درمیان ہوتی ہے۔

**حدود(Boundaries)**:۔ اوپر اور بیرونی جانب عضلہ مور بہ راسیہ علیا سے محدود ہے۔ نیچے اور بیرونی جانب عضلہ مور بہ راسیہ سفلی ہے، اندرونی جانب عضلات مستقیمہ راسیہ موخرہ کبیرہ وصغیرہ محدود ہے، اس کی چھت عضلہ شوکیۃ النصف راسیہ سے بنتی ہے اور فرش غشا حاملی قمحدوی موخر (Posterior atlantooccipital membrane) اور حاملہ کے پچھلے قوس سے بنتی ہے۔

**مشمولات (Contents)**

اس کے فرش میں (1) شریان فقری کا تیسرا حصہ (2) ورید فقری (3) عصب تحت القمحدوہ واقع ہوتے ہیں۔ اس مثلث کے زیریں اندرونی زاویہ کو عصب قمحدوی کبیر (Greater occipital nerve) عبور کرتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



## عضلات تحت القمحدوہ Suboccipital muscles

**(ا) عضلہ موربہ راسیہ علیا(Obliquus capitis superior):** یہ عضلہ مثلث الشکل ہے جس کا قاعدہ اوپر اور زاویہ نیچے ہوتا ہے۔ یہ اپنے زاویہ کے ذریعہ حاملہ (Atlas) کے زائدہ مستعرضہ کے بالائی سطح سے شروع ہوتا ہے اور اوپر پیچھے اور بیرونی جانب گذر کر عضلہ شوکیۃ النصف راسیہ کے بیرونی جانب عظم قمحدوہ کے خط قفوی اعلیٰ و اسفل کے مابین ختم ہوتا ہے۔

**فعل(Action):۔** یہ سر کو پیچھے اور پہلو میں موڑتا ہے۔

(Flexes the headbackward & sidewards)

**(ب) عضلہ موربہ راسیہ سفلی(Obliquus capitis inferior):** یہ محور(Axis) کے سنسنہ کی بیرونی جانب سے شروع ہوکر اوپر سامنے اور بیرونی جانب چلتا ہے اور حاملہ کے زائد مستعرضہ کے پچھلے زیریں حصہ پر ختم ہوتا ہے۔

**فعل(Action):۔** یہ سر کو (Same side) اسی جانب گھماتا ہے جس طرف کا عضلہ ہے۔

**(ج) عضلہ مستقیمہ راسیہ موخرہ کبیرہ (Rectus capitis posterior major):** مہرے کے سنسنہ سے شروع ہوتا ہے اور عظم قمحدوہ کے خط قفوی اسفل کے بیرونی حصہ پر اس سے متصل نیچے ہڈی پر ختم ہوتا ہے۔

**فعل(Action):۔** یہ سر کو جذع پر پھیلاتا (Extend) ہے اور اسی جانب سر کو گھماتا ہے جس طرف عضلہ ہے۔

**(د) عضلہ مستقیمہ راسیہ موخرہ صغیرہ (Rectus capitis posterior minor):** یہ ایک نوکدار وتر کے ذریعہ حاملہ (Atlas) کے پچھلے قوس پر واقع درن (Tubercle) سے شروع ہوکر اوپر چڑھتا ہے اور خط قفوی اسفل (Inferior nuchal line) کے اندرونی حصہ پر اور اس سے متصل نیچے ہڈی پر ختم ہوتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



**فعل(Action)**:۔ یہ سر کو پیچھے پھیلاتا ہے۔

عضلات تحت القمحدوہ کی عصبی پرورش (Nerve supply of suboccipital muscle) مذکورہ بالا عضلات میں عصب تحت القمحدوہ یا پہلے عنقی عصب سے (اس کی پچھلی شاخ کے ذریعہ Posterior ramus) ہوتی ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com

# عضلات اخمعیہ
# The scalene muscles

(1) اخمعیہ مقدمہ Scalenus anterior

(2) اخمعیہ متوسطہ Scalenus medius

(3) اخمعیہ موخرہ Scalenus posterior

**(1)۔اخمعیہ مقدمہ(Scalenus anterior):**

یہ عضلہ گہرے طور پر (Deeply) گردن کے پہلو میں واقع ہوتا ہے۔ یہ گردن کے تیسرے، چوتھے، پانچویں اور چھٹے مہروں کے زوائد مستعرضہ کے اگلے درن (Anterior tubercles) سے شروع ہوتا ہے۔ اس کے عضلی الیاف نیچے اتر کر گردن کی جڑ میں آتے ہیں اور ایک وتر بناتے ہیں جو پہلی پسلی کے اندرونی کنارے پر واقع درن اخمعی (Scaleni tubercle) اور اسی پسلی کی بالائی سطح پر واقع خط (Ridge) پر ختم ہوتا ہے۔

**مجاورات**

**سامنے (Anterior) :**

(1) عظم ترقوہ کے پیچھے عروق الترقوہ اسے آڑے طور پر عبور کرتی ہیں۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(2) ترقوہ کے اوپر عروق عنقی متعترض اسے آڑے طور پر عبور کرتی ہیں۔

(3) اس کے مبدا قریب شریان درقی اسفل کی فرع عنقی صاعد عضلہ کے سامنے اوپر چڑھتی ہے اور اس عضلہ کو عضلہ Longus Capitis سے الگ کرتی ہے۔

(4) عصب حجابی (Phrenic N.) اس عضلہ کو بیرونی جانب سے اندرونی جانب ترچھے طور پر عبور کرتا ہے۔

(5) یہ عضلہ لفافہ عنقیہ غایرہ کی Prevertebral layer سے پوشیدہ رہتا ہے اور اندرونی جانب عضلہ قصیہ ترقویہ حلمیہ وغلاف سباتی اسے Overlap کرتے ہیں۔

(6) اس کا زیریں حصہ عظم ترقوہ وعضلہ تحت الترقوہ کے پیچھے واقع ہوتا ہے۔

(7) ورید تحت الترقوہ اسے آڑے طور پر اپنے اختتام سے پہلے عبور کرتی ہے۔

**پیچھے Posterior:**

(1) شریان تحت الترقوہ اندرونی جانب سے بیرونی جانب اسے عبور کرتی ہے۔

(2) اعصاب ضفیرہ عضدیہ اس عضلہ کو عضلہ اخمعیہ متوسطہ سے جدا کرتے ہیں۔

اندرونی جانب و نیچے ایک مثلث خلا (Gap) کے ذریعہ یہ عضلہ اندرونی جانب و نیچے عضلہ طویلہ عنقیہ (Longus cevicis) کے زیریں مورب حصے سے جدا رہتا ہے مثلث خلا کو (Scalenovertebral triangle) کہتے ہیں جس کے اندر شریان فقری مع ورید، شریان درقی اسفل، جذع شرکیہ Sympathetic trunk عقدہ عنقی اسفل (Inferior cervical ganglion) اور علاوہ ازیں بائیں جانب مجری صدر (Thoracic duct) بھی ہوتی ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply):** چوتھے، پانچویں وچھٹے عنقی عصب کی Anterior primary rami کی شاخیں۔

**(2) عضلہ اخمعیہ متوسط (Scalenus medius)**

یہ گردن کے زیریں چھ مہروں کے زوائد متعترضہ کے پچھلے درن

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ عضلات اخمعیہ

Fig: The scaleni muscles

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(Posterior tubercle) سے شروع ہو کر نیچے اترتا ہے اور پہلی پسلی کے درن اور میزاب شریان تحت الترقوہ کے درمیان پہلی پسلی کی بالائی سطح پر ختم ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply):۔** عنقی اعصاب کی اگلی ابتدائی شعبہ کی شاخوں سے۔

**3۔عضلہ اخمعیہ موخرہ (Scalenus posterior)**

یہ سب سے چھوٹا اور تمام عضلات اخمعیہ میں غائر عضلہ ہے جو چوتھے پانچویں اور چھٹے عنقی مہروں کے زوائدہ مستعرضہ کے پچھلے درن سے شروع ہوتا ہے اور ایک Delicate tendon بناتا ہے جو دوسری پسلی کی بیرونی سطح پر کھردری نشیب اور درن کے درمیان بیرونی کنارے کے پاس ختم ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply):۔** چھٹے، ساتویں اور آٹھویں عنقی اعصاب کے اگلی ابتدائی شاخوں سے عصبی پرورش ہوتی ہے۔

**عضلات اخمعیہ کے افعال:**

یہ نیچے سے عمل کریں تو گردن کو بیرونی جانب موڑتے ہیں جس جانب کے عضلات میں اگر اوپر سے عمل کریں یہ اس پسلی/پسلیوں کو اوپر اٹھاتے ہیں جن پر ان عضلات کا منتہی ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com

# عضلات قدام الفقرات

# The prevertebral muscles

Prevertebral muscles گردن کے Prevertebral layer سے پوشیدہ رہتے ہیں، Prevertebral region میں درج ذیل ساختیں پائی جاتی ہیں۔

1. عضلات قدام الفقرات **Prevertebral muscles**

| | |
|---|---|
| 1۔ عضلہ طویلہ راسیہ | Longus capitis m. |
| 2۔ عضلہ طویلہ عنقیہ | Longus colli (cervices) |
| 3۔ عضلہ مستقیمہ راسیہ مقدمہ | Rectus capitis anterior |
| 4۔ عضلہ مستقیمہ راسیہ جانبیہ | Rectus capitis lateralis |

2. اعصاب عنقی (Cervical nerves)

3. شریان فقری (Vertebral artery)

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com






تصویر۔ عضلات قدام الفقرات

Fig: Prevertebral muscles

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



**(1) عضلہ طویلہ راسیہ (Longus capitis muscle):**

یہ دوسرے، تیسرے، چوتھے اور پانچویں عنقی مہروں کے درن مقدم (Anterior tubercle) سے شروع ہوتا ہے اور اس کے الیاف اوپر چڑھ کر عظم قمحدوی کے جز قاعدی پر (Basilar part of occipit) پر درن حلقی Pharyngeal tubercle کے ہر جانب ختم ہوتا ہے۔

**فعل (Action):**۔ یہ گردن اور سر کو موڑتا ہے اور سر و گردن دونوں کو گھماتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve Supply):**۔ پہلے دوسرے اور تیسرے عنقی اعصاب کی اگلی ابتدائی شاخوں سے۔

**(2) عضلہ طویلہ عنقیہ (Longus cervicis):**

یہ بالائی وزیریں مورب حصے اور ایک درمیانی طولی حصہ (Upper and lower oblique portion & intermediate vertical portion) سے مرکب ہے۔

**1۔ بالائی مورب حصہ (Upper oblique portion)**

یہ تیسرے چوتھے اور پانچویں عنقی مہرے کے درن مقدم سے شروع ہو کر اوپر اور اندرونی جانب چڑھتا ہے اور پانچویں و چھٹے عنقی مہروں کے زوائد مستعرضہ کے درن مقدم پر ختم ہوتا ہے۔

**2۔ زیریں مورب حصہ (Lower oblique portion)**

یہ بالائی دو یا تین صدری مہروں کے جسم کے پہلوؤں سے شروع ہو کر اوپر و بیرونی جانب چڑھتا ہے اور پانچویں عنقی مہروں کے زوائد مستعرضہ کے درن مقدم پر ختم ہوتا ہے۔

**3۔ درمیانی طولی حصہ (Intermediate vertical portion)**

یہ خط وسطانی کے ہر جانب بالائی صدری مہروں وزیریں عنقی مہروں کے اجسام سے شروع ہوتا ہے اور طولاً اوپر چڑھ کر بالائی عنقی مہروں کے اجسام میں ختم ہو جاتا ہے۔ اس کا بیرونی کنارا بالائی وزیریں مورب حصوں سے ڈھکا (Blend) رہتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



فعل(Action):۔ یہ عضلہ راسیہ کے مانند عمل کرتا ہے۔

عصبی پرورش(Nerve supply):۔ تیسرے، چوتھے، چھٹے ساتویں اور آٹھویں عنقی اعصاب کے اگلی ابتدائی شاخوں سے۔

**3۔ عضلہ مستقیمہ راسیہ مقدمہ(Rectus capitis anterior m.)**

یہ ایک چھوٹا سا عضلہ ہے جو حاملہ کے جانبی حصہ (Lateral mass) کے سامنے سے شروع ہو کر لقمہ قمحدوہ(Occipital condyle) کے اگلے سرے کے سامنے عظم قمحدوہ کے جز قاعدی پر ختم ہوتا ہے۔

فعل(Action):۔ یہ سر کو موڑتا ہے۔

عصبی پرورش(Nerve supply):۔ یہ پہلے اور دوسری عنقی اعصاب کے مابین Loop of communication کی شاخوں سے۔

**4۔ عضلہ مستقیمہ راسیہ جانبیہ(Rectus Capitis lateralis):**

گو کہ اس کا تعلق Pervertebral group of muscles سے نہیں ہوتا لیکن اس گروپ کے عضلات کے ساتھ اس کا بیان کرنا زیادہ سہل(Convenient) ہے۔

یہ عضلہ حاملہ کے زائدہ مستعرضہ کی بالائی سطح سے شروع ہو کر طولاً اوپر چڑھتا ہے اور عظم قمحدوی کے زائدہ وداجی(Jugular process) کی زیریں سطح پر ختم ہوتا ہے۔

فعل(Action):۔ یہ سر کو جانبین پر(Sidewards) موڑتا ہے۔

عصبی پرورش (Nerve Supply): پہلے اور دوسری عنقی اعصاب کے مابین Group of communication کی شاخوں سے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں

# صدر کے عضلات

# Muscles of the thorax

دیوار صدر کے عضلات درج ذیل ہیں۔

1۔ عضلہ بین الاضلاع ظاہرہ — Intercostalis externus m.

2۔ عضلہ بین الاضلاع باطنہ — Intercostalis internus m.

3۔ عضلہ مستعرضہ صدریہ — Transversus thoracis m.

(a) عضلہ قصیہ ضلعیہ — Sternocostalis m.

(b) عضلہ بین الاضلاع — Subcostalis m.

(c) عضلہ بین الاضلاع غایرہ — Intercostalis Intimus m.

4۔ عضلہ روافع الاضلاع — Levator costarum. m.

5۔ عضلہ مسننہ خلفیہ علیا — Serratus posterior superior m.

6۔ عضلہ مسننہ خلفیہ سفلی — Serratus posterior inferior m.

جس طرح دیوار بطن میں عضلات کی تین تہیں (عضلہ موربہ بطنیہ ظاہرہ، عضلہ موربہ بطنیہ باطنہ وعضلہ مستعرضہ بطنیہ) ہوتی ہیں اسی طرح دیوار صدر میں عضلات کی تین تہیں آراستہ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com






تصویر۔ صدر کے عضلات

Fig: Muscles of the thorax

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



ہوتی ہیں (ظاہری، درمیانی، باطنی)۔

**(الف) ظاہری تہ (External layer)**

یہ بطن کے عضلہ مور بہ ظاہرہ سے Correspond کرتی ہے، اور متعدد خانوں chambers میں بٹی ہوتی ہے۔ اس تہ میں عضلات صدریہ کبیرہ وصغیرہ، عضلہ مسننہ مقدمہ اور عضلات معینہ کبیرہ وصغیرہ ہوتے ہیں۔

**(ب) درمیانی تہ (Intermediate layer)**

یہ بطن کے عضلہ مور بہ باطنہ سے (correspond) ربط رکھتی ہے جو دو پرتوں میں منقسم ہوتی ہے اس میں عضلہ بین الاضلاع ظاہرہ وعضلہ بین الاضلاع باطنہ ہوتے ہیں۔

**(ج) باطنی تہ (Internal layer)**

یہ بطن کے عضلہ مستعرضہ بطنیہ سے ربط رکھتی ہے اس تہ میں عضلات Sternocostalis, subcostalis اور Intercostalis Intimi ہوتے ہیں۔

**(1) عضلہ بین الاضلاع ظاہرہ (Intercostalis externus)**

یہ عضلہ دو پسلیوں کے مابین فضا کو (Intercostal space) کو پر کرتا ہے۔ اس کے الیاف کے رخ نیچے اور سامنے ہوتے ہیں۔ یہ عضلہ پیچھے (Posteriorly) پسلیوں کے درن (Tubercles) تک پھیلا رہتا ہے جہاں بالائی رباط ضلعی مستعرض (Superior Costotransverse ligament) کو ڈھکتا ہے۔ اس عضلہ کا بین الغضروفی حصہ (Intercartilaginous portion) غشائی الیاف (Membranous fibers) میں تبدیل ہو جاتا ہے جس کو غشا بین الاضلاع ظاہرہ (External intercostal membrane) کہتے ہیں۔ ہر عضلہ اوپر کی پسلی کے زیریں کنارے سے شروع ہوتا ہے اور نیچے کی پسلی کے بالائی کنارے پر ختم ہوتا ہے اس عضلہ کے پیچھے حصہ پر Levator costarum عضلہ Overlap کرتا ہے۔ یہ تین عضلات یعنی عضلہ بین الاضلاع ظاہرہ عضلہ مور بہ بطنیہ ظاہرہ

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



اور Levator costarum کے ریشوں کا رخ ایک جیسا ہوتا ہے عصبی پرورش بھی مشترک common ہوتی ہے جو Common source سے حاصل ہوتے ہیں۔

**عصبی پرورش (Nerve supply):۔** متعلقہ اعصاب بین الاضلاع (Corresponding intercostal nerve)۔

**فعل (Action):۔** یہ پسلی کو اٹھاتا ہے (Elevates)۔

**(2)۔ عضلہ بین الاضلاع باطنہ (Intercostalis Internus)**

یہ عضلہ بین الاضلاع ظاہر کی گہری سطح واقع پر ہے اور دو پسلیوں کی درمیانی فضا کو پر کرتا ہے۔ یہ عضلہ عظم القص کے بیرونی کنارے سے پسلی کے زاویہ تک پھیلا رہتا ہے۔ زاویہ کے پاس یہ عضلہ غشائی ریشوں میں تبدیل ہو جاتا ہے جس کو (Internal / posterior Intercostal membrane) غشا بین الاضلاع باطن یا موخر کہتے ہیں۔ جو پیچھے بالائی رباط ضلعی مستعرض (Superior costotransverse ligament) تک پھیلا رہتا ہے۔ یہ رباط اس عضلہ کو ڈھکتی ہے ہر عضلہ اوپر کی پسلی میں واقع میزاب ضلعی کی فرش سے شروع ہوکر نیچے کی پسلی کے بالائی کنارے کے اندرونی لب پر ختم ہوتا ہے اس عضلہ کے ریشوں کا رخ عضلہ بین الاضلاع کے ریشوں کی مخالف سمت میں ہوتا ہے یعنی ان کا رخ اوپر اور پیچھے ہے۔ ہر Intercostal muscle میں عضلی الیاف کی دو تہیں ہوتی ہیں اور اس کی اندرونی تہ کو (Intercostalis intimus) کہتے ہیں۔

**عصبی پرورش (Nerve supply):۔** متعلقہ عصب الاضلاع سے۔

**فعل (Action):۔** یہ پسلی کو دباتا ہے (Depresses)۔

**(3)۔ عضلہ مستعرضہ صدریہ (Transversus thoracis)**

یہ تین عضلات (عضلہ قصیہ ضلعیہ، عضلہ تحت الضلعی وعضلہ بین الاضلاع مستبطنہ) سے مرکب ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



**(الف) عضلہ بین الاضلاع غایرہ (Intercostalis intimus)**

یہ عضلہ بین الاضلاع باطن کی غایر ریشوں سے بنے ہوتے ہیں۔ یہ اوپر کی فضاؤں (Upper spaces) میں غیر نمایاں (ill definded) اور رفتہ رفتہ زیریں فضاؤں میں کافی نمو یافتہ (Well developed) ہوتے ہیں۔ یہ ایک فضا بین الاضلاع (Individual space) کے درمیان دو چوتھائی حصہ میں پائے جاتے ہیں۔ ہر عضلہ اوپر کی پسلی میں واقع میزاب ضلعی کے بالائی کنارے سے شروع ہوتا ہے اور نیچے کی پسلی کے بالائی کنارے پر عضلہ بین الاضلاع باطن کے ساتھ ختم ہوتا ہے۔ ان عضلات اور البلورا ضلعی (Costal pleura) کے درمیان اعصاب وعروق بین الاضلاع ہوتی ہیں۔

**(ب) عضلہ تحت الاضلاع .Subcostalis m**

یہ عضلی وصفاقی بنڈل (Muscular & aponeurotic fasciculi) دونوں سے مرکب ہے اور صرف صدر کے زیریں حصہ میں نمو یافتہ (Well developed) ہے۔ ہر عضلہ اوپر کی پسلی کی اندرونی سطح سے اس کے زاویہ کے پاس سے شروع ہوتا ہے اور دوسری تیسری پسلی کی اندرونی سطح پر ختم ہوتا ہے۔ اس کے ریشوں کا رخ عضلہ بین الاضلاع باطنہ کے ریشوں کے مانند ہے۔ یہ عضلہ اعصاب وعروق بین الاضلاع کو البیلورا ضلعی سے جدا رکھتا ہے۔

**(ج) عضلہ قصیہ ضلعیہ (Sternocostalis)**

**مبدا (Origin):۔** (1) عظم القص کے زائدہ حجری کی پچھلی سطح سے (2) جسم القص کی پچھلی سطح کے زیریں حصہ سے اور اس پانچویں چھٹی اور ساتویں غضروف ضلعی (Costal cartilage) کے اندرونی سروں سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی (Insertion):۔** اس کے ریشے اوپر اور بیرونی جانب گذرتے ہیں اور دوسری، تیسری چوتھی اور پانچویں وچھٹی غضروف ضلعی کی اندرونی سطح پر متعلقہ پسلیوں کے ضلعی مہروں کے قریب ختم ہوتے ہیں۔ اس عضلہ کے زیریں الیاف کا رخ مستعرض ہوتا ہے اور نیچے یہ عضلہ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



مستعرضہ بطنیہ کے الیاف سے مسلسل ہوتے ہیں۔

**عصبی پرورش (Nerve supply):**۔ دوسرے، تیسرے، چوتھے، پانچویں اور چھٹے عصب بین الاضلاع سے۔

**فعل (Action):**۔ یہ جس غضروف ضلعی سے چسپاں رہتا ہے اس غضروف ضلعی کو نیچے کی طرف کھینچتا ہے۔

### 4۔روافع الاضلاع (Levator costarum)

ان کی تعداد بارہ ہوتی ہے، ہر عضلہ اوپر کے مہرے کے زائدہ مستعرضہ کی نوک سے شروع ہو کر نیچے کی پسلی کی بیرونی سطح اور بالائی کنارے پر پسلی کے زاویہ وحدبہ کے درمیان ختم ہوتا ہے۔ پہلا عضلہ ساتویں عنقی مہرے کے زائدہ مستعرضہ کی نوک سے شروع ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply):**۔عصب بین الاضلاع سے۔

**فعل (Action):**۔ یہ پسلی کی گردن کو سامنے گھماتا ہے اور عمود الفقار کا Rotator اور Lateral flexor ہے۔

### 5۔عضلہ مسننہ خلفیہ علیا (Sarratus posterior superior)

یہ مربع الشکل عضلہ ہے جو صدر کے پچھلے اور بالائی حصہ پر واقع ہے۔ یہ رباط الفقار کے زیریں حصہ سے، ساتویں عنقی مہرہ اور پہلے دوسرے و تیسرے صدری مہروں کے سناسن سے اور رباط فوق السناسن سے شروع ہوتا ہے اور چار لحمی دندانوں (Fleshy digitation) کے ذریعہ دوسری، تیسری، چوتھی اور پانچویں پسلی کی بیرونی سطح اور بالائی کنارے پر پسلی کے زاویہ سے کچھ پیچھے ختم ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply):**۔ دوسرے، اور چوتھے اعصاب بین الاضلاع سے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



فعل(Action):۔ بالائی پسلیوں کو اٹھاتا ہے(Elevates)

**6۔ عضلہ مسننہ خلفیہ سفلی (Sarratus posterior inferior)**

یہ عضلہ صدر کی پشت کے زیریں حصہ میں واقع ہے۔ یہ صفاقی الیاف کے ذریعہ آخری دو صدری مہروں کے اور پہلے، دوسرے تیسرے قطنی مہروں کے ساس اور رباط فوق السناسن سے شروع ہوتا ہے اس کے ریشوں کا رخ اوپر و بیرونی جانب ہوتا ہے۔ جو چار عضلی دندانوں کے ذریعہ زیریں چار پسلیوں کی بیرونی سطح اور ان کے زیریں کناروں پر ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش(Nerve supply):۔ نویں، دسویں، گیارھویں اور بارھویں صدری اعصاب کی اگلی ابتدائی شاخوں سے۔

فعل(Action):۔ زیریں چار پسلیوں کو دباتا ہے (Depressor) اور مذکورہ پسلیوں کو غیر متحرک(Fix) کر کے دیافرغما کے عمل کرنے میں مدد دیتا ہے۔

**تشریح اطلاقی(Applied anatomy):**

کسر ضلعی (Fracture of rib) : پسلیوں کے ٹوٹنے سے عضلاتی الیاف کی strain اور tear (پھٹ) ہو جاتی ہے اور یہ سب سے زیادہ عام Athletes میں ہے۔

خلع ضلعی(**Rib dislocation**): یہ دوسری سے ساتویں پسلی کے درمیان ہوتا ہے اور عام طور پر Base ball، Wrestling، Hockey، Football کے کھلاڑیوں میں ہوتا ہے۔ اس کے اندر عضلات کی injury ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے دوران تنفس بہت شدید درد ہوتا ہے۔

**عضلہ صدریہ کبیرہ کی حرکت (Movement of pectoralis major muscle):**

اس عضلہ کے انقباض کے دوران اگر Breast (ثدی) اوپر کی طرف Move (حرکت) کرتا ہے سرطان ثدی کے Advance stage کی دلیل ہے کیونکہ breast لفافہ غایرہ (Deep fascia) کے ذریعہ عضلہ صدریہ کبیرہ سے متصل رہتا ہے۔

**Paralysis of diaphragm**: Phrenic nerve کی injury سے متاثرہ جانب کا

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



نصف دیا فرغما مفلوج ہو جاتا ہے لیکن دوسری جانب کا متاثر نہیں ہوتا ہے۔

**تنفس کے اضافی عضلات Accessory muscle of respiration:**

Pectoralis major muscle اور Serratus anterior کو متاثرہ شخص میز پر ہاتھ رکھ کر ان عضلات کو fix کر لیتا ہے تا کہ سانس لینے میں آسانی ہو۔ مثلاً Heart failure، افلاس قلب اور Respiratory problems (تنفسی دشواریاں) میں۔

**Myocardial infarction:** یہ عضلات قلب کا مرض ہے جو عضلات بطن میں necrosis کی وجہ سے ہوتا ہے۔ اس کے اندر بائیں جانب صدر (Lt. side chest)، left arm (بائیں بازو)، پیش بازو (forearm) میں درد ہوتا ہے۔

Neurovascular syndrome: Subclavian artery پہلی پسلی کو کراس کر کے arm میں جاتی ہے لیکن یہ artery کبھی کبھی دب جاتی ہے۔ اس مقام پر جہاں پر پہلی پسلی کو کراس کرتی ہے جس کی وجہ سے طرف اعلیٰ میں دموی علامات ظاہر ہوتے ہیں مثلاً Pallor، Coldness، Cyanosis اور Nerve (عصب) کے دبنے کی وجہ سے Numbness اور Tingling ظاہر ہوتی ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں

# عضلات بطن
# Muscles of the abdomen

(1) Obliquus externus abdominis عضلہ موربہ بطنیہ ظاہرہ

(2) Obliquus internus abdominis عضلہ موربہ بطنیہ باطنہ

(3) Transversus abdominis عضلہ بطنیہ مستعرضہ

(4) Rectus abdominis عضلہ بطنیہ مستقیمہ

(5) Pyramidalis عضلہ مخروطیہ

(6) Cremaster muscle عضلہ معلقۃ للخصیہ

**(1) عضلہ موربہ بطنیہ ظاہرہ Obliquus externus abdomimis:**

مبدا **(Origin)**: یہ زیریں آٹھ پسلیوں کے زیریں کناروں اور بیرونی سطحوں سے شروع ہوتا ہے۔ اس کے بالائی چار یا پانچ Slips عضلہ مسننہ مقدمہ کے دندانوں سے Interdigitate کرتے ہیں جبکہ اس کے زیریں Slips عضلہ ظہریہ عریضہ (Latissimus dorsi m.) کے ساتھ Interdigitate کرتے ہیں اس عضلہ ظہریہ عریضہ (عضلی) ریشے (fleshy fibres) اس خط (Line) سے نیچے نہیں اترتے جو خط شوکہ خاصرہ مقدمہ علیا

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(Ant.sup. iliac spine)اور ناف(Umblicus) کے ملنے سے بنتا ہے۔ یہ عضلہ پیچھے کی طرف ایک آزادطولی کنارے(Free vertical border) میں ختم ہوتا ہے۔ اپنے مبدا سے اس کے ریشے نیچے سامنے اور اندرونی جانب اترتے ہیں اور ایک چوڑے صفاق میں ختم ہوتے ہیں جو درج ذیل ہے۔

**منتہی(Insertion)**:۔اس کے زیریں ریشے طولاً نیچے اترتے ہیں اورلحمی الیاف کے ذریعہ عرف الخاصرہ کے بیرونی لب کے اگلے نصف حصہ پر ختم ہوتے ہیں۔ اس کے سب سے زیادہ بالائی ریشے(Highest fibres) صفاقی الیاف کے ذریعہ عظم القص کے زائدہ خنجری (Xiphoid process) پر ختم ہوتے ہیں۔ اس کے درمیانی ریشے (Middle fibres) نیچے سامنے اور اندرونی جانب گذرتے ہیں اور ایک چوڑے صفاق(Broad aponeurosis) میں ختم ہوتے ہیں۔ یہ صفاق خط ابیض پر، شوکہ خاصرہ مقدمہ علیا، درن عانی(Pubic tubercle) اور لحام عانی کے سامنے خط مشطی(Pecten Pubis or Pectineal line) پر ختم ہوتا ہے۔ صفاق کا وہ حصہ جو خط مشطی (Pecten pubis) پر چسپاں رہتا ہے رباط لیکونر(Lacunar ligament) بناتا ہے جسے رباط اربی کا مشطی حصہ (Pectineal part of inguinal lig) بھی کہتے ہیں۔ Pectin pubis سے کچھ ترچھے طور پر اوپر واندرونی جانب منعکس (Reflected) ہوتے ہیں اور خط ابیض کے اندر سے گذر کر دوسری جانب کے ہم نام ریشوں سے مسلسل ہو کر Reflected Part of inguinal Lig. بناتے ہیں۔

عرف عانی کے مقابل اس صفاق میں ایک خلا (Deficiency) رہ جاتی ہے جو حلقہ اربی سطحی (Superficial inguinal ring) بناتی ہے۔ یہ حلقہ ایک پتلے لفافہ کے چسپاں رہنے سے چھپ جاتا ہے اور دکھائی نہیں دیتا۔ حلقہ کے گرد اس پتلے لفافہ (Thin fascia) کو لفافہ منویہ ظاہرہ(External spermatic fascia) کہتے ہیں یہ سطحی حلقہ مثلث الشکل ہے جس میں دو ساق crura اور ایک قوسی بند Arched band ہوتا ہے، دونوں ساق ایک دوسرے سے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



قوسی بند کے ذریعہ جڑے رہتے ہیں۔ ساقین کے ریشے ایک دوسرے سے Interlace کرتے ہیں اور Intercrural fibres بناتے ہیں حلقہ اربیہ سطحیہ سے مردوں میں حبل المنی (Spermatic cord) اور عصب خاصری اربی گذرتا ہے، جبکہ عورتوں میں اس حلقہ سے رحم کا رباط مستدیر (Round lig.) اور عصب خاصری اربی گزرتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔ زیریں چھ اعصاب بین الاضلاع، آخری عصب صدری، عصب خاصری اربی وعصب خاسری خثلی ۔ 2۔ (Ilioinguinal n.) ، (Iliohypogastric n.)۔3

**فعل (Action)**:۔ دونوں جانب کے عضلہ ساتھ مل کر بطنی احشا (Abdominal viscera) پر دباؤ ڈالتے ہیں اور اس طرح Intraabdominal pressure بڑھا کر پیشاب پاخانہ خارج کرنے میں مدد دیتے ہیں۔ عورتوں میں جنین کے خارج کرنے میں مدد کرتے ہیں اگر صدر غیر متحرک ہو تو یہ عانہ کو اوپر اٹھاتا ہے۔ اور اگر عانہ متحرک ہو تو صدر کو دبا کر عمل تنفس میں مدد کرتا ہے۔

## حلقہ اربیہ سطحیہ (Superficial inguinal ring)

دراصل یہ عضلہ موربہ بطنیہ ظاہرہ کے صفاق میں ایک خلا (Deficiency) ہے جو درن عانی (Pubic tubercle) کے ٹھیک اوپر واقع ہوتی ہے۔ یہ قنات اربیہ Inguinal canal کا مخرج (outlet) بناتا ہے، جس کے راستے مردوں میں جبل المنی (Spermatic cord) وعصب خاصری اربی (Ilioinguinal lig.) اور عورتوں میں رباط مستدیر (Round ligament) وعصب خاصری اربی گذرتے ہیں۔

موربہ بطنیہ ظاہرہ کا صفاق جو نچلی عانہ کی طرف گذرتا ہے یہ دو diverging bundles میں بٹ جاتا ہے۔ ایک بنڈل درن عانی پر گذر کر رباط اربی کے اندرونی حصہ سے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



مسلسل ہو جاتا ہے جبکہ دوسرا بنڈل لحام عانی کے سامنے چسپاں ہو جاتا ہے۔ اس بنڈل کے ریشے مخالف جانب کے ہم نام ریشوں سے Decussate کرتے ہیں۔

حلقہ اربیہ سطحیہ مثلث الشکل ہے جس کے زاویہ کا رخ اوپر اور بیرونی جانب ہوتا ہے۔ اس کا قاعدہ عرف عانی (Iliac crest) سے ربط (Correspond) رکھتا ہے اور اس کے کنارے صفاق کے Diverging bands کے ذریعہ بنے ہوتے ہیں جن کو ساقین (Crura) کہتے ہیں۔ ساق تعداد میں دو (بالائی و زیریں) ہیں۔ بالائی ساق کا رخ اوپر اور اندرونی جانب ہے جو کم و بیش سیدھا (Straight) ہوتا ہے اور لحام عانی کے سامنے چسپاں رہتا ہے۔ زیریں ساق (Inferior Crus) کا رخ نیچے اور بیرونی جانب ہے یہ درن عانی سے چسپاں رہتا ہے۔ اس ساق پر حبل المنی یا رباط مستدیر (spermatic cord or Round lig.) واقع ہوتا ہے۔ دونوں ساق ایک دوسرے سے الیاف کے قوسی بندوں (Arched bands of fibres) کے ذریعہ جڑے رہتے ہیں اور (Intercrural fibres) الیاف بین الساقین بناتے ہیں۔ قوسی بند کی تقعیر نیچے ہوتی ہے۔ حلقہ کے کناروں (محیط) پر لفافہ کی ایک پتلی تہ چسپاں رہتی ہے جس کو لفافہ منویہ ظاہرہ (External Spermatic fascia) کہتے ہیں، حبل المنی پر بڑھا یا لپٹا رہتا ہے (prolonged) اس لفافہ کی وجہ سے حلقہ کی سوراخ (Opening) بند دکھائی دیتی ہے۔

**رباط اربیہ (Inguinal ligament)**

عضلہ موربہ ظاہرہ کے صفاق کے زیریں کنارے کے مڑجانے کی وجہ (folded lower band) رباط اربیہ کی تشکیل ہوتی ہے۔ یہ رباط درن عانی سے شوکہ خاصرہ مقدمہ علیا تک پھیلی رہتی ہے۔ درن عانی پر اپنی اندرونی چسپیدگی سے یہ رباط پیچھے منعکس ہوکر خط مشطی پر ایک انچ اندرونی جانب چسپاں رہتی ہے۔ اور رباط اربیہ کا مشطی حصہ (Pectineal part of inguinal ligament) بناتی ہے اس کا وہ حصہ جو خط مشطی سے منعکس ہو کر خط ابیض (Linea alba) تک پہونچتا ہے اور مخالف جانب کے ہم نام حصہ سے مسلسل رہتا ہے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com






تصویر۔ عضلات بطن (سطحی منظر)

Fig: Muscles of abdomen (Superficial view)

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ عضلات بطن (غائر منظر)

Fig: Muscles of abdomen (Deep view)

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



اس کو رباط اربیہ کا منعکس حصہ (Reflected part of inguinal ligament) کہتے ہیں۔ اپنی ارتقا میں اس رباط کی تعقیر (concavity) اوپر اور تحدیب (convexity) نیچے ہوتی ہے کیوں کہ لفافہ عریضہ (fascia lata) اس رباط کی زیریں سطح سے چسپاں رہتی ہے۔ رباط اربیہ کے نیچے جو خلا ہوتی ہے اسے خلا عانی فخذی(Pelvifemoral space) کہتے ہیں جس کے ذریعہ عانہ کا تعلق ران Thigh سے رہتا ہے۔

**رباط لیکونر (Iacunar ligament)**

یہ رباط اربیہ کا مشطی حصہ (Pectineal part of inguinal lig.) ہے جو رباط اربیہ کے اس حصہ سے بنتا ہے جو درن عانی سے خط مشطی (Pecten pubis or pectineal line) تک منعکس رہتا ہے اس کی کل لمبائی ایک انچ ہے اور مثلث الشکل ہے۔ اس کا زاویہ درن عانی سے ربط (correspond) رکھتا ہے جبکہ اس کا قاعدہ ایک مقعر آزاد کنارا بناتا ہے جس کا رخ بیرونی طرف ہے اور یہ حلقہ فخذی (femoral ring) کی اندرونی حد بناتا ہے۔ اس رباط کا اربی کنارا (Inguinal border) رباط اربیہ کے اندرونی سرے سے مسلسل رہتا ہے جبکہ اس کا مشطی کنارا (Pectineal border) خط مشطی پر اندرونی جانب ایک انچ تک چسپاں رہتا ہے۔ اس کی بالائی یا بطنی سطح (Superior or Abdominal surface) کا رخ اوپر پیچھے اور اندرونی جانب ہے۔ یہ سطح قنات اربیہ کی فرش کا اندرونی حصہ بناتی ہے۔ مردوں میں حبل المنی (Spermatic cord) اور عورتوں میں رباط مستدیر (.Round lig) اس سطح پر واقع ہوتے ہیں اس کے قاعدہ کے مقابل اس سطح سے لفافہ مستعرضہ (Fascia transversalis) چسپاں رہتی ہے۔ خط مشطی سے اس رباط کا اتصال وتر مشترک Conjoint tendon اور لفافہ مستعرضہ کے اتصال کے سامنے ہوتا ہے۔ ایک لیفی بند (Fibrous band) جو بیرونی جانب رباط اربیہ کے مشطی حصہ کے قاعدہ سے خط مشطی تک پھیلا ہوتا ہے اس کو رباط مشطی (.Pectineal lig) یا رباط کوپر (Ligament of cooper) کہتے ہیں۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**مجاورات Relations**

اس رباط کی سطحی سطح جلد لفافہ سطحیہ اور بطن کے لفافہ سطحیہ کی غایریت سے پوشیدہ رہتی ہے۔ اسی رباط کے وسط میں (Mid point) اس سطحی سطح کو عروق شراسیفی سطحی (Superficial epigastric vessels) عبور کرتی ہیں اس کے بیرونی نصف حصہ کے سامنے بیرونی جانب عروق حرقفی منعطف سطحی (superficial circumflex iliac vessels) گذرتی ہیں۔ اس کے زیریں کنارے سے غدد لمفاویہ اربیہ سطحی مجاورت رکھتے ہیں۔

اس کی غایر سطح پر خلا عانی فخذی (Pelvifemoral space) میں بیرونی جانب سے بالترتیب عضلہ حرقفیہ (Iliacus)، عضلات صلبیہ (Psoas) وعضلہ مشطیہ (Pectineus) واقع ہوتے ہیں۔ عصب فخذی جلدی وحشی، شوکہ خاصرہ مقدمہ علیا وسفلی کے مابین ران میں داخل ہوتا ہے۔ عضلہ صلبیہ کبیرہ کے سامنے سے عروق فخذی اور عصب تناسلی فخذی (Genitofemoral nerve) کی فخذی شاخ گذرتی ہیں۔ عصب فخذی ران میں ایک میزاب کے ذریعہ داخل ہوتی ہے۔ یہ میزاب عضلہ حرقفیہ وعضلہ صلبیہ کے درمیان ہوتی ہے۔ لفافہ مستعرضہ سامنے سے اور لفافہ خاصری مشطی پیچھے سے نیچے اترتے ہیں اور رباط اربیہ کے نیچے (Under) سے گذر کر ران میں آتے ہیں اور عروق فخذی پر غلاف چڑھاتے ہیں جسے غلاف فخدی کہتے ہیں۔ عروق فخذی کے بیرونی جانب لفافہ حرقفیہ ولفافہ مستعرضہ آپس میں مدغم ہوکر رباط اربیہ کی غایر سطح سے چسپاں رہتے ہیں۔ رباط اربیہ کے بیرونی نصف کی غایر سطح کی رفتار میں عروق حرقفی منعطف غایر (Deep circumflex iliac vessels) ہوتی ہے اور یہ عروق عضلہ حرقفیہ ولفافہ مستعرضہ کے مابین ہوتی ہیں۔ رباط اربیہ کی غایر سطح سے عضلہ مستعرضہ بطنیہ وموربہ باطنہ کے زیریں ریشے اور عضلہ Cremaster شروع ہوتے ہیں۔

**(2) عضلہ موربہ بطنیہ باطنہ (Obliquus internus abdominis)**

**مبدا (Origin)**:۔ یہ عضلہ موربہ بطنیہ ظاہرہ کی غایر سطح پر اور عضلہ مستعرضہ بطنیہ کی سطحی

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



سطح پر واقع ہوتا ہے یہ عضلہ عرف الخاصرہ کی درمیانی فضا (Intermediate space) کے اگلے دو تہائی حصہ سے (2) رباط اربیہ کے بیرونی دو تہائی حصہ کی بالائی سطح سے اور (3) عرف الخاصرہ وعضلہ عجزیہ شوکیہ (عضلہ ناصبۃ الصلب) کے مابین زاویہ میں واقع لفافہ قطنیہ کی پچھلی تہ Posterior lamella سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی (Insertion)**:۔ اس کے پچھلے طولاً اوپر چڑھتے ہیں اور تین یا چار دندانوں (digitation) کے ذریعہ آخری تین یا چار پسلیوں کے زیریں کناروں پر ان پسلیوں کے اگلے سرے کے پاس ختم ہوتے ہیں۔

اس کے درمیانی ریشے عرف الخاصرہ کے اگلے حصہ سے اوپر، سامنے اور اندرونی جانب گذر کر ایک چوڑے صفاق میں ختم ہوتے ہیں۔ یہ صفاق عضلہ مستقیمہ بطنیہ کے بیرونی کنارے پر پہونچ کر دو صفیحات Lamellae میں بٹ جاتے ہیں ایک صفیحہ عضلہ کے سامنے سے گذرتا ہے اور دوسرا صفیحہ عضلہ کے پیچھے سے گذرتا ہے۔ اگلا صفیحہ Anterior lamella عضلہ موربہ ظاہرہ کے شقاق سے ڈھکا (Blend) رہتا ہے جبکہ اس کا پچھلا صفیحہ عضلہ مستعرضہ بطنیہ Transversus abdominis سے Blend رہتا ہے۔ یہ دونوں صفیحات عضلہ مستقیمہ بطنیہ کے اندرونی کنارے پر پھر دوبارہ مل جاتے ہیں اور خط ابیض میں ختم ہوتے ہیں۔

اس کے اگلے یا زیریں ریشے قنات اربیہ کے بیرونی حصے پر قوس بناتے ہیں اور پھر اس صفاق میں ختم ہوتے ہیں جو عضلہ مستعرضہ بطنیہ کے صفاق کے ساتھ Blend کرکے وتر مشترک Conjoint tendon بناتے ہیں۔ یہ وتر مشترک مخالف جانب کی وتر مشترک سے خط ابیض میں مل جاتے ہیں۔ پھر یہ نیچے کی طرف پھیل کر عرف عانی اور خط مشطی (Pubic tubercle & Pectineal line) حبل المنی کے اوپر بڑھ کر Cremastric muscle کی تشکیل کرتے ہیں۔

**عصبی پرورش وفعل (Nerve supply & action)**:۔ عضلہ موربہ بطنیہ ظاہرہ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



کے مانند۔

**(3) عضلہ مستعرضہ بطنیہ (Transversus abdominis)**

یہ عضلہ مور بہ باطنہ کی غائر سطح کے نیچے واقع ہوتا ہے چونکہ اس کے الیاف آڑے طور پر چلتے ہیں اسی لیے اسے عضلہ مستعرضہ بطنیہ کہتے ہیں۔

**مبدا(Origin)**:۔ یہ عرف الخاصرہ کی اندرونی لب کے اگلے دو تہائی حصہ سے رباط اربیہ کی بیرونی ایک تہائی غائر سطح سے، لفافہ قطنیہ (lumber fascia) عرف الخاصرہ اور آخری پسلی کے مابین فضا سے اور لحمی دندانوں کے ذریعہ زیریں چھ پسلیوں کے اندرونی سطح سے شروع ہوتے ہیں۔ یہ لحمی دندانے عضلہ دیافرغما سے Interdigitate کرتے ہیں۔

**منتہی(Insertion)**:۔ اس کے زیادہ تر ریشے ایک صفاق میں ختم ہوتے ہیں۔ یہ صفاق ناف کے لیول پر سب سے زیادہ چوڑا ہوتا ہے۔ ناف کے لیول سے اوپر اس کے عضلی الیاف رفتہ رفتہ خط وسطانی تک پہونچتے ہیں اور زائدہ خنجری کے ٹھیک نیچے یہ عضلی الیاف خط وسطانی پر پہونچ کر مخالف جانب کے عضلی الیاف سے Interdigitate کرتے ہیں۔ عضلہ مستعرضہ بطنیہ کا صفاق عضلہ مور بہ باطنہ کے پچھلے صفیحہ Posterior lamella کے ساتھ Blend کر کے عضلہ مستقیمہ بطنیہ کی غائر سطح پر گذرتے ہیں اور خط ابیض میں لحام عانی اور ناف کے مابین (Midpoint) وسطی نقطہ تک ختم ہوتا ہے۔ اس وسطی نقطہ کے لبوں سے نیچے عضلہ مستعرضہ کا صفاق عضلہ مور بہ باطنہ کے صفاق کے ساتھ Blend کرتا ہے اور عضلہ مستقیمہ بطنیہ کے بیرونی کنارے کے ساتھ نیچے پڑتا ہے اور وتر مشترک Conjoint tendon بناتا ہے۔ اس عضلہ کے اربی الیاف اوپر اور اندرونی جانب مڑ کر ایک آزاد کنارے میں ختم ہوتے ہیں۔ یہ کنارا حلقہ اربیہ باطنہ پر قوس بناتا ہے اور قنات اربیہ کی چھت بناتا ہے

**عصبی پرورش وفعل(Nerve supply)**:۔ عضلات مور بہ کے مانند۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



## وترمشترک(Conjoint tendon)

رباط اربیہ سے عضلہ مستعرضہ بطنیہ عضلہ موربہ باطنہ کے مبدا کے ریشے حلقہ اربیہ غایرہ کے اوپر قوس بناتے ہیں اور پھر مشترک وتر(Common tendon) میں ختم ہوتے ہیں جس کو Conjoint tendon کہتے ہیں۔ یہ وترمشترک حلقہ اربیہ سطحیہ کے deep گذر کرعرف عانی اور خط مشطی کے اندرونی حصہ پر ختم ہوتا ہے۔ حلقہ اربیہ سطحیہ کے deep گذر کر وترمشترک اس کمزوری (Weekness) کو Compensate کرنے میں مدد کرتا ہے جو حلقہ اربیہ سطحیہ کی وجہ سے لاحق ہوتی ہے۔

## مثلث قطنی (Lumbar triangle)

یہ ایک بین العضلات مثلث ہے جو موربہ ظاہرہ کے پچھلے کنارے کے پچھلے اور عرف الخاصرہ کے Highest point کے اوپر واقع ہوتا ہے۔ یہ سامنے موربہ ظاہرہ کے پچھلے کنارے سے پیچھے عضلہ ظہریہ عریضہ (Latissimus dorsi) سے محدود ہے۔ اس کا قاعدہ عرف الخاصرہ سے بنتا ہے اور اس کا زاویہ عضلہ ظہریہ عریضہ موربہ ظاہرہ بطنیہ کے تمام اتصال سے حاصل ہوتا ہے۔ اس کا فرش عضلہ موربہ باطنہ سے بنتا ہے یہ مثلث صرف جلد اور لفافہ سطحیہ سے پوشیدہ رہتی ہے۔ بطن کی پچھلی دیوار میں یہ ایک Week Point بناتی ہے اور جس سے کبھی کبھی Lumbar hernia نیچے اترتا ہے۔

## قنات اربیہ(Inguinal canal)

یہ ایک ترچھی نالی ہے جو حلقہ اربیہ سطحیہ وغائرہ کے مابین ہوتی ہے حلقہ اربیہ غایرہ لفافہ مستعرضہ میں شریان شراسیفی اسفل (Inferior epigastric artery) کے بیرونی جانب ایک گول سوراخ سے جو لجام عانی اور شوکہ خاصرہ مقدمہ علیا کے وسطی نقطہ (Mid point) سے ادھا انچ اوپر واقع ہوتی ہے۔ اس سوراخ سے مردوں میں Vas deferens اور عورتوں میں رباط مستدیر (Round lig.) شکم سے گذرتا ہے۔ حلقہ اربیہ سطحیہ ایک ترچھی سوراخ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(Oblique opening) ہے جو عضلہ مور بہ ظاہرہ بطنیہ کے صفاق میں ٹھیک درن عانی و عرف عانی کے مقابل کھلتی ہے۔ قنات اربیہ تقریباً رباط اربیہ کے متوازی چلتی ہے۔ یہ رباط اربیہ سے تقریباً آدھا انچ اوپر واقع ہے۔ اس میں دو دیوار اگلی دیوار و پچھلی دیوار ایک چھت اور ایک فرش ہوتی ہے۔

اس کی اگلی دیوار کی پوری لمبائی جلد، لفافہ سطحیہ اور عضلہ مور بہ ظاہرہ بطنیہ کی صفاق سے بنی ہوتی ہے علاوہ ازیں اس دیوار کے بیرونی تہائی حصہ میں عضلہ مور بہ باطنہ کے عضلی الیاف بھی ہوتے ہیں۔

اس کی پچھلی دیوار کی پوری لمبائی باریطون، Extraperitoneal connective tissue اور لفافہ مستعرضہ سے بنی ہوتی ہے۔ علاوہ ازیں اس دیوار کے اندرونی تہائی حصہ میں وتر مشترک و منعکس رباط اربیہ ہوتے ہیں، یہی وجہ ہے کہ اس کی پچھلی دیوار کا اندرونی تہائی حصہ، رباط اربیہ کی وجہ سے زیادہ مضبوط ہوتا ہے اور اسی طرح اگلی دیوار کا بیرونی تہائی حصہ عضلہ مور بہ باطنہ کے الیاف کی وجہ سے زیادہ مضبوط ہوتا ہے۔

اس کی چھت عضلہ مستعرضہ بطنیہ و عضلہ مور بہ باطنہ کے قوسی الیاف (Arched fibres) سے بنتی ہے اس کی فرش لفافہ مستعرضہ اور رباط اربیہ کے اتصال (Union) سے اور اندرونی سرے پر رباط لیکونر سے بنتی ہے۔

### مشمولات Contents

اس قنات میں مردوں میں حبل المنی اور عصب فخذی اربی عورتوں میں رباط مستدیر و عصب فخذی اربی ہوتے ہیں۔

### تشریح اطلاقی (Applied anatomy):

بطن کی اگلی دیوار میں قنات اربیہ ایک سوراخ Deficiency ہے جس کے ذریعہ Direct or oblique variety of inguinal hernia نیچے اترتی ہے۔ اس کمزوری کو

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



قنات کا ترچھا رخ اور حلقہ اربیہ سطحیہ وغائرہ رفع کرتی (compensate) ہیں کیوں کہ Intraabdonimal pressure بڑھنے کی صورت میں قنات کی پچھلی دیوار اگلی دیوار پر ڈھکیلی جاتی ہے۔ جس کی وجہ سے قنات بند ہوجاتی ہے اسی طرح داخلی بطنی دباؤ بڑھنے کے دوران Cremastric m. منقبض ہوتا ہے جو قنات کو Plug کرتا ہے اور قدرتی کمزوری کو رفع کرتا ہے فتق اربی کی Oblique variety حلقہ اربیہ غائرہ سے Transverse کرتی ہے جبکہ Direct hernia قنات کی پچھلی دیوار کو Push کر کے قنات اربیہ میں داخل ہوتی ہے۔

**غلاف مستقیمہ (Rectus sheath)**

یہ عضلہ مستیمہ بطنیہ کا ایک صفاقی غلاف (Envelope) ہے اس غلاف کی بناوٹ عضلہ مستقیمہ بطنیہ کی پوری لمبائی یکساں نہیں ہوتی ہے پہلی وجہ ہے کہ اس کو چار مختلف حصوں بانٹا جاتا ہے اور ہر حصہ کی ایک ممتاز ساخت (Distinctive construction) ہوتی ہے۔

(الف) پہلا حصہ وہ ہے جو درج ذیل دو نقطوں کے درمیان واقع ہے۔

(1) ایک نقطہ:۔ زائدہ خنجری اور ضلعی کنارے Costal margin کے مابین زاویہ سے ٹھیک تین انچ نیچے کھینچا جائے۔

(2) دوسرا نقطہ:۔ ناف اور لحام عانی کے وسط (Midpoint) میں کھینچا جائے۔

ان دونوں نقطوں کے ملانے سے جو حصہ بنتا ہے وہ پہلا (First part) ہے اس پہلے حصہ میں عضلہ موربہ باطنہ بطنیہ (Obliquus internus m.) کا صفاقی عضلہ مستقیمہ بطنیہ کے بیرونی کنارے پر دو حصوں میں منقسم ہوتا ہے اور اگلا صفیحہ پچھلا صفیحہ بناتا ہے۔ اگلا صفیحہ Anterior lamella عضلہ مستقیمہ بطنیہ کے سامنے سے گذرتا ہے اور عضلہ موربہ ظاہرہ کے صفاق کے ساتھ blend کرتا ہے۔ جبکہ پچھلا صفیحہ Posterior lamella عضلہ مستعرضہ بطنیہ کے صفاق کے ساتھ blend کر کے عضلہ مستقیہ بطنیہ کے پیچھے گذرتا ہے یہ دونوں صفیحات (Lamellae) عضلہ مستقیمہ بطنیہ کے اندرونی کنارے پر آپس میں مل جاتے ہیں اور پھر

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



خط ابیض میں ختم ہوتے ہیں۔اس طرح اس حصہ میں غلاف مستقیمہ کی اگلی دیوار عضلہ مور بہ ظاہرہ کے صفاقی اور عضلہ مور بہ باطنہ کے اگلے صفیحہ سے بنتی ہے جبکہ اس غلاف کی پچھلی دیوار عضلہ مور بہ باطنہ کے پچھلے صفیحہ اور عضلہ مستعرضہ بطنیہ کے صفاقی سے بنتی ہے۔غلاف کی پچھلی دیوار اپنے زیریں سرے پر یعنی ناف اور لحام عانی کے وسط میں (Midway) ایک قوسی کنارے Arched border میں ختم ہوتی ہے جس کی تعقیر نیچے ہوتی ہے اسے Arcuate line خط قوسی کہتے ہیں۔

(ب) دوسرا حصہ ناف اور لحام عانی کے وسطی نقطہ (Mid point) کے نیچے ہے اس حصہ کے مقابل عضلہ مور بہ باطنہ کا صفاق منقسم (Split) نہیں ہوتا بلکہ عضلہ مستعرضہ بطنیہ کے ساتھ عضلہ مستقیمہ بطنیہ کے سامنے سے گذرتا ہے اس طرح اس حصہ میں غلاف مستقیمہ کی اگلی دیوار عضلہ مور بہ ظاہر باطنیہ کے صفاق وعضلہ مستعرضہ کے ملنے سے بنتی ہے جبکہ اس کی پچھلی دیوار صرف لفافہ مستعرضہ سے بنتی ہے۔اس لفافہ مستعرضہ پر عضلہ مستقیمہ بطنیہ پڑا رہتا ہے۔

(ج) تیسرا حصہ زاویہ ضلعی خجری (Costoxiphoid angle) کے نیچے پہلے انچ تک ہوتا ہے۔اس حصہ میں عضلہ مور بہ باطنہ کا صفاق پہونچنے سے قاصر رہتا ہے بلکہ اس کا صفاق قوس ضلعی (Costal arch) میں ختم ہو جاتا ہے۔اس طرح غلاف کی پچھلی دیوار عضلہ مستعرضہ بطنیہ کے عضلی صفاقی الیاف سے بنتی ہے۔عضلہ مستعرضہ بطنیہ کے عضلی ریشے تقریباً خط وسطانی تک پہونچتے ہیں۔دوسرے لفظوں میں پچھلی دیوار کا یہ حصہ جزوی طور پر عضلی ہے۔

(د) چوتھا حصہ ضلعی کنارے (Costal margin) سے اوپر ہوتا ہے۔اس حصہ میں عضلہ مور بہ باطنہ وعضلہ مستعرضہ بطنیہ دونوں میں قوس ضلعی (Costal arch) کے اوپر پھیلے (Extend) نہیں ہوتے محض عضلہ مور بہ ظاہرہ بطنیہ کا صفاق ہی قوس ضلعی کے اوپر رہتا ہے۔لہٰذا اس حصہ میں بطن کی اگلی دیوار صرف عضلہ مور بہ ظاہرہ بطنیہ کے صفاق سے بنتی ہے اور پچھلی دیوار نہیں بناتی (Deficinit)۔عضلہ مور بہ ظاہرہ جزوی طور پر عظم القص کے زائدہ خجرہ پر واقع ہوتا ہے اور زیادہ تر پانچویں، چھٹی اور ساتویں پسلیوں کے غضاریف پر واقع ہوتا ہے جہاں

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



عضلہ مستقیمہ بطنیہ ختم ہوتا ہے۔

غلاف مستقیمہ کی اگلی دیوار تین مقامات پر عضلہ مستقیمہ بطنیہ کے ساتھ مضبوطی سے چسپاں رہتی ہے ان تینوں مقاموں کے مقابل عضلہ مستقیمہ بطنیہ کے وتری تقاطع Tendinous intersection ہوتے ہیں۔ پہلا مقام زائدہ خنجری کے مقابل ہے۔ دوسرا مقام ناف کے مقابل اور تیسرا مقام زائدہ خنجری اور ناف کے مابین وسط میں ہوتا ہے۔

غلاف مستقیمہ کی پچھلی دیوار عضلہ موربہ ظاہرہ سے (اس کی پوری لمبائی میں) مکمل طور پر آزاد ہوتی ہے۔ اور لفافہ مستعرضہ بطنیہ غلاف کی پچھلی دیوار کو صفاق Peritonium سے جدا رکھتا ہے۔

غلاف کے مشمولات (1) غلاف کے اندر عضلہ مستقیمہ بطنیہ قوس ضلعی سے لحام عانی پر پھیلا رہتا ہے۔ عضلہ مخروطیہ (Pyramidalis) ناف سے نیچے غلاف کے اندرونی وزیریں حصہ میں واقع ہوتا ہے۔

(2) ناف کے اوپر شریان حرقفی ظاہر کی شاخ شریان شراسیفی اسفل Inferior epigastric branch شریان ثدی باطن (صدری باطن) (Internal thoracic artery) کی شاخ شریان شراسیفی اعلیٰ سے تفمم کرتی ہے۔ اور طی صدری نازل (Ascending thoracic artery) کی شاخیں شریان تحت الضلعی (Subcostal artery) اور زیریں چھ شرائین بین الاضلاع غلاف کی پچھلی دیوار کو چھید کر اندر داخل ہوتی ہیں۔ وریدیں شرائین کے ساتھ ہوتی ہیں۔

(3) عصب تحت الضلعی (Subcostal nerves) اور چھ زیریں اعصاب بین الاضلاع غلاف کی پچھلی دیوار کو چھید کر اندر داخل ہوتی ہیں۔

**عضلہ مستقیمہ بطنیہ (Rectus abdominis)**

**مبدا (Origin):**۔ یہ عضلہ دوسروں (بیرونی واندرونی) سے شروع ہوتا ہے۔ اس کا

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



بیرونی سرا(Lateral head) عرف عانی کے بیرونی حصہ سے اور اندرونی سرا (Medial head) لحام عانی کے سامنے واقع نسیج لیفی خلوی سے بنے کثیف مادہ(Condensed mass) شروع ہوتا ہے۔ یہ دونوں سرے جلد ہی آپس میں مل کر ایک ہو جاتے ہیں اور پھر طولاً اوپر چڑھ کر مقام منتہی تک پہونچتے ہیں۔

**منتہی(Insertion)**:۔اس کے اندرونی ریشے نصاب القص کے زائدہ خنجری کی اگلی سطح پر ختم ہوتے ہیں۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)**:۔زیریں چھ اعصاب بین الاضلاع سے اور آخری عصب صدری سے۔

**فعل(Action)**:۔اگر یہ عضلہ نیچے سے عمل کرے تو یہ صدر (Thorax) کو دباتا ہے اور مسلسل عمل کرنے کی حالت (Continued action) میں یہ عمود الفقار کو موڑتا ہے جیسا کہ چت سونے کی حالت (Recumbent position) سے بیٹھنے کی صورت میں ہوتا ہے۔اگر یہ عضلہ اوپر سے عمل کرے تو یہ عانہ کو اوپر اٹھاتا ہے۔دونوں جانب کے عضلات جب ساتھ عمل کرتے ہیں تو یہ بطن کی اگلی دیوار کو دباتے ہیں۔اگر صرف ایک عضلہ عمل کرے تو یہ دھڑ کو بیرونی جانب موڑتا ہے۔اس عضلہ کے درج ذیل عمل ہوتے ہیں۔

(1) Compressor of abdominal wall

(2) Depressor of thoracic wall

(3) Flexor of the trunk

(4) Lateral flexor of the trunk

**عضلہ مخروطیہ (Pyramidalis)**

یہ عضلہ وتری ریشوں کے ذریعہ عظم عانی کے جسم کی اگلی سطح سے عرف عانی کے ٹھیک نیچے سے شروع ہوتا ہے اس کے علاوہ لحام عانی سے رباطی الیاف کے ذریعہ بھی شروع ہوتا ہے۔اس

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



عضلہ کے الیاف خط وسطانی میں Converge ہو کر ناف اور لحام عانی کے مابین وسطی مقام پر خط ابیض (Linea alba) میں ختم ہوتے ہیں۔

**عصبی پرورش (Nerve supply):۔** آخری عصب صدری سے۔

**فعل (Action):۔** خط ابیض کو کھینچتا ہے (Tensor of linea alba)

## عضلہ معلقۃ الخصیہ Cremaster muscle

**مبدا (Origin):**

(الف) بیرونی حصہ (Lat. part): رباط اربی (Inguinal ligament)۔

(ب) اندرونی حصہ (Medial part): یہ عضلہ بطنیہ کے عضلاتی الیاف کے متوازی ہوتا ہے اور آگے جا کر درن عانی (Pubic tubercle)، عرف عانی (Pubic crest)، وتر مشترک (Conjoint tendon)، عضلہ مستعرضہ بطنیہ کے زیریں کنارا سے (Lower border of trans abdominis)۔

**منتہی (Insertion):** درن عانی (Pubic tubercle) یہ Spermatic cord کے اردگرد loop بناتا ہے۔

**عصبی پرورش:** عصب تناسلی فخذی کی تناسلی شاخ (L1, L2)۔ Genital branch of genitofemoral nerve

**افعال:**

1۔ یہ خصیہ (Testis) کو (superficial inguinal ring) حلقہ اربی سطحی کی طرف (elevate) اٹھاتا ہے۔

2۔ ران کے بالائی واندرونی حصہ پر Hammer سے ضرب کرنے سے خصیہ (testis) اوپر کی طرف elevate ہوتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**تشریح اطلاقی(Applied anatomy):**

1۔ **Surgical cuts** : دیوار بطن مقدم میں incision دیتے وقت مندرجہ ذیل نکات کا خیال رکھنا چاہیے۔

☆ Cosmatic deformity کم سے کم ہو۔

☆ عضلاتی الیاف اور صفاق(Aponeurosis) کا ڈائرکشن معلوم ہو۔

☆ عضو کا تشریحی وضع اچھی طرح سے معلوم ہو۔

☆ اعصاب کی وضع اور direction معلوم ہو کیونکہ دو یا اس سے زیادہ nerves کے کٹنے سے متاثرہ حصہ سن ہو جاتا ہے۔ دیوار بطن مقدم میں عام طور سے incision مستعرض دیتے ہیں۔ اس میں اعصاب کم سے کم مجروح ہوتے ہیں اور operation میں آسانی ہوتی ہے لیکن median plane میں vertical incision لگاتے ہیں لیکن اس کی چوڑائی ایک سینٹی میٹر سے زیادہ نہیں ہو سکتی۔ چونکہ درمیانی حصے میں عروق و اعصاب کم ہوتے ہیں لیکن suprapubic اور subcostal میں incision مستعرض دیتے ہیں۔

**Incisional hernia**: اس طرح کا incision دینے سے بطن کے Anterolateral wall کی تشریح بہت اچھی طرح معلوم ہونی چاہیے کیوں کہ اس کے اندر عضلات اور وتر کٹ جاتے ہیں جو بعد میں آسانی سے heal نہیں ہوتے ہیں جس کی وجہ سے تعدیہ اور obesity ہو جاتی ہے۔ اسی طرح دوران جراحت یا حادثات Inf. intercostal nerve اور Iliohypogastric nerve اور Ilioinguinal nerve کی injury کی وجہ سے Inguinal region کے عضلات کمزور ہو جاتے ہیں۔ جس کی وجہ سے Direct inguinal hernia ہو جاتا ہے۔ Ilioinguinal nerve سے Conjoint tendon کی عصبی پرورش ہوتی ہے اس عصب کے کٹ جانے کی وجہ سے یہ مفلوج ہو جاتا ہے جس کی وجہ سے Direct inguinal hernia ہو جاتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**Acute peritonitis**: عضلات بطن مقدم کا Tonic reflex بڑھ جاتا ہے۔ یہ rigid ہو جاتے ہیں۔ درون لمس عضلاتی تشنج ملتا ہے جسے guarding یا splinting کہتے ہیں۔

**Testing the cremastric reflex** : بچوں میں Cremastric reflex زیادہ active ہوتا ہے۔ بچوں میں testis کے descend نہ ہونے کی وجہ اس عضلہ کی hyperactivity ہوتی ہے اور بوڑھوں میں اس عضلہ کی reflex کم ہوتی ہے۔ لیکن ایک طبعی نوجوان شخص کے اندر اس کا sluggish یا absent ہونا اعصابی خرابی (Neurological disorder) سمجھی جاتی ہے۔

اس کے ٹسٹ کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ ران کے بالائی اندرونی (Superomedial part) حصے پر Hammer سے stroke کرنے سے پہلے scrotum (صفن) کے اندر خصیہ (Testis) اوپر کی طرف حرکت کرتا ہے۔

**حجاب حاجز (Referred pain from the diaphragm)**: حجاب حاجز مرکزی (Central tendon) کے ذریعہ دو حصوں میں بٹا رہتا ہے اس کی عصبی پرورش C4 segment کے ventral rami سے ہوتی ہے۔ Diaphragmatic pleura کے irritation سے درد دو جگہ refer کرتا ہے۔ Diaphragmatic pleura اور peritoneum کے irritation سے درد دو جگہ refer کرتا ہے۔

1۔ خطہ کتف Shoulder region 2۔ دیوار بطن کے Costal margin (ضلعی کنارہ) پر۔

gall bladder کے امراض میں دائیں جانب اور spleen کے امراض میں بائیں جانب کندھے پر refer کرتا ہے جبکہ pancreas کے امراض میں دونوں کتف کے زیریں زاویہ کے درمیان میں۔

قرح معدی (Gastric ulcer) خطہ وسطی (Median plane) میں دیوار بطن

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



مقدم(Ant.abdominal wall) پر غضروف خنجری(Xiphoid process) کے نیچے refer کرتا ہے۔ جبکہ قرح اثنا عشری(Duodenal ulcer) کا خط وسطی سے دائیں جانب اسی level پر refer کرتا ہے کیونکہ عصبی پرورش T7, T8 سے ہوتی ہے۔

**Acquired hiatus hernia** : یہ چالیس سے ساٹھ سال کی عمر میں ہوتا ہے خاص کر موٹے لوگوں میں ہوتا ہے۔ یہ دیافرغما کے اندر ثقبہ مری(Oesophagial opening) میں پائے جانے والے عضلات کی ضعف (weakness) سے ہوتا ہے۔ جس کے اندر معدہ کا fundus صدر کے اندر آ جاتا ہے۔ جس کی وجہ سے مریض کو سانس لینے میں پریشانی ہوتی ہے۔

**Iliopsoas muscle**: کلیہ (kidney)، حالب (ureter)، زائدہ دودیہ (vermiform appendix)، قولون سینی (sigmoid colon) اور اعور (caecum) کے درمیان عصبی پرورش کا ایک اہم relation ہے جس کی وجہ سے ان اعضا میں سے کوئی عضو متاثر ہو تو اس عضلہ کی حرکت سے درد ہوگا۔ اسی طرح Sacroiliac joint اور Lumbar intervertebral disc کے امراض میں اس عضلہ میں spasm کی وجہ سے شدید درد ہوتا ہے۔

ورم زائدہ دودیہ(**Acute appendicitis**): اس کی عصبی پرورش اور umblicus کی عصبی پرورش ایک ہونے کی وجہ سے پہلے درد umblicus کے چاروں طرف ہوتا ہے۔ اس وضع (position) کو پتہ کرنے کے لیے دو عضلات کا ٹسٹ کیا جاتا ہے جسے Cop's obturator test اور Cop's psoas test کے نام سے جانا جاتا ہے۔ cases 96% میں اس کے ذریعہ Appendix کے position (وضع) کو معلوم کرلیا جاتا ہے۔

**Pain in hypogastric region**: قسم خثلی میں درد اور Muscle guard ملے اور ساتھ میں مریض testes، labia majora، groin اور ران کے اندرونی جانب pain کے منعکس ہونے کی شکایت کرے تو یہ امراض مثانہ و حالب کی طرف اشارہ کرتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**Epigastric pain یا Retrosternal** : زیادہ غذا لینے کے بعد belching، Heart burn اور Indigestion خاص طور پر شب کی غذا لینے کے بعد شدید درد، Heart pain یہ اشارہ ہے Sliding hiatus hernia کی۔

**Pain in upper part of abdomen**: مریض درد کی شکایت کرتا ہے لیکن جب سوال کریں تو بالائی چوتھائی حصہ میں دائیں جانب بتلائے۔ پھر دوبارہ سوال کرنے پر بطن کے موخر جانب بھی درد کی شکایت کرے گا۔ خاص طور پر Heavy fatty meal لینے کے بعد یہ اشارہ ہے۔ Gall stone (حصاۃ مرارہ) کی۔

## مثلث اربیہ (Inguinal triangle)

یہ باریطون پر ایک مثلث رقبہ ہے جو بطن کی اگلی دیوار کے زیریں حصہ میں واقع ہوتا ہے۔ اس کا قاعدہ رباط اربیہ سے بنتا ہے۔ زاویہ شریان شراسیفی اسفل اور عضلہ مستقیمہ بطنیہ کے بیرونی کنارے کے مقام اتصال سے حاصل ہوتا ہے۔ بیرونی کنارا شریان شراسیفی اسفل سے اور اندرونی کنارا عضلہ مستقیمہ کے بیرونی کنارے سے بنتا ہے۔ شریان سری (Obliterated umblical artery) اس کے قاعدہ کے وسط سے زاویہ تک چل کر اس مثلث کو دو حصوں میں (اندرونی و بیرونی) میں منقسم کرتی ہے۔ اندرونی حصہ خشک شدہ شریان سری اور مثانہ کے رباط سری انسی (Medial umblical lig.) کے درمیان ہوتا ہے۔ اس حصہ کو حفرہ فوق المثانہ (Supravesical fossa) کہتے ہیں۔ بیرونی حصہ خشک شدہ شریان سری اور شریان شراسیفی اسفل کے درمیان ہوتا ہے جسے حفرہ اربی انسی Medial Inguinal fossa کہتے ہیں۔

مثلث اربیہ کے بیرونی جانب حلقہ اربیہ غایرہ ہے جو حفرہ اربی وحشی کے زیریں حصہ میں واقع ہوتا ہے۔

## فتق (Hernia)

کسی بھی اندرونی عضو کے (طبعی حالت سے غیر طبعی حالت میں) باہر نکلنے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(Protusion) کو کہتے ہیں۔

فتق الامعا اربی کی دو قسمیں ہیں(Oblique and direct hernia)۔اس کی دو قسمیں اندرونی و بیرونی (Medial & lateral) بھی ہوسکتی ہیں۔ مثلث اربیہ کے دونوں خانوں (بیرونی واندرونی) میں سے جس خانے سے Hernia گذرتی ہے اسی کے نام پر موسوم ہوتی ہے۔Oblique hernia یہ شریان شراسیفی اسفل کے بیرونی جانب واقع ہوتی ہے جبکہ Direct hernia شریان شراسیفی اسفل کے اندرونی جانب ہوتی ہے۔

**Covering of Oblique Inguinal Hernia**

فتق الامعا اربی مورب کی Hernial sac باریطون سے بنتی ہے جب Hernia مع باریطون حلقہ اربیہ غایرہ سے گذرتی ہے تو اس مقام پر لفافہ منویہ باطنہ Internal spermatic Fascia سب سے پہلے اس پر استر کرتی ہے۔قنات اربیہ میں Cremastric muscle کی Covering ہوتی ہے اور جب یہ Hernia حلقہ اربیہ سطحیہ سے باہر نکلتی ہے تو اس مقام پر لفافہ منویہ ظاہرہ External spermatic fascia کی بھی اس پر استر (Covering) ہوتی ہے اور آخر میں جب یہ صفن Scrotum میں داخل ہوتی ہے اس پر جلد اور لفافہ سطحی سے بھی مجاورت رکھتی ہے۔

**Covering of the Direct Inguinal Hernia**

اس کی Medial variety میں یہ ہرنیا پہلے باریطون اور Extraperitoneal Connective tissue اور لفافہ مستعرضہ کے سامنے سے ڈھکیلتی (Push) ہے پھر یہ وتر مشترک اور رباط اربیہ منعکش (Reflected inguinal Lig.) کو Push کرتی ہے اور جب یہ حلقہ اربیہ سطحیہ سے باہر نکلتی ہے تو یہاں لفافہ منویہ ظاہرہ اس پر استر کرتی ہے، اور صفن میں لفافہ سطحیہ اور جلد اس سے متعلق رہتی ہے۔

اس کی Lateral varieties میں مندرجہ ذیل coverings ہوتی ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



Extraperitoneal connective tissue(2)Peritoneum(1)

Cremasteric muscles and fascia(4)لفافہ مستعرضہ(3)

(5)لفافہ منویہ ظاہرہ (6) لفافہ سطحیہ اور جلد

## Difference between oblique and direct inguinal hernia

**Oblique variety**

(1) It passes through lateral inguinal fossa.

(2) It enters the Inguinal canal through deep Inguinal ring.

(3) Inferior Epigastric artery lies of its medial side.

(4) Difference in its covering as mentioned above.

**Direct variety**

(1) Passes through medial inguinal fossa and supravesical fossa.

(2) It enters the ingiuinal canal by pushing its posterior wall infront of it.

(3) Inf. epigastric artery lies on its lateral side.

(4) Difference in its covering as mentioned above.

جب بطن کے چپٹے عضلات (Flat muscles) اور عضلات مستقیمہ بطنیہ کو دور کر دیا جاتا ہے تو بطن کی اگلی دیوار ایک پتلی چمکدار (Glistering) شفاف کپڑے کی ساخت کی مانند بنی ہوئی دکھائی پڑتی ہے جسے باریطون (Peritonium) کہتے ہیں۔ اس باریطون کی سطحی سطح پر

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



نسیج خلوی کی ایک پتلی تہ ہوتی ہے اور نسیج خلوی کی تہ پر ایک باریک لفافہ (Delicate fascia) واقع ہوتا ہے جسے لفافہ مستعرضہ کہتے ہیں۔ سرسری نظر سے دیکھا جائے تو باریطون، نسیج خلوی کی تہ اور لفافہ مستعرضہ غشائی ساخت کی ایک واحد تہ (A single layer) معلوم ہوتی ہے۔ لیکن جب ایک ہلکی سی قطع (Light incision) کی جاتی ہے تو کٹا ہوا کنارا کھنچ جاتا ہے اور لفافہ مستعرضہ کی ایک نمایاں تہ (Distinct Layer) دکھائی پڑتی ہے تو کٹا ہوا کنارا کھینچ جاتا ہے اور لفافہ مستعرضہ کی ایک نمایاں تہ (Distinct Layer) دکھائی پڑتی ہے جو Loose extraperitoneal connective tissue (ڈھیلے نسیج الحاقی خارج باریطون) پر پھیلی ہوئی ہوتی ہے۔

**لفافہ مستعرضہ (Fascia transversalis)**

یہ بطن کی گلی دیوار پر ایک عام استر کرنے والا لفافہ General investing fascia ہے جو عضلہ مستعرضہ بطنیہ کے نیچے اور خارج باریطون نسیج الحاقی (Extraperitoneal connective tissue) کے سامنے واقع ہوتی ہے۔ یہ اوپر اس لفافہ سے مسلسل ہے جو ڈیافرغما کی زیریں سطح پر استر کرتا ہے۔ یہ نیچے عرف الخاصرہ کے مقابل عضلہ حرقفیہ اور عضلہ مستعرضہ بطنیہ کے مابین اندرونی لب کی پوری لمبائی پر چسپاں رہتا ہے۔ رباط اربیہ کے بیرونی نصف حصہ کے مقابل یہ مذکورہ رباط کی زیریں سطح (Under surface) سے چسپاں رہتا ہے اور لفافہ حرقفیہ میں مدغم ہو جاتا ہے۔ عروق فخدی کے مقابل رباط اربیہ کی زیریں سطح سے (Under surface) سے چسپاں ہو کر عروق فخدی کے سامنے یہ لفافہ نیچے مسلسل رہتا ہے عروق فخدی کے اندرونی یہ لفافہ وتر مشترک کی گہری سطح سے مدغم ہو جاتا ہے اور آخر میں خط مشطی پر چسپاں ہوتا ہے۔ پیچھے یہ لفافہ قطنیہ کی اگلی تہ سے ادغام کرتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



## بطن کی پچھلی دیوار

## Posterior abdominal wall

بطن کی پچھلی دیوار درحقیقت ایک عظمی عضلی لیفی دیوار (Osseomusculo fibrous wall) ہے جو زیریں پسلیوں کی اندرونی سطح سے Pelvic brim عانی کنارے تک پھیلی رہتی ہے۔

پچھلی دیوار کا عظمی اندرونی جانب کمر کے پانچ مہروں اوران کے زوائد مستعرضہ وقرص بین القفار (Intervertebral disc) سے بنتا ہے۔ بیرونی جانب اوراوپر زیریں پسلیوں کی اندرونی سطحوں سے اور بیرونی جانب اور نیچے حفرہ حرقفیہ سے بنتا ہے۔

پچھلی دیوار کا عضلی حصہ عرف الخاصرہ سے اوپر اندرونی جانب سے بیرونی جانب تک بالترتیب عضلہ صلبیہ کبیرہ عضلہ صلبیہ صغیرہ، عضلات بین الاجنحہ (Intertransversus m.)، مربعہ قطنیہ (Quadratus lumborum) اورمستعرضہ بطنیہ سے بنتا ہے جبکہ عرف الخاصرہ سے نیچے یہ بیرونی جانب عضلہ حرقفیہ (Iliacus m.) سے اندرونی جانب عضلہ صلبیہ کبیرہ (Psoas major m.) سے بنتا ہے۔

پچھلی دیوار کا لیف حصہ لفافہ قطنیہ (lumber fascia) اور لفافہ حرقفیہ (Fascia illiacus) بنتا ہے۔

## بطن کی پچھلی دیوار کی عضلات

## The muscles of the posterior wall of abdomen

### 1۔عضلہ صلبیہ کبیرہ (Psoas major muscle)

یہ عضلہ حرقفیہ کا وہ حصہ ہے جو عرف الخاصرہ کے اوپر ہجرت کیے (Migrated) ہوتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**مبدا(Origin)**:۔ یہ لحمی الیاف کے ذریعہ بارھویں صدری مہرے اور پانچویں قطنی مہرے کے مابین اقراص (Discs) سے اور ان سے متصل مہروں کے اجسام سے، ان وتری قوسوں سے جو بالائی کمر کے چار مہروں کے پہلوؤں کے وسط (Middle) کے بالائی و زیریں کناروں کو جوڑتے ہیں، نیز پانچوں کمر کے مہروں کے زوائد مستعرضہ کے زیریں کنارے اور اگلی سطحوں سے شروع ہوتا ہے۔ یہ عضلہ ایک Fusiform belly بناتا ہے جو عمود الفقار کے پہلو پر نیچے اترتا ہے اور نتوحرقفی عانی (Iliopubic eminence) وشوکیہ خاصرہ مقدمہ سفلی کے مابین واقع نشیب (Hollow) کے ذریعہ گذرتا ہے۔

**منتہی(Insertion)**:۔ یہ ایک وتر بناتا ہے جو مفصل ورک کے کیسہ (Capsule) کے سامنے سے گذرتا ہے۔ کیسہ اور اس عضلہ کے وتر کے درمیاں بلغمی تھیلی (Bursa) ہوتی ہے۔ اس عضلہ کے ساتھ عضلہ حرقفیہ کے زیادہ تر الیاف ہوتے ہیں اور یہ عظم فخد کے طرو خانطیر اصغر کی نوک پر ختم ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔ دوسرے، تیسرے چوتھے عصب قطنی کی شاخوں سے۔

**فعل(Action)**:۔ یہ عضلہ حرقفیہ کے ساتھ مل کر عمل کرتا ہے اور مفصل ورک (Hip joint) وعانہ کو موڑتا ہے۔ اگر قدم زمین سے اوپر ہو تو یہ عضلہ ان کو اندرونی جانب گھماتا (Medial rotator) ہے۔

**مجاورات (Relations)**

یہ عضلہ عمود الفقار کے بیرونی جانب واقع ہے اور فقرات عنقی کے زوائد مستعرضہ، عضلات بین الاضجہ، عضلہ مربعہ قطنیہ کے اندرونی کنارے، جناح عجزیہ (Ala sacralis) حفرہ حرقفیہ اور کیس مفصل ورک کے سامنے سے نیچے اترتا ہے پہلے تین عنقی مہروں کے مقابل گردے مع کیس ومحیط Adipose tissue اس عضلہ کے بیرونی حصہ کو Overlap کرتے ہیں۔ بائیں طرف

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



اس کے سامنے قولون نازل (Descending colon) اور دائیں طرف اس کے سامنے قولون صاعد (Ascending colon) ہوتی ہے۔ مزید نیچے عضلہ حرقفیہ اس کے بیرونی جانب واقع ہوتا ہے۔ دائیں طرف اجوف نازل اور بائیں طرف ورید ماساریقی اسفل اس عضلہ کے سامنے Retroperitoneal tissue میں پائی جاتی ہیں۔ مثانہ (Urinary bladder) اور عروق الخصیہ یا عروق خصیۃ الرحم (Testicular or ovarian vessels) اس عضلہ کے سامنے سے نیچے اترتی ہیں جب کہ عروق الکلیہ (Renal vessels) عانہ کے سامنے سے بیرونی جانب گزرتی ہیں۔ عروق حرقفی ظاہر (External iliac vessels) عانہ میں اس عضلہ کے اندرونی جانب واقع ہوتی ہیں جبکہ عروق فخدی اس عضلہ کے سامنے اور رباط اربیہ کے نیچے پائی جاتی ہیں۔ اس عضلہ کے سامنے عضلہ صلبیہ صغیرہ (Psoas minor) نیچے اترتا ہے۔ ضفیرہ قطنیہ (Lumber plexus) عضلہ کے جوہر (Substance) میں واقع ہوتے ہیں۔

**2۔ عضلہ صلبیہ صغیرہ (Psoas minor m.)**

یہ عضلہ صرف کچھ لوگوں میں پایا جاتا ہے اور عضلہ صلبیہ کبیرہ (Psoas major m.) کے سامنے واقع ہوتا ہے۔ یہ عضلہ بارھویں صدری مہرہ اور پہلے قطنی مہرے کے اجسام سے اور ان کے مابین واقع قرص سے شروع ہوتا ہے اور عظم لا اسم لہ (Innominate bone) پر ایک وتر کے ذریعہ خط مشطی ونتو حرقفی عانی (Iliopubic eminance) پر ختم ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply):۔** پہلے اور دوسرے قطنی اعصاب کی شاخوں سے۔

**فعل (Action):۔** دھڑ کو موڑتا ہے اور لفافہ حرقفیہ کو تانتا ہے۔
(Tensor of fascia iliaca)

**3۔ عضلہ حرقفیہ (Iliacus M.)**

**مبدا (Origin):۔** یہ حفرہ حرقفیہ (Iliac Fossa) کے بالائی دو تہائی حصہ سے

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



عرف الخاصرہ کے اندرونی لب (Inner lip) سے اور رباط حرقفی قطنی (Iliolumber ligament) اور رباط عجزی حرقفی مقدم (Anterior sacroiliac ligament) سے شروع ہو کر ایک مثلث الشکل عضلہ بناتا ہے جس کا الیاف Converge ہو کر شوکہ خاصرہ مقدمہ سفلی (Anterior inferior iliac spine) اور نتو حرقفی عانی کے مابین نشیب (Hallow میں گذر کر ایک وتر بناتے ہیں جو عضلہ صلبیہ کبیرہ کے بیرونی جانب واقع ہوتا ہے۔

**منتہی (Insertion)**:۔ اس کے زیادہ تر الیاف عضلہ صلبیہ کبیرہ کے وتر کے ساتھ طرو خانطیر اصغر کی نوک پر ختم ہوتے ہیں جو بڑھ کر تقریباً ایک انچ نیچے فخذ کے جسم تک پہونچتے ہیں۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔ عصب فخذی (Femoral nerve) کی شاخوں سے (L2 & L3)

**فعل (Action)**:۔ یہ عضلہ صلبیہ کبیرہ کے ساتھ مل کر کام کرتا ہے۔ اس کا عمل عضلہ صلبیہ کبیرہ کے مانند ہے۔

### لفافہ حرقفیہ (Fascia iliaca)

یہ لفافہ دراصل ایک مضبوط غلاف ہے جو عضلہ حرقفیہ و عضلیہ صلبیہ کبیرہ پر استر کرتا ہے۔ اوپر اور بیرونی جانب یہ لفافہ عرف الخاصرہ کی اندرونی لب سے چسپاں رہتا ہے۔ اندرونی جانب عضلہ صلبیہ صغیرہ کا صفاق اسے اور مضبوط بنا دیتا ہے اور یہ لفافہ عضلہ صلبیہ کبیرہ کے سامنے سے گذر کر خط حرقفی مشطی (Pectineal line) پر سامنے چسپاں رہتا ہے۔ اور پیچھے Pelvic brim سے لے کر جناح عجزی (Ala sacralis) تک چسپاں رہتا ہے۔ اس کی پچھلی چسپیدگی کمزور ہونے کی وجہ سے جناح عجزی پر کوئی Liping پیدا نہیں کرتی۔ لفافہ کا اس حصہ کو عصب ساد شریان حرقفی قطنی اور چوتھے عصب قطنی کی ابتدائی اگلی شاخ چھیدتی ہے۔

یہ لفافہ Pelvic brim سے اوپر لفافہ صلبیہ (Psoas fascia) سے مسلسل

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



رہتا ہے۔ نیچے اور اندرونی جانب یہ لفافہ مشطیہ (Pectineal fascia) سے مسلسل ہو کر لفافہ حرقفی مشطی (Iliopectineal fascia) بناتا ہے۔ اس لفافہ حرقفی مشطی سے غلاف فخدی (Femoral sheath) کی پچھلی دیوار بنتی ہے۔ یہ لفافہ رباط اربیہ ولفافہ مستعرضہ سے عروق فخدی وعروق اربی لمفاوی غائر کے ذریعہ جدا رہتا ہے۔

**لفافہ صلبیہ (Psoas fascia)**

یہ نیچے لفافہ حرقفیہ سے مسلسل رہتا ہے اور اوپر دبیز ہو کر رباط قوسی انسی (Medial arcuate ligament) کی تشکیل کرتا ہے۔ اس رباط قوسی انسی سے دیا فرغما (حجاب حاجز Diaphragm) شروع ہوتی ہے۔ اندرونی جانب یہ بالائی تین قطنی مہروں کے اجسام اور ان کے مابین اقراص (discs) سے چسپاں رہتا ہے۔ بیرونی جانب یہ عضلہ مربعہ قطنیہ پر استر کرنے والے لفافہ (لفافہ قطنیہ کے اگلے صفحہ ) سے ادغام (Fuse) کرتا ہے اور کمر کے بالائی تین مہروں کے زوائد مستعرضہ کی نوک سے چسپاں رہتا ہے۔ اندرونی جانب شرائین قطنی اور اعصاب قطنی کی Communicating rami اس لفافہ کو چھیدتی ہے۔ نیچے اور سامنے عصب تناسل فخدی (Genitofemoral nerve) اس لفافہ کو چھیدتا ہے۔

**تشریح اطلاقی (Applied anatomy)**

لفافہ صلبیہ کے پیچھے (under) قسم قطنی یا قسم ظہری (Lumber or Dorsal region) کے Caries spine سے مواد (پیپ Pus) جمع ہو کر لفافہ صلبیہ کی رفتار (course) میں یا اس لفافہ کے اندرونی واقع ساختوں کی رفتار میں ہوتی ہے۔ قسم ظہری سے مواد رباط قوسی انسی (Medial arcuate lig.) کے اندر سے گذر کر لفافہ صلبیہ (Psoas fascia) میں پہونچتی ہے۔ یہ پیپ Pus لفافہ صلبیہ کی رفتار میں چل کر عظم فخذ کے طروخانطیر اصغر (lesser trochanter) تک پہونچ سکتی ہے اور مثلث فخدی (Femoral triangle)

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



میں ورم (Swelling) پیدا کرتی ہے۔ لفافہ صلبیہ کو جذع قطنی عجزی (Lumbosacral trunk) عصب ساد اور کچھ عروق واعصاب قطنی چھیدتی ہیں اعصاب قطنی (lumbar nerves) کی رفتار میں یہ مواد مثلث فخذی میں یا بطن کی اگلی دیوار (Ant. abdominal wall) میں پہونچ سکتی ہے اور عصب فخذی وعصب ساد کی رفتار میں چل کر یہ مواد ران تک پہونچ سکتی ہے اور عصب عرق النسا (Sciatic Nerve) کی رفتار میں چل کر یہ قسم الوی Gluteal region میں پہونچ سکتی ہے، پھر ران کے پچھلے حصہ میں اور یہاں تک کہ فضا مابض (Popliteal fossa) میں لفافہ عریضہ Fascia lata اور لفافہ مابضیہ (Popliteal fascia) کے نیچے (under) پہونچ سکتی ہے اور اس طرح آخر کار لفافہ ساقیہ (Fascia cruris) کے نیچے یہ ایڑی heel کی پشت تک پہونچ سکتی ہے۔

**4۔ عضلہ مربعہ قطنیہ (Quadratus lumborum)**

یہ مربع الشکل عضلہ ہے جو آخری پسلی اور عرف الخاصرہ کے درمیان خلا (Gap) کو پر کرتا ہے۔

**مبدا (Origin)**:۔ یہ صفاتی ریشوں کے ذریعہ عرف الخاصرہ کی اندرونی لب کے پچھلے ایک تہائی حصہ سے اور رباط حرقفی قطنی سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی (Insertion)**:۔ یہ لحمی ریشوں کے ذریعہ آخری پسلی کے زیریں کنارے اور اگلی سطح پر ختم ہوتا ہے اور وتری ریشوں کے ذریعہ کمر کے بالائی چار مہروں کے زوائدہ مستعرضہ کی نوک پر ختم ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔ بالائی تین یا چار اعصاب قطنی کی شاخوں سے اور آخری صدری عصب سے۔

**فعل (Action)**:۔ اگر ایک طرف کا عضلہ عمل کرے تو یہ دھڑ کو بیرونی جانب موڑتا ہے۔ اگر دونوں طرف کے عضلات مل کر ساتھ عمل کریں یہ دھڑ کو معمولی طور پر اٹھاتا

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



ہے۔(Weak extensor) یہ عضلہ آخری پسلی کو موڑتا ہے اور Inspiration میں مدد دیتا ہے۔

**مجاورات (Relation)**

لفافہ قطنیہ کا اگلا صفیحہ سامنے سے اسے پوشیدہ رکھتا ہے اور گردہ سے اور دائیں جانب قولون صاعد سے اور بائیں جانب قولون نازل سے مجاورات رکھتا ہے۔ اور یہ عضلہ دیافرغما سے پوشیدہ رہتا ہے۔ اور اندرونی جانب عضلہ صلبیہ کبیرہ اسے Overlap کرتا ہے۔ اس عضلہ پر استر کرنے والے لفافہ کے سامنے اوپر سے نیچے بالترتیب عروق تحت الضلعی Subcostal vessels، عصب تحت الضلعی، عصب حرقفی خثلی وعصب حرقفی اربی واقع ہوتے ہیں۔ درج بالا عروق واعصاب گردے کی پچھلی سطح پر واقع لفافہ کلیہ اور لفافہ مربعہ قطنیہ کے درمیان پائے جاتے ہیں۔

**5۔عضلہ بین الاجنحہ (جانبیہ) Intertransversalis (Lateralis)**

یہ چھوٹے چھوٹے عضلات میں جو دو متصل مہروں کے زائد مستعرضہ کے کناروں کے درمیان پھیلے ہوتے ہیں۔ ان کی عصبی پرورش اعصاب نخاعیہ کی اگلی ابتدائی کی شاخوں (Anterior primary rami of spinal nerve) سے ہوتی ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



## عضلہ دیافرغما (حجاب حاجز)(Diaphragm muscle)

یہ ایک محراب نما (Dome shaped) عضلی صفاقی پردہ (Musculoaponeurotic partition) ہے جو صدر اور بطن کے درمیان واقع ہے اور ان دو جوفوں (Cavities) کو ایک دوسرے سے علاحدہ کرتا ہے۔ اس کی بالائی سطح مقعر و محدب ہے جس میں ہر جانب ایک گول محراب (Cupula) ہے جس پر متعلقہ پھیپھڑے کا قاعدہ رہتا ہے۔ مرکز میں یہ ایک محراب نما (Dome shaped) عضلی صفاقی پردہ (Musculoaponeurotic partition) ہے جو صدر اور بطن کے درمیان واقع ہے اور ان دو جوفوں (Cavities) کو ایک دوسرے سے علاحدہ کرتا ہے۔ اس کی بالائی سطح مقعر و محدب ہے جس میں ہر جانب ایک گول محراب (Cupula) ہے جس پر متعلقہ پھیپھڑے کا قاعدہ رہتا ہے۔ مرکز میں ایک انخفاض Depressed area ہے جس پر قلب واقع ہوتا ہے۔ یہ بالائی سطح جوف صدر (Thoracic cavity) کی فرش بناتی ہے، دائیں محراب (Right cupula) اس خط تک اوپر چڑھتی ہے جو سامنے دائیں nipple سے آدھا انچ نیچے پانچویں پسلی سے پچھلی جانب دائیں عظم کتف کے زیریں زاویہ سے آدھا انچ نیچے تک کھینچا جاتا ہے۔ اسی طرح اگر بائیں جانب ایک خط بائیں Nipple سے ایک انچ نیچے پانچویں فضا بین الاضلاع سے پیچھے کی طرف بائیں عظم الکتف کے زیریں زاویہ سے ایک انچ نیچے کھینچا جائے تو اس خط تک بائیں محراب اوپر چڑھتی ہے۔ اسی طرح اگر ایک خط سامنے مفصل خنجری قصی سے پیچھے آٹھویں صدری سرے کے سنسنہ تک کھینچا جائے تو اس خط کے مقابل مرکزی انخفاضی رقبہ Central depressed area ہوتا ہے۔ دیافرغما کی زیریں سطح کافی مقعر ہوتی ہے اور جوف بطن کی چھت بناتی ہے۔

**مبدا (Origin)**:۔ یہ سامنے زائدہ خنجری سے، پیچھے کمر کے مہروں سے اور پہلوؤں (Sides) پر زیریں چھ پسلیوں اور غضاریف ضلعی کی اندرونی سطحوں سے شروع ہوتا ہے۔ اس کے مبدا کے ریشے تین حصوں میں بٹے ہوتے ہیں جو درج ذیل ہیں (قصی ریشے، ضلعی ریشے،

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



فقری ریشے)

**(الف) قصی ریشے (Sternal fibres)**:۔ یہ ریشے عظم القص کے زائدہ خنجری کی پچھلی سطح سے دو عضلی (Slips) کے ذریعہ شروع ہوتے ہیں۔

**(ب) ضلعی ریشے (Costal fibres)**:۔ یہ ریشے پانچ یا چھ لحمی دندانوں (fleshy digitations) کے ذریعے زیریں چھ پسلیوں اوران کے غضاریف کے اندرونی سطح سے شروع ہوتے ہیں۔ یہ لحمی دندانے عضلہ مستعرضہ بطنیہ کے دندانوں کے ساتھ Interdigitate کرتے ہیں۔

**(ج) فقری ریشے (Vertebral fibres)**:۔ یہ ریشے ہر جانب رباط قوسی انسی وحشی Lateral & Medial arcuate ligaments سے دائیں اور بائیں ساق (Rt. & lt. crus) سے شروع ہوتے ہیں۔

**(1) رباط قوسی وحشی (Lateral arcuate ligament)**

یہ رباط عضلہ مربعہ قطنیہ پر استر کرنے والے لفافہ سے خارج (Derived) ہوکر ایک دبیز قوسی بند (Thickend arched band) بناتا ہے جو عضلہ مربعہ قطنیہ کے بالائی حصہ کو عبور کرتا ہے۔ یہ رباط اندرونی جانب کمر کے پہلے مہرہ کے زائدہ مستعرضہ کی اگلی سطح پر چسپاں رہتا ہے۔ اور بیرونی جانب بارھویں پسلی کی اگلی سطح سے چسپاں رہتا ہے۔

**(2) رباط قوسی انسی (Medial arcuate ligament)**

یہ رباط عضلہ صلبیہ کبیرہ پر استر کرنے والے لفافہ سے حاصل (Derived) ہوتا ہے جو دبیز قوسی بند کی شکل میں ہوتا ہے۔ یہ بیرونی جانب کمر کے پہلے مہرے کے زائدہ مستعرضہ کی اگلی سطح سے چسپاں رہتا ہے اور اندرونی جانب کمر کے پہلے مہرے کے جسم کی اگلی سطح سے چسپاں رہتا ہے۔ ہر رباط قوسی انسی اندرونی جانب دیافرغما کی متعلقہ ساق سے مسلسل رہتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



### دیافرغما کی ساقتیں (Crura of diaphragm)

دیافرغما کی ساق کی ساخت نیچے اپنے مبدا پر وتری (Tendinous) اور اوپر لحمی (fleshy) ہوتی ہے۔ مبدا پر اس کے وتری ریشے رباط مستطیل مقدم (Anterior longitudinal lig) میں مدغم (fused) ہوجاتے ہیں۔ ہر ساق اندرونی کنارا وتری ہے اور یہ دونوں ساق اوپر ایک دوسرے سے مسلسل ہوکر اورطی بطنی کے سامنے رباط قوسی انسی کی تشکیل کرتے ہیں۔

دائیں ساق (**Right crus**):۔ یہ بائیں ساق کے مقابلہ میں زیادہ لمبی اور مضبوط (Stout) ہوتی ہے دائیں ساق کمر کے بالائی تین مہروں کے اجسام اور ان کے مابین اقراص (Intervertebral discs) سے شروع ہوتی ہے۔

بائیں ساق (**left crus**):۔ کمر کے بالائی دو مہروں کے اجسام اور ان کے مابین اقراص سے شروع ہوتی ہے۔

## ساقین کے مجاورات
## Relation of the Crura

دائیں ساق (**Right crus**)

سامنے دائیں ساق دایاں گردہ' دایاں غدہ فوق الکلیہ اور راس بالقراس سے مجاورت رکھتی ہے، دائیں شریان کلیہ، دائیں شریان فوق الکلیہ وسطی Rt. middle suprarenal artery، دائیں شرائین حجابی اسفل (Rt inf. phrenic artery) اس کے سامنے سے عبور کرتی ہیں اور اجوف نازل اس کے سامنے سے اوپر چڑھتی ہے۔ پیچھے دائیں ساق کمر کے بالائی تین مہروں کے اجسام کے واقع ہوتی ہے۔ نیز یہ رباط مستطیل مقدم Cisterna chyli کے سامنے بھی یہ واقع ہوتی ہے، رباط مستطیل مقدم اور اس کے درمیان ورید فرد Azygos

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



vein اور بالائی دائیں شرائین قطنی پائی جاتی ہیں۔

**بائیں ساق (Left crus)**

سامنے یہ بائیں عقدہ ثلاثی (Left coeliac ganglion) بائیں شریان فوق الکلیہ وسطی، شریان الکلیہ وشریان حجابی اسفل، بائیں غدہ فوق الکلیہ، بایاں گردہ اور جسم بانقراس سے مجاورات رکھتی ہے، پیچھے، یہ کمر کے بالائی دومہروں کے اجسام، اقراص یا بین الفقار اور رباط مستطیل مقدم کے سامنے واقع ہوتی ہے، رباط مستطیل مقدم اور اس ساق کے درمیان پہلی بائیں شریان قطنی (Ist. left lumbar artery) پائی جاتی ہے۔

ہر ساق کو اعصاب حشوی اسفل کبیر وصغیر (Inferior splanchnic nerves greater & lesser) چھیدتی ہیں۔اس کے علاوہ بائیں ساق کو Hemiazygos vein چھیدتی ہے۔اورطی بطنی مع شریان ثلاثی دونوں ساقوں کے درمیان ہوتی ہے۔

**منتہی (Insertion)**:۔اس کے مبدا کے مختلف ریشے وسط میں Converge ہوکر ایک مرکزی وتر (Central tendon) میں ہوتے ہیں۔

(الف) قصی ریشے **(Sternal fibres)**:۔یہ سب سے چھوٹے ہوتے ہیں اور مرکزی وتر (Central tendon) میں ختم ہوتے ہیں۔

(ب) ضلعی ریشے **(Costal fibres)**:۔یہ مرکزی وتر کے Lateral leaflet کے اگلے بیرونی کنارے میں ختم ہوتے ہیں۔

(ج) فقری ریشے **(vertebral fibes)**:۔یہ سب سے لمبے ہوتے ہیں اور مرکزی وتر کے پچھلے مقعر کنارے میں ختم ہوتے ہیں۔

دائیں ساق کے ریشے اوپر چڑھ کر پھیل جاتے ہیں اور ایک سوراخ (Elliptical opening) کا احاطہ (Enclose) کرتے ہیں۔اس سوراخ کو منفذ مری (Oesophageal opening) کہتے ہیں۔اسی طرح بائیں ساق کے ریشے بھی پھیلتے ہیں اور اس کے اندرونی

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



کنارے سے کچھ ریشے اورطی کے سامنے سے گزرکر دائیں ساق سے مل جاتے ہیں۔لیکن بائیں ساق کے ریشے منفذ مری کی تشکیل میں قطعاً حصہ نہیں لیتے۔

**مرکزی وتر (Central tendon)**

یہ ایک کثیف Dense مضبوط اور تقریباً ہلالی الشکل صفاقی غشا ہے جو دونوں محرابوں (Cupula) کے مابین واقع ہوتا ہے، اس مرکزی وتر میں دیافرغما کے عضلی الیاف (Muscular fibres) ختم ہوتے ہیں۔اگرچہ اس کا نام مرکزی وتر ہے لیکن یہ اس کی وضع مرکزی نہیں ہوتی بلکہ یہ زیادہ سامنے کی طرف واقع ہوتا ہے یہی وجہ ہے کہ اس کے قصی ریشے سب سے زیادہ چھوٹے ہوتے ہیں مرکزی وتر کا پچھلا کنارا مقعر ہے جب کہ اس کا اگلا کنارا اس میں تین Prolongation موجود ہونے کے باوجود محدب ہوتے ہیں۔اگلے کنارے میں تین Prolongation (ایک اگلا اور دو بیرونی) ہوتے ہیں۔اگلا بڑھاؤ Prolongation پتی نما (Laef like) ہے۔اگر مرکزی وتر کو مجموعی طور پر دیکھا جائے تو یہ ایک Trefoil کے مشابہ ہے یعنی تین پتیوں سے مرکب (اگلا اور دو بیرونی پتے) ہے۔

ساخت کے اعتبار سے یہ ایک کثیف صفاقی ہے جو وتری ریشوں سے مرکب ہے۔اس کے مرکز میں ایک دبیز عقدہ (Thick nodule) ہے جس پر ریشوں کے بنڈل حرف "X" کی طرح تقاطع کرتے ہیں مرکزی وتر کو اجوف نازل چھیدتی ہے اور اس کا منفذ اس کے دائیں جانب ہوتا ہے۔

**مجاورات (Relation)**

دیافرغما کی بالائی سطح (مرکزی حصہ کو چھوڑکر) البلیورا جداری (Parietal pleura) سے پوشیدہ رہتی ہے۔ دیافرغما کے مرکزی حصہ میں غلاف القلب (Pericarduim) ہوتی ہے جو مضبوطی کے ساتھ مرکزی حصہ سے چسپاں رہتی ہے۔

دفرغما کی زیریں سطح (Region of crura) اور جگر کی سطح مجرد کے مقابل حصہ کو چھوڑ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



کر باریطون جداری سے پوشیدہ رہتی ہے۔جگر کی سطح مجرد اور Crural region سے دیافرغما کی زیریں سطح مضبوطی سے چسپیدہ Adherent رہتی ہے۔

**عام مجاورات (General relations)**

دیافرغما کی بالائی سطح ہر جانب پھیپھڑے کے قاعدہ سے مجاورت رکھتی ہے اور درمیان میں قلب مع غلاف القلب سے مجاورت رکھتی ہے ۔ریہ (Lung) کے قاعدہ کے باہر (Beyond) ہر جانب بالائی سطح دیوارصدر سے مجاورت رکھتی ہے۔دیوارصدر اور بالائی سطح کے درمیان Costodiaphragmatic recess ہوتی ہے اس کے علاوہ یہ منصف الصدر مقدم ومنصف الصدر موخر (Ant. and post. mediastinum) کے Cellular tissue نسیج خلوی سے بھی مجاورت رکھتی ہے۔

دیافرغما کی زیریں سطح دائیں سے بائیں جانب بالترتیب جگر (Liver) کی محدب سطح سے، قاع معدہ (Fundus of stomach)، طحال (Spleen) اور بائیں تعریج قولونی (Left colic flexure) سے مجاورت رکھتی ہے اس کے علاوہ دیافرغما کی ساختوں سے بھی مجاورت رکھتی ہے جو اسے مختلف مقامات پر چھیدتی ہیں۔

**دیافرغما کے منافذ (Openings in the diaphragm)**:۔اس میں تین بڑے سوراخ (Large openings) اورطی (Aortic)، اجوف نازل (inf. vena cava) اور مری (Oesophagus) کے لیے ہوتے ہیں۔اس کے علاوہ کئی چھوٹی چھوٹی سوراخیں بھی ہوتی ہیں۔

**1۔منفذ اجوف نازل (Vena canal opening)**: یہ خط وسطانی سے کچھ دائیں جانب واقع مربع الشکل سوراخ ہے جو آٹھویں اور نویں صدری مہروں کے مابین Fibrocartilage کے مقابل پائی جاتی ہے۔یہ منفذ دیافرغما کے مرکزی وتر کے اندر سے گذرتی ہے اور Inspiration کے دوران بڑھ جاتی ہے۔اس منفذ کے راستے اجوف نازل اور

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



دائیں عصب حجابی(Phrenic nerve) کی کچھ شاخیں گذرتی ہیں۔

**2۔منفذ مری(Oesophageal opening)**:۔یہ بیضوی الشکل ہے جو خط وسطانی کے کچھ بائیں جانب دسویں صدری مہرے کے مقابل واقع ہے یہ منفذ دائیں ساق کے تقاطعی الیاف(Decussating fibres) کے درمیان تشکیل پاتی ہے یہ تقاطعی الیاف معدہ کے فم معدہ پر عاصرہ Sphincter کا کام کرتے ہیں اور عمل تنفس کے دوران غذا کو مری میں واپس جانے(Regurgitation) سے روکتے ہیں۔اس منفذ کی راہ مری دائیں اور بائیں عصب راجع(Rt. & Lt. vagii) اور بائیں شریان معدی (Left gastric artery) کے فرع مری مع ورید گذرتی ہیں۔

**3۔منفذ اورطی(Aortic Opening)** : یہ ایک عظمی صفاقی گول سوراخ ہے جو ٹھیک خط وسطانی میں بارھویں صدری مہرے کے مقابل واقع ہے۔ اورطی دیافرغما کو چھیدتی نہیں ہے بلکہ دونوں ساقوں کے درمیان رباط قوسی انسی کے پیچھے گذرتی ہے۔اس منفذ سے اورطی صدری نازل مجری صدری اور ورید فرد(Azygos vein) بالترتیب بائیں سے دائیں جانب گذرتی ہیں۔

**Smaller openings in the diaphragm**

(1) ایک سوراخ Xiphoid slip اور ساتویں غضروف ضلعی کے درمیان واقع ہے جس سے شریان شراسیفی اعلیٰ گذرتی ہے۔

(2) ایک سوراخ ساتویں اور آٹھویں غضروف ضلعی کے Slips کے درمیان واقع ہے جس سے عروق عضلی حجابی(Musculophrenic vessels) گذرتی ہیں۔

(3) ایک سوراخ باقی ماندہ Slips کے ہر جوڑے(Each pair) کے درمیان واقع ہوتی ہے جس سے عروق واعصاب بین الاضلاع دیوار بطن میں گذرتی ہیں۔

(4) ہر ساق کو عصب حشوی کبیر،عصب حشوی صغیر وعصب حشوی اسفل چھیدتی ہیں۔

(5) عروق واعصاب تحت الضلعی رباط وحشی کے پیچھے گذرتی ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



(6)۔اعصاب حشوی کے علاوہ ورید فرد اسفل (Inferiorhemiazygos) دیافرغما کی بائیں ساق کو چھیدتی ہے۔

**عصبی پرورش Nerve Supply**

(1) دیافرغما کی عصبی رسد عصب حجابی (Phrenic nerve C3-C4) سے ہوتی ہے جو حسی وحرکی (Sensory & Motor) دونوں ہے۔ یہی عصب واحد حرکی عصب ہے جو پورے دیا فرغما کی حرکی پرورش پہونچاتی ہے۔ اس عصب کے حسی ریشے (Sensory filaments) دیافرغما کے مرکزی حصہ میں جاتے ہیں۔

(2) زیریں چھ اعصاب بین الاضلاع:۔ یہ حسی اعصاب میں جو دیافرغما کے کے محیطی حصہ میں پرورش کرتی ہیں۔

(3) عقدہ بطنیہ ثلاثیہ (Coeliac ganglion) کی کچھ شاخیں دیافرغما میں آتی ہیں جو غالبًا اس عضلہ کے Tone سے تعلق رکھتی ہیں۔

**شریانی پرورش (Arterial supply)**

شریان ثدی باطن کے عضلی حجابی وغلاف القلبی حجابی شاخیں (Pericardiophrenic branch & Muculophrenic branch of internal mammary artery)، اورطی صدری کی شاخ شریان حجابی اعلی اورطی بطنی کی شاخ شریان حجابی اسفل اس کے علاوہ اورطی صدری نازل کی زیریں بین الاضلاع شاخیں دیافرغما میں آتی ہیں۔

**اوردہ (Veins)**:۔وریدیں درج بالا شرائین کے ساتھ ہوتی ہیں۔

**عروق لمفاویہ** :۔ دیافرغما کی عروق لمفاویہ lateral preaortic group Diaphragmatic group کے غدد لمفاویہ Lymph nodes میں ختم ہوتی ہیں۔ مخالف جانب کی عروق لمفاویہ ایک دوسرے سے آزادانہ طور پر Communicate کرتی ہیں۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



فعل(Action):۔ یہ عمل تنفس کا خاص عضلہ(Cheif muscle) ہے جو خاص طور پر جوف صدر کے Vertical diameter (قطر طولی) کو بڑھا کر اور جزوی طور پر جوف صدر کے اگلے پچھلے قطر کو بڑھا کر عمل کرتا ہے۔ یہ عمل درج ذیل طریقہ سے ہوتا ہے۔

(1) بارھویں پسلی عضلہ مربعہ قطنیہ کے ذریعہ غیر متحرک (fixed) ہوجاتی ہے اور عضلہ مسننہ موخرہ سفلی Serratus posterior inferior کے ذریعہ دیگر زیریں پسلیاں غیر متحرک حالت میں دیا فرغما منقبض ہوتا ہے جس کے نتیجہ میں احشا بطن Abdominal Viscera نیچے دب جاتے ہیں(Pushed down) جس کی وجہ سے جوف صدر کا طولی قطر (Vertical diameter) بڑھ جاتا ہے۔ دیا فرغما کے مسلسل انقباض کی حالت میں اور دیا فرغما کا مرکزی قطر کے اوپر کا حصہ غیر متحرک ہونے کی صورت میں یہ دیا فرغما زیریں پسلیوں کو ہلکے سے اوپر اٹھاتا ہے۔ ان پسلیوں کے ساتھ بالائی پسلیاں اور عظم ترقوہ بھی سامنے ابھر آتا ہے( Pushed forward) جس کے نتیجہ میں جوف کا اگلا پچھلا قطر بڑھ جاتا ہے۔

(2) دیا فرغما Expulsive forces کی مدد کرتا ہے جس سے جیسا کہ عمل تبول (Urination)، عمل اخراج براز (Defaecation)، عمل اخراج جنین(Parturition)، کھانسنے (Coughing)اور چھینکنے (Sneezing) میں دیکھا جاتا ہے۔

(3) دائیں ساق کے ریشے منفذ مری کے گرد تقاطع کرتے ہیں۔ یہ ریشے مری پر عاصرہ (Sphincter) کا کام کرتے ہیں اور معدہ سے مری کی طرف غذا کو واپس جانے Regurgitation سے روکتے ہیں۔

(4) دیا فرغما منفذ اجوف نازل(Venacaval opening) کو پھیلا کر دوران خون میں مدد کرتی ہے اور اس طرح اس کے انقباض کے دوران اجوف نازل سے خون تیزی سے اوپر چڑھتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



**تشریح اطلاقی Applied anatomy**

(1) ارتقائی خامی (Developmental error) کی وجہ سے کبھی کبھی ڈیافرغما کا زاویہ فقری ضلعی (Vertebrocostal angle) بند ہونے سے رہ جاتا ہے جس کے نتیجہ میں ایک خلا رہ جاتی ہے جس کے راستے Hernial protusion واقع ہوسکتا ہے اس قسم کے Hernia کو پیدائشی فتق ڈیافرغمی Congenital diaphragmatic hernia کہتے ہیں۔ اس قسم کی ہرنیا میں عام طور سے کوئی Hernial sac نہیں ہوتی۔

(2) کبھی کبھی منفذ مری Oesophageal hiatus بڑا رہ جاتا ہے اور مری پر lose fitting نہیں ہو پاتی جس کے نتیجہ میں اس منفذ کے راستے Hernial protusion واقع ہوسکتا ہے اس قسم کے ہرنیا کو Hiatal (Aquired)hernia کہتے ہیں۔

(3) جب ڈیافرغما کسی ضرب (Trauma) کی وجہ سے پھٹ جائے (Ruptured) تو ایسی حالت میں ضربی فتق (Traumatic hernia) واقع ہوسکتی ہے۔

(4) عصب حجابی کے مفلوج (Paralysis of Phrenic N.) ہونے کی صورت میں ماؤف جانب (Affected side) کے ڈیافرغما کا محراب مزید اوپر اٹھ جاتا ہے۔ ایسی حالت کو Eventration of diaphragm کہتے ہیں۔

(5) Subpleural & Subperitoneal کے Communication کے ذریعہ Infection ایک جوف سے دوسرے جوف تک پہنچ سکتی ہے۔

(6) ڈیافرغما کی زیریں سطح پر جب مواد (پیپ Pus) جمع ہوجاتا ہے تو اس کو دبیلہ تحت الحجابی Subdiaphragmatic abscess کہتے ہیں۔ دسویں پسلی کو کاٹنے (Desecting of 10th rib) اور البلیورا کے Costodiaphragmatic recess (فضا ضلعی حجابی) کو اٹھا کر ڈیافرغما کے اندر دبیلہ Abcess کو کھولا جاسکتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com

# مردانہ عجان Male perineum

عجان (Perineum) دھڑ (جذع) Trunk کی Bottom بناتا ہے اور کھڑا ہونے کی حالت (Erect posture) میں یہ دونوں رانوں کے درمیان وقفہ Interval میں واقع ہوتا ہے۔ یہ عانہ کے مخرج Outlet مقابل ہوتا ہے۔

**حدود (Boundaries):**

**سامنے** : یہ زاویہ تحت العانی (Subpubic angle) سے محدود ہے۔

**پیچھے**:۔ عظم العصعص Coccyx Bone سے۔

**سامنے اور بیرونی جانب**:۔ شعبہ ورکی عانی Ischiopubic rami اور حدبہ ورکیہ ischial tuberosity سے۔

**پیچھے اور بیرونی جانب**:۔ رباط عجزی حدبی (Sacrotuberous lig.) سے محدود ہے۔

عملی مقاصد (Practical purposes) کے لیے عجانی خطہ (Perineal region) کو دو حصوں میں منقسم کیا جاتا ہے۔ یہ تقسیم اس خط (line) سے حاصل ہوتی ہے جو دونوں حدبہ ورکیہ کے ملانے کے لیے مقعد کے سامنے گذاری جاتی ہے۔ اس خط کے سامنے کے رقبہ کو مثلث بولی تناسلی Urogenital triangle اور خط کے پیچھے کے رقبہ کو مثلث مقعدی

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(Anal triangle) کہتے ہیں۔

**مثلث بولی تناسلی (Urogential triangle)**

حدود:۔ قاعدہ اس فرضی خط سے حاصل ہوتا ہے جو مقعد کے سامنے سے گزر کر دونوں حدبہ ورکیہ کو جوڑتا ہے۔

زاویہ:۔ زاویہ تحت العانی (Subpubic angle) سے بنتا ہے۔

بازو **(Sides)**:۔ شعبہ ورکی عانی Ischiopubic rami سے بنتے ہیں۔

اگر خطہ بولی تناسلی (Urogential region) میں ایک طولی تراش (Vertical section) کیا جائے تو باہر سے اندر (From outward inwards) درج ذیل ساختوں کی تہیں بالترتیب ملتی ہیں۔

(1) Skin

(2) لفافہ سطحیہ کی Adipose layer

(3) لفافہ سطحیہ کی غشائی تہ (Membranous layer) جسے Fascia of colles بھی کہتے ہیں۔

(4) عضلات عجانیہ سطحیہ کی تہ Layer of superficial perineal membranes اور عروق واعصاب۔

عجانیہ سطحیہ (عروق اعصاب صفن) (Scrotal nerves)

(5) غشا عجانیہ (Perineal membrane)

(6) عضلات عجانیہ غاریہ کی تہ (Layer of deep perineal muscles) عروق اعصاب عجانیہ (عروق واستحیائی باطن) Internal pudendal عصب استحیائی) غدوہ بصلی لمجری البول مع قنات Balbo uretheral gland with duct اور مردوں میں مجری البول کا غشائی حصہ اور عورتوں میں مجری البول اور مہبل (Vagina)۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ مردانہ عجان

Fig: Male perineum

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(7) لفافہ عانی کا طبقہ جداریہ(Parietal layer of pelvic fascia)یعنی دیافرغمابول تناسلی کی بالائی تہ(Superior layer of urogenital diaphragm)

## عجان کے لفافہ کی عام آرنگی

## General fascial arrangement

لفافہ سطحیہ کی Adipose layer جلد کے نیچے واقع ہوتی ہے اور ایک General investing layerبناتی ہے جس کا کوئی عظمی اتصال(Bony attachment)نہیں ہوتا۔لیکن یہ متصل علاقوں کے لفافہ سطحیہ سے مسلسل ہوتی ہے لفافہ سطحیہ کی غاریہ تہ غشائی ہوتی ہے جس کو Fascia of colles بھی کہتے ہیں۔ یہ غشائی تہ(Membranous layer)اور غشا عجانیہ جسے دیا فرغمابولی تناسلی کی زیریں تہ( Inferior layer of urogenital diaphragn)بھی کہتے ہیں اور دیافرغمابولی تناسلی کی بالائی تہ ہر جانب شعبہ ورکی عانی سے عظمی اتصال رکھتی ہیں اور ایسا کرنے سے یہ Layers دو فضاؤں (Spaces)کوملفوف کرتی ہیں جنھیںPerineal pouches کہتے ہیں۔ دیافرغمابولی تناسلی کی بالائی اور زیریں تہ(جن کے درمیان عضلات ملفوف ہوتے ہیں)عضلات کوملفوف کر کے ایک فاصل(Septum)یا پردہ (Partition)بناتی ہیں اور یہ فاصل مثلث بولی تناسلی پر کھنچا رہتا ہے اور مخرج عانہ Pelvic outlet کو بند کرتا ہے اس عضلی غشائی پردہ کو دیافرغمابولی تناسلی( Urogenital diaphragm) کہتے ہیں۔

### عجان کی لفافہ سطحیہ کی غشائی تہ Membranous of superficial fascia یالفافہ کولز(Fascia of colles)

یہ مثلث بولی تناسلی کے لفافہ سطحیہ کی غاریہ تہ ہے جو مضبوط اور غشائی ہوتی ہے اور مثلث بولی تناسلی پر استر کرتی ہے۔ یہ مثلث بولی تناسلی جانبین پر شعبہ ورکی عانی سے، پیچھے اس

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



فرضی خط سے جو دونوں حد بہ ورکی کے اگلے حصہ کو جو ملاتا ہے محدود ہے اور سامنے زاویہ تحت العانی سے محدود ہے۔

**چسپیدگی (Attachment)**

لفافہ کولز نیچے عضلہ متعرضہ عجانیہ سطحیہ Superficial transverse perineal muscle کا احاطہ کر کے غشا عجانیہ کے قاعدہ کے ساتھ blend کرتا ہے۔ جانبین پر شعبہ ورکی عانی سے چسپاں رہتا ہے اور سامنے صفن کے لفافہ سطحیہ سے مسلسل رہتا ہے (Dortos tunis) جو پھر اس لفافہ سے مسلسل ہوتا ہے جو قضیب کی جڑ پر استر کرتا ہے اس کے علاوہ یہ لفافہ اسکارپا Fascia of scarpa (یعنی بطن کے لفافہ سطحیہ کی غاریتہ) سے بھی مسلسل رہتا ہے۔ اوپر یہ لفافہ کولز عجان کے Superficial pouch کے مشمولات سے مجاورت رکھتا ہے۔

**Superficial pouch of the perineum**

یہ Pounch دراصل ایک فضا بین الالفافہ Interfascial space ہے جو اوپر غشا عجانیہ سے اور نیچے لفافہ کولز سے محدود ہے۔ یہ فضا سبھی جانب سے بند ہوتی ہے ماسوائے اگلی جانب کے جہاں یہ Dortos tunic کے انعکاس کو Follow کرتی ہے۔ یہ غیر مکمل طور پر Incompletely دوخانوں (Compartments) میں ایک Imperfect median septum کے ذریعہ منقسم ہے۔ یہ غیر مکمل حاجز رفاصل وسطانی لفافہ کولز کی غاریہ سطح سے عضلہ Bulbospongiosus تک پھیلا رہتا ہے۔

**مشمولات (Contents)**

**(الف) عضلات (Muscles)**

(1) عضلہ ورکیہ کہفیہ (Ischiocavernosus):۔ یہ عضلہ شعبہ ورکی عانی کے مقابل واقع ہوتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(2) عضلہ بصلیہ(Bulbospongeosus):۔ یہ عضلہ خط وسطانی میں واقع ہوتا ہے۔

(3)عضلہ مستعرضہ عجانیہ سطحیہ(Transversus perinei superficialis):۔ ہر عضلہ آڑے طور پر مثلث بولی تناسلی کے قاعدہ کے مقابل گذر کر مخالف جانب کے ہم نام عضلہ سے مقعد کے اوپر جسم عجانی (Perineal body) میں مل جاتا ہے۔

(4) قضیب کی ساقین:۔ ہر ساق عظم عانہ کے زیریں شعبہ سے شروع ہوتا ہے اور Bulbospongiosus سے مل کر قضیب کی جڑ بناتی ہے۔

(ب)عروق(Vessels)

(1) عروق صفنی(Scrotal vessels):۔ یہ عضلہ ورکیہ کہفیہ(Ichiocavernosus) وعضلہ بصلیہ اسفنجیہ (M. Bolbospongiosus) کے مابین فضا میں پائی جاتی ہیں۔

عروق کے دونوں جانب عصب صفنی ہوتا ہے۔

(ج) اعصاب(Nerves)

(1) اعصاب صفنی (Scrotal Nerves):۔ یہ تعداد میں دو ہوتے ہیں اور عروق صفنی کے ہر جانب واقع ہوتے ہیں۔

(د) دیگر ساختیں(Other structures)

(1) مجری البول اسفنجی (Spongy urethra):۔ یہ عضلہ بصلیہ اسفنجی سے گھری رہتی (Surrounded) ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



## Structures piercing the perineal membrane

(غشا عجانیہ کو چھیدنی والی ساختیں ) درج ذیل ہیں۔

(1) قاعدہ پر:۔عروق واعصاب صفنی Scrotal vessels & nerves چھیدتی ہیں

(2) زاویہ کے قریب کنارے :۔قضیب کی شریان ظہری وشریان غایر (Deep and dorsal arteries of penis) چھیدتی ہیں۔

(3) مرکز پر (At the centre):۔لحام عانی سے ایک انچ نیچے غشا عجانیہ کو مجری البول غشائی چھیدتی ہے۔

(4) غدہ بصلی لمجری البول قناتین (Ducts of bulbourethral gland)

(5) مردوں میں شرائین بصلتہ القضیب(Arteries to the bulb of the penis)اور عورتوں میں شریان دہلیزی(Artery to the vestibule)۔

(6) شریان مجری البول Urethral artery۔

(7) مہبل (Vagina) عورتوں میں۔

اس کے علاوہ عصب عجانی کی عضلی شاخیں بھی غشا عجانیہ کو چھیدتی ہیں۔

## دیافرغما بولی تناسلی (Urogenital diaphragm)

یہ ایک لیفی عضلی پردہ (Fibromuscular partition) ہے جو مثلث بولی تناسلی کے اوپر (Across) کھینچا رہتا ہے (Stretched)اور یہ مخرج عانہ (Pelvic Outlet) کے اگلے حصہ کو بند کرتا ہے(Shut)اور یہ جوف عانہ (Pelvic Cavity)اور عجان کے مابین واقع ہوتا ہے ۔ یہ دو عضلات اور دو لفافوں سے مرکب ہے، دوعضلات (عضلہ مستعرضہ عجانیہ غائرہ (Transversus perinei profundus) وعضلہ عاصرہ لمجری البول (Sphinctor urethrae) میں دو لفافے ایک دیافرغما بولی تناسلی کی بالائی تہ Superior Layer of

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



urogenital diaphragmاور دوسرا غشا عجانیہ (Perineal membrane) ہے۔ دونوں عضلات مذکورہ بالا دونوں لفافوں میں ملفوف ہوتے ہیں اور ان چاروں ساختوں (عضلات اور دو لفافے) سے دیافرغما بولی تناسلی کی تشکیل ہوتی ہے۔

**(1) دیافرغما بولی تناسلی کا بالائی لفافہ/ یا بالائی طبقہ**

## Superior fascia or Superior layer of urogenital diaphragm

یہ لفافہ دیافرغما بولی تناسلی کے عضلات کی غایر سطح پر واقع ہوتا ہے اور لفافہ عانی کے اس حصہ سے (Derived) خارج ہوتا ہے جو عضلہ سادہ باطنہ پر استر کرتا ہے (لفافہ ساد) عضلہ سادہ پر استر کرنے کے بعد یہ لفافہ شعبہ ورکی عانی (Ischiopubic rami) سے چسپاں ہوتا ہے اور پھر اندرونی جانب گزر کر خط وسطانی تک پہونچتا ہے جہاں یہ مخالف جانب کے ہم نام لفافہ سے مسلسل ہو جاتا ہے۔ پیچھے (Posteriorly) یہ غشا عجانیہ میں مدغم (Fused) ہوتا ہے۔ سامنے (Anteriorly) یہ غدہ مذی کے غلاف سے مسلسل رہتا ہے۔

**(2) غشا عجانیہ یا دیافرغما بولی تناسلی کی زیریں تہ**

## Perineal membrane or Inferior layer of urogenital diaphragm

دیافرغما بولی تناسلی کی زیریں تہ (غشا عجانیہ) ایک مثلث الشکل لفافہ ہے جو عضلات عجانیہ غایرہ کی سطحی سطح پر واقع ہوتا ہے۔ یہ لفافہ ہر جانب شعبہ ورکی عانی سے چسپاں ہوتا ہے۔ پیچھے یہ دیافرغما بولی تناسلی کی بالائی تہ کے ساتھ ملا (Blend) رہتا ہے۔ سامنے یہ دیافرغما بولی تناسلی کی بلائی تہ میں مدغم ہو کر دبیز ہو جاتا ہے اور رباط عجانی مستعرض (Transverse perineal ligament) بناتا ہے۔ یہ رباط زاویہ تحت العانی پر کھنچی رہتی ہے (Stretches)۔ دونوں سے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



غشا عجانیہ اور رباط عانی اسفل (Inferior pubic ligament) کے مابین ایک خلا (Gap) ہوتی ہے جس سے بظر (Clitoris) یا قضیب کی ظہری اور غاریہ عروق گزرتی ہیں۔

**(3) عضلہ مستعرضہ عجانیہ غاریہ (Trasversus parinei profundus)**

یہ عضلہ عظم ورک کے شعبہ کی عانی سطح Pelvic surface سے شروع ہوتا ہے اور آڑے طور پر خط وسطانی کی طرف چلتا ہے جہاں یہ مخالف کے ہم نام عضلہ کے رشوں سے Interlace کرتا ہے اور جسم عجانیہ (Perineal body) یعنی عجان کے مرکزی وتر (Central tendon) میں ختم ہوجاتا ہے۔

**(4) عضلہ عاصرہ لمجری البول (Sphincter urethrae)**

یہ عضلہ عظم ورک و عظم عانہ کے شعبوں کے مقام اتصال پر عانی سطح سے شروع ہوتا ہے اور مجری البول غشائی (Membranous urethra) کے گرد ختم ہوتا ہے یہ ظاہری و باطنی دوالیاف سے مرکب ہے اس کے ظاہری ریشے (External fibres) جب خط وسطانی کے قریب پہونچتے ہیں تو وہاں اگلے وپچھلے الیاف (Anterior & posterior group of fibers) میں بٹ کر مجری البول غشائی کے سامنے اور پیچھے سے گزر کر مخالف جانب کے ہم نام ریشوں میں ختم ہوتے ہیں۔

اس کے بطنی ریشے (Internal fibres) مدور الیاف (Circular fibres) بناتے ہیں جو مجری البول غشائی کا احاطہ کرتے ہیں۔

دیافرغما بولی تناسلی کی بالائی وزیریں تہوں کے درمیان ایک فضا (Space) ہوتی ہے جسے Deep pouch of perineum کہتے ہیں، یہ فضا دیافرغما بولی تناسلی کے بالائی وزیریں تہوں میں ملفوف ہوتی ہے جس میں عضلہ مستعرضہ عجانیہ غاریہ اور عضلہ عاصرہ لمجری البول کے علاوہ درجہ ذیل ساختیں پائی جاتی ہیں۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**Deep pouch کے مشمولات**

(1) عروق:۔ عروق استحیائی باطن (Internal pudendal vessels)، شریان بصلی یا دہلیزی (Artery to the bulb or Vestibule)

(2) اعصاب:۔ نظر یا قضیب کا ظہری عصب (Dorsal nerve)

(3) عضلات:۔ عضلہ مستعرضہ عجانیہ غایرہ وعضلہ عاصرہ لمجری البول

(4) دیگر ساختیں :۔ مجری البول غشائی (Membranous portion of urethra) غدد بصلی لمجری البول (Bulbourethral glands) اور عورتوں میں مہبل (Vagina)۔

**مثلث مقعدی (Anal triangle)**

**حدود (Boundaries):**۔ اس کا قاعدہ اس فرضی خط سے بنتا ہے جو مقعد کے سامنے دونوں حدبہ ورکی کو ملاتا ہے۔

زاویہ عظم عصعص (Coccyx bone) سے بنتا ہے۔

**بازو (Sides):**۔ رباط عجزی حدبی (Sacrotuberous ligament) اور عضلہ الویہ کبیرہ (Gluteus maximus) کے زیریں کنارے سے بنتا ہے۔

مخرج عانہ (Outlet of pelvis) کا پچھلا حصہ مثلث مقعدی کے مقابل واقع ہے اور زندہ حالت میں Recent state ایک لیفی عضلی پردہ (Fibromuscular partition) سے بند رہتا ہے اس پردہ کو دیا فرغما عانی Pelvic diaphragm کہتے ہیں ۔ یہ پردہ حوض عانی صغیر (True pelvis) کی بیرونی دیوار کے زیریں حصہ سے کھنچا رہتا ہے جو نیچے اور اندرونی جانب اتر کر خط وسطانی میں مقعد کے گرد اس کے ریشے ایک دوسرے سے مدغم ہو جاتے ہیں۔ دیا فرغما عانی کے مورب (Oblique) ہونے کی وجہ سے حوض صغیر کی بیرونی دیوار اور دیا فرغما جو عانی کی زیریں سطح کے درمیان ہر جانب ایک خلا (Space) بنتی ہے جس کو حفرہ ورکی مستقیمی

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(Ischiorectal fossa) کہتے ہیں۔ ہر حفرہ زندہ حالت میں زیادہ تر چربی سے پر رہتا ہے اور مقعد اور قنات مبرزی (Anus & Anal canal) کے ہر جانب ایک Pad بناتا ہے۔

**حفرہ ورکی مستقیمی (Ischiorectal fossa)**

**حدود (Boundaries)**:۔ اس کی بیرونی دیوار عضلہ سادہ باطنہ مع لفافہ اور عظم ورک سے بنتی ہے اس کی اندرونی دیوار عضلہ رافعۃ المقعد (Levator ani) وعضلہ عاصرہ المقعد ظاہرہ (Sphincter ani externus) ولفافہ مبرزی (Anal fascia) سے بنی ہے۔

سامنے (Anteriorly) عضلہ مستعرضہ عجانیہ سطحیہ سے محدود ہے پیچھے (Posteriorly) یہ عضلہ الویہ کبیرہ کے زیریں کنارے اور رباط عجزی حدبی (Sacrotuberous ligament) سے محدود ہے۔

زاویہ:۔ لفافہ مبرزی اور لفافہ ساد (Obturator fascia) کے مقام اتصال سے بنتا ہے۔

**قاعدہ**:۔ جلد اور لفافہ سطحیہ (Superficial fascia) سے بنتا ہے۔

حفرہ ورکی مستقیمی کا لفافہ سطحیہ (Superficial fascia) اس حفرہ کی فرش (Floor) کو پوشیدہ کرتا ہے اور جلد کے نیچے واقع ہوتا ہے۔ جب یہ لفافہ سطحیہ حفرہ پر کھنچا رہتا ہے تو اس لفافہ سے متعدد زوائد (Fasciculi) نکلتے ہیں جو حفرہ کے اندر چربی کے ٹکڑوں (Lobulated mass of fat) کو ملفوف کرتے ہیں۔ یہ چربی کے ٹکڑے حفرہ ورکی مستقیمی کو بھرتے ہیں۔

حفرہ ورکی مستقیمی کا لفافہ غایرہ (Deep fascia) حفرہ کے سب سے گہرے حصہ (Deepest portion) پر استر کرتا ہے اور ایک ہلالی قوس (Semilunar arch) بناتا ہے جس کا نام پروفیسر ایلیٹ اسمتھ (Elliot smith) نے لفافہ ہلالیہ (Lunate fascia) رکھا ہے۔ یہ لفافہ غایرہ اندرونی جانب عضلہ رافعہ المقعد کے لفافہ پر استر کرتا ہے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(یعنی لفافہ مبرزی کو) پھر یہ عضلہ رافعہ المقعد کے زیریں سرے پر لفافہ مبرزی کے ساتھ Blend کر کے ختم ہوتا ہے۔ یہ لفافہ بیرونی جانب لفافہ سادہ (Obturator ) پر استر کر کے عظم ورک پر چسپاں ہوتا ہے۔ ان لفافوں کی تہوں کے درمیان عروق استحیائی باطن (Internal pudendal vessels) وعصب استحیائی باطن واقع ہوتی ہیں اور اس طرح ان تہوں کے درمیان قنات بین اللفافہ (Interfascial canal) بنتی ہے جس کو قناعت استحیاتی (Pudendal canal) کہتے ہیں۔ ہلالی قوس کی اونچائی (Summit) لفافہ ہلالیہ (Lunate Fascia) سے بنتی ہے جس کو Tegmentum کہتے ہیں۔ اس Tegmentum اور حفرہ ورکی مستقیمی کے زوایہ کے درمیان ایک فضا (Space) ہوتی ہے جس کو Suprategmental space کہتے ہیں جس میں کچھ چربی پائی جاتی ہے۔

حفرہ ورکی مستقیمی کے مشمولات

(1) عروق استحیائی باطن (Internal pudendal vessels) یہ حفرہ کی بیرونی دیوار پر قنات استحیائی میں واقع ہوتی ہیں۔

(2) عصب استحیائی باطن (Internal pudenal nerve) یہ عصب عجانی Prineal nerve وعصب ظہر القضیب (مردوں میں) یا عصب ظہر البظر Dorsal nerve of clitoris/ penis (عورتوں میں) منقسم ہوجاتی ہے۔ عصب ظہر القضیب یا عصب ظہر البظر عروق استحیائی باطن کے اوپر اور عصب عجانی عروق استحیائی باطن کے اوپر عصب عجانی عروق استحیائی باطن کے نیچے واقع ہوتے ہیں۔

(3) اعصاب صفنی (Scrotal nerves) عصب عجانی اعصاب صفن (Scrotal nerve) میں منقسم ہو کر حفرہ ورکی مستقیمی کے اگلے حصہ میں واقع ہوتی ہے۔

(4) چوتھے عجزی عصب کی عجانی شاخ اور دوسرے وتیسرے اعصاب عجزی کی مثقوب

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



جلدی شاخیں Perineal of fouth sacral neve and perforating cutaneous branches of second & third sacral nerves) یہ پیچھے عضلہ الویہ کبیرہ کے پیچھے کنارے کے مقابل لفافہ سطحیہ میں واقع ہوتی ہیں۔

(5) اعصاب و عروق مستقیمی اسفل (Inferior rectal vessels & nerves) یہ ساختیں حفرہ ورکی مستقیمی میں آڑے طور پر بیرونی جانب سے اندرونی جانب گزرتی ہیں۔

(6) چربی کی وافر مقدار حفرہ کو بھرتی ہے اور قنات مبرزی کے زیریں حصہ کے گرد Tight pack کرتی ہے اس طرح چربی قنات مبرزی کے زیریں حصہ اور دیافرغما عانی کے درمیان پائی جاتی ہے۔

## Surgical importance of ischliorectal fossa

ارتقائی خامیوں کی وجہ سے حفرہ ورکی مستقیمی میں Hernial protusion عام طور سے پائی جاتی ہے جیسا کہ معلوم ہے کہ عضلہ رافعۃ المقعد سامنے جسم عانہ کی پچھلی سطح سے اور پیچھے شوکہ درکی (Ischial spine) کی سطح عانی سے شروع ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ یہ ان دو مقاموں کے درمیان لفافہ عانی کے وتری قوس سے بھی شروع ہوتا ہے لیکن کبھی کبھی اس کا مبدا وتری قوس سے نہیں ہوتا جس کے نتیجہ میں اس کے اگلے و پچھلے ریشوں کے درمیان ایک Hiatus (جیسے Hiatus of schwalbe بھی کہتے ہیں) باقی رہ جاتا ہے۔ اس فتحہ (Gap) سے عام طور سے Hernial protusion حفرہ ورکی مستقیمی میں واقع ہوتی ہے۔

حفرہ ورکی مستقیمی میں چربی کی ساخت لیفی (Fibrous) ہوتی ہے جس کے نتیجہ میں یہاں دوران خون بہت کم ہوتا ہے (Poor in circulation) اور اس دوران خون کی کمی کے سبب اکثر یہاں دبیلہ (Abcess) بنتا ہے۔ اگر Abcess لفافہ ہلالیہ کی سطحی سطح پر بنتا ہے تو مواد (pus) عام طور سے عاصرہ ظاہرہ و باطنہ Internal & external sphincters کے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



درمیان ہوتا ہے جو قنات مبرزی (Anal canal) میں کھل کر fistula in ano (نواسیر المقعد) بناتا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ لفافہ ہلالیہ اور لفافہ مبرزی عضلہ رافعہ المقعد کے زیریں سر کے مقابل ختم ہوتے ہیں اور قنات مبرزی کا یہ حصہ ان دونوں لفافوں کی غیر موجودگی کی وجہ سے کمزور ہوتا ہے اور جس کے نتیجہ میں یہاں مدافعت (Resistance) کم ہو جاتی ہے۔ مواد (Pus) ایک حفرہ سے دوسرے حفرہ میں آسانی سے گذر سکتا ہے کیوں کہ دونوں حفرے مقعد کے سامنے اور پیچھے ایک دوسرے سے مسلسل رہتے ہیں اور اس طرح Horse shoe Shaped abcess or fistula بنتا ہے۔

## دیافرغما عانی (Pelvic diaphragm)

## یا فرش عانی (Pelvic floor)

مخرج عانہ (Pelvic outlet) کے پچھلے حصہ کو بند کرتا ہے اور جوف عانی کو حفرہ ورکی مستقیمی سے الگ کرتا ہے اور عانہ کا فرش (Pelvic floor) بناتا ہے۔ دیافرغما عانی دو عضلات عضلہ رافعۃ المقعد وعضلہ عصعصیہ سے مرکب ہے۔ یہ دونوں عضلات اوپر Superior لفافہ کی ایک پتلی تہ (یعنی دیافرغما عانی کی بالائی تہ) سے اور نیچے (Inferiorly) لفافہ کی ایک دوسری تہ (یعنی دیافرغما عانی کی زیریں تہ) سے پوشیدہ رہتے ہیں۔ یہ دونوں عضلات مذکورہ بالا دونوں لفافوں (تہوں) میں ملفوف ہوتے ہیں اور ان چاروں ساختوں (دونوں عضلات ودونوں لفافے) سے دیافرغما عانی کی تشکیل ہوتی ہے۔

تشریحی اعتبار سے (Anatomically) دیافرغما عانی کے عضلات یعنی عضلہ عصعصیہ وعضلہ رافعۃ المقعد دو مختلف خانے (Component) بناتے ہیں لیکن ساخت کے اعتبار سے (Morphologically) دراصل یہ عضلات ایک واحد اکائی (Single corporate unit) میں جو تین حصوں سے مرکب ہیں۔ یہ تین حصے (1) ischiococcygeus عضلہ ورکیہ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



عصعصیہ (2) Iliococcy geus عضلہ حرقفیہ عصعصہ (3) Pubococcygeus m. عضلہ عانیہ عصعصہ ہے جب کہ عضلہ حرقفیہ عصعصیہ وعضلہ عانیہ عصعصیہ دونوں مل کر تشریحی اعتبار سے عضلہ رافعۃ المقعد بناتے ہیں۔

**عضلہ رافعۃ المقعد (Levator Ani)**

یہ عضلہ ایک چوڑی (Broad) عضلی چادر (sheet) ہے جو مخالف جانب کی ہم نام عضلہ سے مل کر دیافرغما عانی یا فرش عانی کا زیادہ تر حصہ ہے اور یہ عانی احشا ( Pelvic viscera ) کو Support دیتا ہے۔

**مبدا (Origin)**:۔ سامنے یہ جسم عانہ کی عانی سطح (اندرونی سطح) سے، شوکہ ورکی (Ischial spine) کے اندرونی حصہ سے اور ان دونوں مقاموں کے درمیان لفافہ عانی کے وتری قوس (لفافہ عانی کے خط ابیض (White line) سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی (Insertion)**:۔ اس کے مبدا سے ریشے خط وسطانی کی طرف گذرتے ہیں اور درج ذیل طریقوں سے ختم ہوتے ہیں۔

(1) اس کے سبب سے اگلے ریشے (عضلہ عانیہ عصعصیہ کا اگلا حصہ) پیچھے اور نیچے کی طرف گذرتے ہیں اور جسم عجانی Perineal body میں ختم ہوتے ہیں۔ یہ ریشے عضلہ رافعہ غدہ مذی (Lavator prostate) (مردوں میں) بناتے ہیں لیکن عورتوں میں یہ ریشے مہبل کے پہلو (Side) سے گذرتے ہیں اور عضلہ عاصرۃ المہبل (Sphincter vaginae) بناتے ہیں۔

(2) درج بالا ریشے (Sacceeding fibres) کہتے ہیں غدہ مذی کے پہلوؤں سے اور قنات مبرزی کے بالائی سرے سے پیچھے گذرتے ہیں اور تعریج مبرزی مستقیمی ( Anorectal flexure ) کے مقابل اندرونی جانب مڑ جاتے ہیں اور مخالف جانب کے ہم نام ریشوں سے اور عضلہ عاصرۃ المقعد ظاہرہ (Sphincter ani externus) کے غایر حصہ کے ریشوں سے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



مسلسل ہوجاتے ہیں اس کے کچھ الیاف (ریشے) قنات مبرزی کی دیواریں غائب ہوجاتے ہیں۔عضلہ کے ایک حصہ کوعضلہ عانیہ مستقیمہ Puborectalis کہتے ہیں۔اس عضلہ عانیہ مستقیمہ کے گہرے الیاف اوپر تعریج مبرزی مستقیمی پر ایک U-shape sling بناتے ہیں۔

(3) اس عضلہ کے باقی ریشے (عضلہ حرقفیہ عصعصہ Iliococcygeus) نیچے اندرونی جانب اور پیچھے اترتے ہیں اور یہ عظم عصعص کے آخری دو مہروں (Segments) کے پہلو (Side) میں اور Anorectal raphi میں ختم ہوتے ہیں۔یہ Anorectal raphe مقعد اور عصعص کے درمیان کھنچا (Stretch) رہتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply):** ۔چوتھے عجزی عصب کی ایک شاخ سے اور عصب عجانی کی شاخ یا عصب مستقیمی اسفل سے ہوتی ہے۔

**مجاورات (Relation)**

اس عضلہ کی بالائی سطح لفافہ عانی کے طبقہ جداریہ سے پوشیدہ رہتی ہے۔یہ لفافہ اس عضلہ کو مثانہ، معا مستقیم، باریطون جداری، سے دونوں جنسوں (Both sex) میں الگ کرتا ہے اس کے علاوہ مردوں میں غدہ مذی و اوعیہ منی (prostate gland & seminal vesicles) سے اور عورتوں میں مہبل (Vagina) سے الگ کرتا ہے۔

اس عضلہ کی زیریں یا عجانی سطح (Inferior or Perineal surface) لفافہ مبرزی Anal fascia سے پوشیدہ رہتی ہے اور حفرہ ورکی مستقیمی کی اندرونی حد بناتی ہے۔ سامنے دونوں عضلات ایک U-shaped gap کے ذریعہ ایک دوسرے سے الگ رہتے ہیں۔ اس Gap کے اندر سے مردوں میں غدہ مذی کا اگلا حصہ اور عورتوں میں مہبل اور مجری البول گذرتے ہیں۔پیچھے اس عضلہ کا پچھلا کنارا عضلہ عصعصیہ کے اگلے حصہ کو Overlap کرتا ہے۔

**عضلہ عصعصیہ (Coccygeus muscle)**

یہ عضلہ دمدار جانوروں میں کافی نمویافتہ (Well developed) ہوتا ہے جسے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



Agilator caudae کہتے ہیں۔ ارتقا (evolution) کی Progress کی ساتھ یہ عضلہ انسانوں کی گھٹ جاتا ہے (Retrogressed) کیونکہ انسان کا دم نہیں ہوتا۔ رباط عجزی شوکی اس کی پشت پر Sacrospinous ligament اس کا Degenerated portion ہے۔

مبدا (Origin):۔ یہ عضلہ رافعۃ المقعد کے پیچھے واقع ہوتا ہے۔ یہ عضلہ مثلث الشکل ہے جو کہ شوکہ ورکی کی نوک کی اندرونی سطح سے اور رباط عجزی شوکی (Sacrospinous ligament) سے شروع ہوتا ہے۔

منتہی (Insertion) :۔ اس عضلہ کا قاعدہ عظم عصعص کے پہلے دو Segments اور عظم عجز کی آخری دو مہروں پر ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش (Nerve supply):۔ چوتھے اور پانچویں عصب عجزی کی شاخوں سے۔

فعل (Action):۔ عضلہ رافعۃ المقعد اور عضلہ عصعصیہ دونوں کا ایک جیسا عمل ہے اور دونوں مل کر ایک واحد اکائی (Single unit) کی حیثیت سے کام کرتے ہیں۔ مردوں میں کھڑے ہونے کی حالت میں Erect Posture یہ دونوں عضلات عانی احشا (Pelvic viscera) کے وزن کو Support دیتے ہیں۔ ان عانی احشا کے لیے یہ عضلات Increased tone یعنی Postural tone میں رہتے ہیں۔ Intraabdominal pressure بڑھے رہنے کے دوران یہ عضلات اس قدر Actively منقبض ہوتے ہیں کہ جسم عجانی Perineal body اوپر اور سامنے کھنچ آتا ہے اور اس طرح یہ عضلات عانی احشا کو مخرج عانہ میں Prolapse ہونے سے روکتے ہیں۔ اس عضلہ کا عانی مستقیمی حصہ (Puborectalis part) anorectal junction پر عاصرہ (Sphincter) کا کام کرتا ہے اور Intra abdominal Pressure بڑھے رہنے کی حالت میں (جیسا کہ کھانسنے اور چھینکنے میں ہوتا ہے) یہ Incontinence of faeces کو روکتا ہے۔ عضلہ عاصرۃ المہبل Vagina مہبل

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



کے لیے Sphincter کا کام کرتا ہے۔

**تشریح اطلاقی (Applied anatomy)**

**وضع حمل:** دوران ولادت وہ ساختیں tear کر سکتی ہیں جو مثانہ، مجری بول، مہبل اور معا مستقیم کو support کرتے ہیں خاص طور پر pubococcygeus اور levator ani۔ یہ anus، vagina اور urethra کو support اور encircle کرتے ہیں۔ ان کو tear ہونے سے بچانے اور وضع حمل کو آسان بنانے کے لیے خاص طور پر puborectalis کو damage ہونے سے بچانے کے لیے episiotomy کر دینی چاہیے کیوں کہ pubococcygeus کی injury سے cystocele، cystourethrocele اور puborectalis کی injury سے rectocele ہو سکتی ہے۔

Perineal body: یہ عورتوں میں بہت اہم ساخت ہے۔ خاص طور پر دوران وضع حمل اگر اس کی tearing یا stretching ہو جائے تو post. wall of vagina کے زیریں حصہ کی support ختم ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے prolapse ہو سکتا ہے۔

Rupture of the male urethra: اگر یہ superficial perineal space میں rupture کر جائے تو پیشاب scrotum، penis کے چاروں طرف اور بطن کے زیریں مقدم حصہ میں جا سکتا ہے لیکن یہ thigh میں نہیں سرایت کر سکتا ہے۔ یہ fascia، inguinal ligament کے مقابل fascia lata سے متصل ہو جاتا ہے اسی طرح Anal triangle میں بھی جا سکتا ہے۔

Erection of penis: Parasympathetic nerve کی تحریک سے دموی پرورش بڑھ جاتی ہے اور شرائین کشادہ ہو جاتے ہیں۔ Bulbospongiosus اور Ischiocavernosus عضلات venous plexus کو press کر دیتے ہیں جس کی وجہ سے وریدی خون کی ٹھیک سے واپسی نہیں ہوتی ہے۔ Blood کے space میں اکٹھا ہونے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



سے قضیب rigid، erect ہو جاتا ہے۔

Back strain : یہ کھلاڑیوں میں ہوتا ہے۔ اس میں عام طور پر وہ عضلات متاثر ہوتے ہیں جو lumbar vertebra کو support کرتے ہیں۔ خاص طور پر lumbar part of erector spinae muscle۔

Low back pain : یہ کمر میں شدید درد ہوتا ہے جو بعد میں dull ache میں تبدیل ہو جاتا ہے۔ یہ ایک جانب ران سے شروع ہو کر پنڈلی اور قدم میں پہنچ جاتا ہے اور دوران حرکت پیر ٹھیک سے نہیں پھیلتا ہے۔ اس کے وہ عصب جو ان عضلات کی عصبی پرورش کرتی ہے دب جاتی ہے پانچویں قطنی مہرہ اور پہلی عجزی کے درمیان قرص بین الفقرات کے prolapse ہونے کی وجہ سے۔

Muscles of back: back کے عضلات کی ضعف یا مفلوج ہونا: اس کا سبب دموی پرورش کا impair ہونا ہے۔ Spinal cord کے جس حصے کی دموی پرورش متاثر ہو جاتی ہے وہاں کے عصبی خلیات مردہ ہو جاتے ہیں۔ جس کی وجہ سے وہاں کے اعصاب کام کرنا بند کر دیتے ہیں اور عضلات کے مفلوج ہونے کا سبب بن جاتے ہیں۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com

# طرف اعلیٰ

# The upper extremity

طرف اعلیٰ کے عضلات کو مندرجہ ذیل گروہ میں تقسیم کیا گیا ہے۔

1۔ وہ عضلات جو طرف اعلیٰ کو عمود الفقار سے متصل رکھتے ہیں۔

2۔ وہ عضلات جو طرف اعلیٰ کو صدر (سینہ) کی اگلی و پہلوی دیواروں سے متصل رکھتے ہیں۔

3۔ شانہ کے عضلات

4۔ بازو کے عضلات

5۔ پیش بازو کے عضلات

6۔ ہاتھ کے عضلات

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



## طرف اعلیٰ کو عمود الفقار سے متصل رکھنے والے عضلات

## The Muscles connecting the upper limb with the vertebral column

(a)۔ عضلہ مربعہ منحرفہ (Trapezius)

(b)۔ عضلہ ظہریہ عریضہ (Latissimus dorsi)

(c)۔ عضلہ معینہ کبیرہ (Rhomboideus major)

(d) عضلہ معینہ صغیرہ (Rhomboideus minor)

(e) عضلہ رافعۃ الکتف (Levator scapulae)

یہ حقیقت میں پشت (Back) کے سطحی عضلات ہیں جو طرف اعلیٰ کو عمود الفقار سے متصل رکھتے ہیں۔

**لفافہ سطحیہ (Superficial fascia)**

پشت کا لفافہ سطحیہ جلد کے نیچے ایک دبیز تہ بناتا ہے یہ متصل علاقوں (Adjoining regions) کے لفافہ سطحیہ سے مسلسل ہے اس لفافہ میں دانہ دار چربی (Granular fat) کی کثیر مقدار ہوتی ہے گردن کے بالائی حصہ میں یہ دبیز سخت تہ بناتا ہے۔

چونکہ اس میں نسیج لیفی ابیض کے ریشے ہوتے ہیں لہذا یہ اوپر کی جلد سے مضبوطی سے چسپاں رہتا ہے۔

**لفافہ غایرہ (Deep fascia)**

یہ لفافہ کی ایک کثیف (Dense) غشائی طبق ہے جو عضلات پشت پر استر کرتا ہے۔ اوپر لفافہ عنقیہ غایرہ (Deep cervical fascia) سے مسلسل ہے اور نیچے عرف الخاصرہ سے چسپاں رہتا ہے۔ اندرونی جانب قسم ظہری و قسم قطنی (Thoracic & Lumber region) میں متعلقہ مہروں کے سناسن اور رباطات فوق السناسن سے چسپاں رہتا ہے جبکہ بیرونی

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ طرف اعلیٰ کو عمود الفقار سے متصل رکھنے والے عضلات

Fig: Muscles connecting sup. limb with v.column

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



جانب شانوں پر عظم الکتف کے سنسنہ اور زائدہ اخرم (Acromion process) سے چسپاں رہتا ہے۔

**(الف) عضلہ مربعہ منحرفہ (Trapezius)**

یہ پشت کا سب سے زیادہ سطحی عضلہ ہے جو بڑا چپٹا اور مثلث الشکل ہے۔ اس کا قاعدہ خط وسطانی میں اور زاویہ شانہ کی جانب واقع ہے۔ جب دونوں جانب کے عضلات مربعہ منحرفہ خط وسطانی میں ملتے ہوئے دکھائی دیتے ہیں تو اس کی شکل اقلیدس (Geometry) کے مربع منحرف (Trapezium) کے مشابہ ہوتی ہے اسی وجہ سے اسے عضلہ مربعہ منحرفہ کہتے ہیں۔

**مبدا (Origin)**:۔ یہ عضلہ نتو قمحدوی ظاہر External occipital protuberance سے، خط قفوی اعلیٰ Superior nuchal line کے اندرونی تہائی حصہ سے، رباط القفا (Ligamentum nuchae) سے اور ساتویں عنقی مہرہ اور تمام صدری مہروں کے ساسن اور ان کے رباطات فوق السناسن سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی (Insertion)**:۔ یہ عضلہ تین الیاف میں بٹ کر درج ذیل ختم ہوتا ہے۔

اس کے بالائی الیاف نیچے اور برونی جانب اتر کر عظم ترقوہ کے بیرونی تہائی حصہ کے پچھلے کنارے پر ختم ہوتے ہیں۔ اس عضلہ کے زیریں الیاف اوپر اور بیرونی جانب گذر کر ایک وتر کی شکل میں عظم کتف کے سنسنہ کی جڑ پر واقع مثلث رقبہ پر پھسل کر اس مثلث رقبہ کے زاویہ پر واقع بیرونی حدبہ پر ختم ہوتے ہیں۔ اور اس کے درمیانی الیاف جو مستعرض ہوتے ہیں۔ عظم الکتف کے سنسنہ کے بالائی لب پر اور زائدہ اخرم کے اندرونی کنارے پر ختم ہوتے ہیں۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔ اس کے عصبی پرورش عصب اضافی (Accessory nerve) سے ہوتی ہے جو حرکی عصب ہے علاوہ ازیں تیسرے چوتھے عنقی عصب کے Ventral division کی شاخوں سے جو حسی Sensory & proprioceptine ہے یہ اعصاب اس عضلہ کی گہری سطح میں داخل ہوتے ہیں اور سر گردن کے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



پچھلے مثلث سے اس عضلہ میں آتے ہیں۔

فعل(Action):۔عضلہ مربعہ منحرفہ کا عمل تنہا یا دیگر عضلات کے ساتھ مل کر مختلف(Variable) ہوتا ہے۔اس کے عمل کا انحصار اس پر بھی مختلف ہوتا ہے کہ عظم الکتف اپنی جگہ پر قائم (Fixed) یا متحرک ہے۔عضلہ مربعہ منحرفہ جب عضلات معینہ کے ساتھ مل کر کام کرتا ہے تو یہ عظم الکتف کو پیچھے اور اندرونی جانب کھینچتا ہے(Retracts) کرتا ہے عضلہ رافعۃ الکتف کے ساتھ مل کر اس عضلہ کے بالائی ریشے اور عظم الکتف اور شانہ کی( Shoulder girdle) چوٹی کو اوپر اٹھاتے ہیں۔عضلہ مسننہ مقدمہ کے ساتھ مل کر یہ عضلہ کتف کو سامنے گھماتا ہے جس کے نتیجہ میں شانہ(Shoulder girdle) میں حرکت ہوتی ہے اور بازو سر کے اوپر اٹھ جاتا ہے۔اگر کتف اپنی جگہ قائم (Fixed) رہے۔تو ایک طرف کے عضلہ کے بالائی ریشے سر کو اسی جانب گھماتے اور کھینچتے ہیں اور دونوں جانب کے عضلات عمل کرتے ہیں تو سر اور گردن کو پیچھے کھینچتے ہیں۔

**مجاورات (Relations)**

اس کی ظاہری سطح جلد کے نیچے ہوتی ہے۔اس عضلہ کی گہری سطح ( گردن میں عضلہ مثناۃ راسیہ وعضلہ شوکیۃ النصف راسیہ Splenius & Semispinalis capitis عضلہ رافقہ الکتف وعضلہ معینہ صغیرہ سے مجاورات رکھتی ہے جبکہ پشت میں یہ عضلہ معینہ کبیرہ، عضلات فوق السنسنہ وتحت السنسنہ اور کچھ عضلہ ظہریہ عریفہ سے مجاورت رکھتی ہے۔

**(ب)عضلہ ظہریہ عریضہ(Latissimus dorsi)**

یہ ایک بڑا مثلث شکل کا چپٹا سطحی عضلہ ہے جو کمر اور پشت کے زیریں حصہ کو پوشیدہ کرتا ہے۔ مثلث الشکل ہونے کی وجہ سے اس میں ایک قاعدہ ایک زاویہ اور دو کنارے (بالائی وزیریں) ملتے ہیں اس کا قاعدہ (مبدی سرا) ہے اور مہروں کے سناسن سے چسپاں رہتا ہے جبکہ اس کا زاویہ (جو کہ منتہائی سرا ہے اور وتری ہے ) تنگ ہوتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



**مبدا(Origin)**:۔اس عضلہ کا قاعدہ ہی مبدا ہے۔ جو تین حصوں میں منقسم ہے۔ اس کے بالائی ریشے جو وتری ریشے میں پشت کے زیریں چھ مہروں کے سناسن اور ان کے رباطات فوق السناسن سے شروع ہوتے ہیں۔ یہ ریشے عضلہ مربعہ منحرفہ سے پوشیدہ ہوتے ہیں۔ اس کے زیریں اور درمیانی ریشے ( Middle and lower fibres)صفاقی(Aponeurotic) میں جولفافہ قطنیہ کے پچھلے صفحیہ( Posterior lamella of lumber fascia) سے شروع ہوتے ہیں۔اس لفافہ کے ذریعہ عضلہ ظہر یہ عریضہ تمام قطنی وعجزی مہروں کے سناسن اور عرف الخاصرہ سے متصل رہتا ہے۔اس عضلہ کا بیرونی کنارا وتری ریشوں کے ذریعہ عضلہ ناصبۃ الصلب (Erector spinae) کے مبدا کے بیرونی جانب عرف الخاصرہ کے بیرونی لب کے پچھلے حصے سے شروع ہوتا ہے اور عضلی ریشوں کے ذریعہ عضلہ موربہ ظاہرہ کے ساتھ Interdigitate کر کے زیریں تین یا چار پسلیوں کے لحمی دھجیوں(Fleshy slips) سے شروع ہوتا ہے۔اس عضلہ کا بالائی کنارا کبھی کبھی عظم الکتف کے زیریں زاویہ کی پچھلی سطح سے عضلی دھجیوں سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی(Insertion)**:۔مبدا کے پاس سے اس عضلہ کے ریشے اپنے منتہی کی طرف گذرتے ہیں۔اس کے بالائی ریشے آڑے طور پر گزرتے ہیں درمیانی ریشے ترچھے طور پر اوپر کی جانب اور زیریں ریشے طولاً اوپر کی جانب گزرتے ہیں اس طرح یہ تینوں ہی ریشے متدق (Converge)ہوکر ایک فیتہ (Ribbon) کی طرح چپٹا وتر بناتے ہیں، یہ وتر عظم عضد کے میزاب ذات الدرنین(Intertubercular sulcus) کی فرش میں ختم ہوتا ہے۔ یہ منتہائی وتر تقریباً ڈیڑھ سے دوانچ چوڑا ہوتا ہے اور کاغذ کی مانند پتلا ہے۔ یہ منتہائی وتر بغل میں اس طرح مڑ جاتا (Twisted) ہے کہ مبدا کے پاس کے زیریں ریشے منتہی کے مقام پر سب سے اوپر (High light)ہوجاتے ہیں ،اور عضلہ کے بالائی وزیریں کنارے بھی مقام منتہی پر مخالف جانب یعنی بالترتیب نیچے اور اوپر ہوجاتے ہیں۔ یہ عضلہ اپنی رفتار میں اوپر اور بیرونی جانب عضلہ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



متدیرہ کبیرہ کے گرد گھوم کر ابط (Axilla) کی پچھلی دیوار کا زیادہ تر حصہ بناتا ہے۔عضلہ متدیرہ کبیرہ اور عضلہ ظہریہ کے وتروں کے مابین (مقام منتہی پر) ایک بلغمی تھیلی (Bursa) ہوتی ہے۔ اسی طرح سے اس عضلہ اور عظم الکتف کے زیریں زاویہ کے مابین بھی ایک بلغمی تھیلی پائی جاتی ہے۔

**مجاورات (Relation)**

اس کی ظاہری سطح سوائے اس کے بالائی حصہ کے جو عضلہ مربعہ منحرفہ کے نیچے ہوتا ہے، جلد کے نیچے ہوتی ہے اسی طرح جہاں اس کا وتر ہوتا ہے وہاں بھی جلد کے نیچے اس کے اوپر عروق ابطی اور بازو کا عصبی جال (ضفیرہ عضدیہ) ہوتا ہے۔

اس کی گہری سطح لفافہ قطنیہ، عضلہ مسننہ خلفیہ سفلی (Serratus posterior inferior) زیریں عضلات بین الاضلاع، پسلیاں، عظم کتف کا زیریں زاویہ، عضلہ معینہ کبیرہ، عضلہ تحت السنسنہ اور عضلہ متدیرہ سے مجاورت رکھتی ہے۔اس عضلہ کا بیرونی کنارا نیچے کی طرف عضلہ موربہ ظاہرہ سے ایک مثلث رقبہ (فضا) کے ذریعہ علاحدہ رہتا ہے۔اس مثلث قطنی کا قاعدہ عرف الخاصرہ سے حاصل ہوتا ہے، اور زاویہ عضلہ ظہریہ عریضہ کے بیرونی کنارے کے نچلے حصہ اور عضلہ موربہ ظاہرہ کے پچھلے آزاد کنارے کے مقام اتصال سے بنتا ہے۔اس مثلث قطنی کے فرش عضلہ موربہ بطنیہ باطنہ سے بنتی ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔عصب ظہری صدری (عصب عضلہ ظہریہ عریضہ) سے جو ضفیر عضدیہ کے جبل موخر کی شاخ سے (C6,7&8)

**فعل (Action)**:۔ یہ عظم عضد کی فاعلی حرکات مثلاً تقریب (Adduction) انبساط یعنی بازو کو پیچھے کی طرف کھینچنا (Extension) اور اندر کی طرف گھمانے (Medial rotation) میں نمایاں رول ادا کرتا ہے۔

جب یہ عضلہ نیچے کی طرف سے عمل کرتا ہے تو یہ بازو کو پیچھے کی طرف کھینچتا ہے

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



(Extensor of shoulder joint)اور جب بازو حالت تبعید (Abducted) پر ہوتو یہ بازو کو دیوار صدر کی جانب کھینچتا اور اندرونی جانب گھماتا ہے (Abductor & Medial rotator of shoulder joint)جب دونوں بازو سر سے اوپر اٹھے ہوئے ہوں اور قائم (Fixed) ہوتو یہ دھڑ کو اوپر اور سامنے کی جانب کھینچتا ہے جیسا کہ چڑھنے کی حالت (Climbing) میں ہوتا ہے۔ اگر یہ عضلہ اوپر سے عمل کرے تو یہ زیریں پسلیوں کو اوپر اُٹھاتے ہے اور زفیری شہیقی حرکات (Forced expiration) میں مثلاً کھانسنے اور چھینکنے میں (Coughing+ Sneezing) مدد کرتا ہے۔

**تشریح اطلاقی (Applied anatomy):**

مثلث السماع (Triangle of auscultation) یہ پشت کی ظہری سطح پر عظم الکتف کے فقری کنارے کے نیچے ایک مثلث رقبہ ہے جس کے حدود درجہ ذیل ہیں۔

اوپر عضلہ مربعہ منحرفہ کا بیرونی کنارا نیچے عضلہ ظہریہ عریضہ کا بالائی کنارا اور بیرونی جانب عظم کتف کے فقری کنارا۔ اس مثلث کی فرش چھٹی اور ساتویں پسلی اور ساتویں فضا بین الاضلاع سے بنتی ہے جس میں جزوی طور پر عضلہ معینہ کبیرہ ہوتا ہے بائیں جانب مثلث السماع معدہ کے ثقبہ الفواد کے مقابل ہوتی ہے۔ پشت پر یہ مقام زیر جلد ہے۔ اگر سینہ پر ہاتھ باندھ کر عظم الکتف کو آگے کھینچا جائے، اور دھڑ کو آگے کی طرف جھکایا جائے تو چھٹی اور ساتویں پسلی کے درمیان کا حصہ زیر جلد ہوکر پھیپھڑوں کی آواز کے سماع (Auscultation) کے لیے موزوں ہوجاتا ہے۔

## مثلث قطنی (Lumber triangle)

جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا ہے، عضلہ ظہریہ عریضہ کے بیرونی کنارے کے زیریں حصہ اور عضلہ موربہ بطنیہ ظاہرہ کے پچھلے آزاد کنارے کے درمیان ایک مثلث فضا ہوتی ہے، جس کا قاعدہ عرف الخاصرہ سے بنتا ہے اس کی فرش عضلہ موربہ بطنیہ باطنہ سے حاصل ہوتی ہے۔ اس

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



مثلث فضا کو مثلث قطنی کہتے ہیں کبھی کبھی اس مثلث میں فتق امعا ہوتی ہے جسے (Lumber hernia) کہتے ہیں۔

**(ج) عضلہ معینہ کبیرہ Rhomboideus major**

جیسا کہ نام سے ظاہر ہے اس کی شکل معین (Rhomboid) کی طرح ہوتی ہے پشت میں عضلہ مربعہ منحرفہ کے نیچے واقع ہے اور عظم الکتف کو بالائی صدری مہروں کے سناسن سے متصل رکھتی ہے۔

**مبدا (Origin)**:۔ یہ عضلہ پشت کے دوسرے، تیسرے، چوتھے اور پانچویں مہروں کے سناسن اور ان کے رباطات فوق السناسن سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی (Insertion)**:۔ اس کے ریشے نیچے اور بیرونی جانب گزر کر عظم الکتف کے اندرونی کنارے پر زیریں زاویہ اور سنسنہ کی جڑ پر واقع مثلث رقبہ کے مابین ختم ہوتے ہیں۔

**مجاورات (Relation)**

اس کی ظہری سطح سے عضلہ مربعہ منحرفہ مجاورت رکھتی ہے جب کہ اس کی گہری سطح عضلہ مسننہ خلفیہ علیا (Serratus posterior superior) عضلات بین الاضلاع اور اضلاع (Ribs) سے مجاورت رکھتی ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔ چوتھے اور پانچویں عصب عنقی کی اگلی ابتدائی شاخوں سے (عصب بڑے معینہ) متوسط عصب کتفی موخر۔

**فعل (Action)**:۔ عضلہ مربعہ منحرفہ کے ساتھ عمل کر کے یہ کتف کو پیچھے کھینچتا ہے اور عضلہ رافعہ الکتف اور عضلہ صدریہ صغیرہ کے ساتھ مل کر یہ شانہ کی چوٹی کو دباتا ہے (Depressor)

**(د) عضلہ معینہ صغیرہ (Rhomboideus minor)**

یہ فیتہ کی مانند (Ribbon like) عضلہ ہے۔

**مبدا (Origin)**:۔ یہ رباط القفا (Ligamentum nuchae) کے زیریں حصہ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



اور کمروں کے ساتویں مہرہ اور پشت کے پہلے مہر کے سناسن سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی (Insertion)**:۔عظم کتف کے اندرونی کنارے پر سنسنہ کی جڑ میں واقع مثلث سطح کے مقابل ختم ہوتا ہے۔

**مجاورات (Relation)**

اس کی ظاہری سطح عضلہ مربعہ منحرفہ سے اور اس کی گہری سطح ان ساختوں سے مجاورت رکھتی ہے جس سے عضلہ معینہ کبیرہ کی گہری سطح مجاورت رکھتی ہے۔

**عصبی پرورش وفعل (Nerve supply & Action)**:۔مانند عضلہ معینہ کبیرہ

**دموی پرورش (Blood supply)**:۔شریان عنقی مستعرض (کتفی نازل)۔

**(ہ) عضلہ رافعہ الکتف (Levator scapulae)**

یہ گردن کے پیچھے اور پہلوی حصہ میں ہے۔

**مبدا (Origin)**:۔ یہ Tendinous slips کے ذریعہ گردن کے پہلے اور دوسرے مہروں کے اجنحوں Transverse process سے اور تیسرے اور چوتھے عنقی مہروں کے اجنحوں کے پچھلے درن (Posterior tubercles) سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی (Insertion)**:۔اس کے ریشے نیچے اور بیرونی جانب چل کر عظم الکتف کے اندرونی کنارے پر بالائی زاویہ وسنسنہ کے قمہ Apex کے درمیان ختم ہوتے ہیں۔

**مجاورات (Relations)**

اس کی ظہری سطح عضلہ مربعہ منحرفہ وعضلہ قصیہ ترقویہ حلمیہ سے مجاورت رکھتی ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔تیسرے چوتھے اور پانچویں عنقی اعصاب سے

**دموی پرورش (Blood supply)**:۔شریان عنقی مستعرض (کتفی نازل)۔

**فعل (Action)**:۔ یہ عضلہ مربعہ منحرفہ کے ساتھ مل کر کتف کو اوپر اٹھاتا ہے۔عضلہ صدریہ صغیرہ اور عضلات معینہ کے ساتھ مل کر یہ شانہ کی چوٹی (Point of shoulder) کو نیچے دباتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



**تشریح اطلاقی(Applied anatomy):**

**عضلات کتف کا مفلوج ہوجانا(Paralysis of scapular muscles):** اس خطہ میں جلد مقامی طور پر سن (مخدر) ہوجاتی ہے۔ یہ حالت ضفیرہ عضدیہ(Brachial plexus) کے بالائی حصہ کے مجروح ہونے سے ہوتا ہے۔ اس کے مجروح ہونے کے مندرجہ ذیل اسباب ہوسکتے ہیں۔

☆ دوران وضع حمل (During labour) نوزائیدہ (infant) کے neck (کندھے) کو پکڑ کر قوت کے ساتھ کھینچ لینا۔

☆ کوئی شخص موٹر سائیکل، گھوڑے یا درخت سے اپنے کندھے کے بل گر جائے۔

☆ Football game کے دوران ایک شخص دوسرے شخص کے بازو کو پکڑ کر تیزی سے کھینچ لے یا سر کو سر سے hit کردے۔

**Stab & bullet wound of the neck** : اس کے اندر ضفیرہ عضدیہ پھٹ سکتی ہے۔ اس مقام پر جہاں یہ داخل ہوگی عضلات scalenus ant & medius کے درمیان اس کے سبب مفصل کتف (shoulder joint) کی انقباض، حرکت تبعید اور lat. rotation نہیں ہوگا۔ Elbow joint پر بھی اثر پڑے گا۔ اس کا بھی انقباض ختم ہوجائے گا۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



# طرف اعلی کو صدر کی اگلی و بیرونی دیواروں سے متصل کرنے والے عضلات

# Muscles connecting the upper limb with anterior & lateral thoracic wall

(a) عضلہ صدریہ کبیرہ Pectoralis major

(b) عضلہ صدریہ صغیرہ Pectoralis minor

(c) عضلہ تحت الترقوہ Subclavius

(d) عضلہ مسننہ مقدمہ Sarratus anterior

یہ مذکورہ بالا عضلات صدر کے سطحی عضلات ہیں جو طرف اعلی کو صدر کی اگلی و بیرونی دیواروں سے متصل رکھتے ہیں۔

**لفافہ سطحیہ (Superficial fascia)**

یہ جلد کے نیچے سینہ کے اگلے حصہ کا سطحی لفافہ ہے جس میں چربی پائی جاتی ہے یہ لفافہ اوپر گردن اور طرف اعلی کے لفافہ سطحیہ سے، نیچے شکم کے لفافہ سطحیہ سے مسلسل رہتا ہے، گردن کے لفافہ سطحیہ میں کچھ رقیق عضلی ریشے (Thin muscle fibres) ہوتے ہیں جسے عضلہ عریضہ (Platysma) کہتے ہیں۔

صدر کا لفافہ سطحیہ مختلف مقامات پر جلد سے مضبوطی سے چپاں (Adherent) رہتا ہے، جس سے متعدد زوائد خارج ہوتے ہیں، بالخصوص عورتوں میں پستان (Mammary gland) کو ملفوف کرتے ہیں۔ وہ زوائد جو لفافہ سطحیہ کو جلد سے متصل رکھتے ہیں اور وہ لیفی فاصل (Fibrous septa) جو پستان کے مختلف فصوں (Lobes) کو ملفوف کرتے ہیں انھیں پستان کا رباط معلق (Suspensory ligament of breast) یا رباط کوپر (Ligament of cooper) کہا

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ طرف اعلیٰ کو صدر کی اگلی و بیرونی دیواروں سے متصل کرنے والے عضلات

Fig: Muscles connecting the upper limb to thoracic wall(Ant. & Post)

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



جاتا ہے ۔ لفافہ سطحیہ میں ہی جلدی عروق واعصاب شاخ در شاخ (Remify) پائے جاتے ہیں۔

**لفافہ غاریہ (Deep fascia)**

لفافہ سطحیہ کے نیچے لفافہ غاریہ ہوتا ہے جس کی ساخت غشائی ہوتی ہے، جو عضلہ صدریہ کبیرہ پر استر کرتا ہے، اسے لفافہ صدریہ (Pectoral fascia) بھی کہتے ہیں۔ یہ لفافہ اوپر عظم ترقوہ سے چسپاں رہتا ہے اور نیچے عضلہ مستقیمہ بطنیہ کے غلاف لیفی (Fibrous sheath) سے مسلسل رہتا ہے۔ اندرونی جانب خط وسطانی کے مقابل عظم القص کی اگلی سطح سے چسپاں رہتا ہے اور بیرونی جانب دبیز ہوکر عضلہ صدریہ کبیرہ کے زیریں کنارے کے ساتھ ساتھ لفافہ ابطی سے مسلسل ہے مثلث ذالی صدری کے مقابل عظم ترقوہ کے بیرونی تہائی حصہ کے ٹھیک نیچے اس لفافہ سے ایک گہرا زائدہ (Deep process) خارج ہوتا ہے جو عضلہ صدریہ کبیرہ کو عضلہ ذالیہ سے جُدا رکھتا ہے اور پیچھے کی طرف گزر کر لفافہ ترقوی صدری (Clavipectoral fascia) سے چسپاں ہو جاتا ہے۔

## مثلث ذالی صدری یا حفرہ تحت الترقوہ

## (Deltopectoral triangle or Infra clavicular fossa)

یہ ایک مثلث خلا (Triangular intervel) ہے، جو عضلہ صدریہ کبیرہ کے ترقوی مبدا اور عضلہ ذالیہ کے ترقوی مبدا کے مابین واقع ہے جس کے حدود حسب ذیل ہیں۔

نیچے اور اندرونی جانب عضلہ صدریہ کبیرہ کا ترقوی مبدا اوپر اور بیرونی جانب عضلہ ذالیہ کا ترقوی مبدا اور قاعدہ اوپر عظم ترقوہ سے دونوں سابق عضلات کے مبدا کے درمیان ہوتا ہے۔ زاویہ نیچے دونوں عضلات کے مقام اتصال سے حاصل ہوتا ہے۔ اس کے فرش میں لفافہ ترقوی صدری (Clavipectoral fascia) ہوتا ہے، اور اس کی چھت جلد لفافہ سطحیہ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



وغایرہ سے بنتی ہے، اس مثلث میں ورید قیفالی کا اختتامی حصہ اور شریان صدری اخرمی Thoracoacromial artery کی ذالی واخرمی شاخیں پائی جاتی ہیں۔

**(الف) عضلہ صدریہ کبیرہ (Pectoralis major)**

یہ عضلہ قسم صدری (Pectoral region) کا سب سے سطحی عضلہ ہے یہ پنکھے کی مانند ایک چوڑا دبیز عضلہ ہے جو صدر کی اگلی دیوار کو پوشیدہ کرتا ہے۔ یہ عضلہ دھڑ کو بازو سے متصل رکھتا ہے اور عضلہ صدریہ صغیرہ سے مل کر یہ فضا ابطی کی اگلی دیوار بناتا ہے۔

**مبدا (Origin)**:۔ یہ تین حصوں (ترقوی، قصی ضلعی اور بطنی) سے شروع ہوتا ہے۔

(1) اس کا ترقوی حصہ (Clavicular portion) عظم ترقوہ کے اندرونی نصف حصہ کی اگلی سطح سے شروع ہوتا ہے۔

(2) اس کا قصی ضلعی حصہ Sternocostal portion یہ نصاب القص اور جسم قص کی اگلی سطح کے بیرونی حصہ سے اور دوسری پسلی سے لے کر چھٹی پسلی کے غضاریف اور ان کے درمیان واقع اگلی غشا بین الاضلاع سے شروع ہوتا ہے

(3) بطنی حصہ (Abdominal portion) عضلہ مور بہ بطنیہ ظاہرہ کے صفاق سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی (Insertion)**:۔ یہ تقریباً 2 انچ لمبے چپٹے وتر کی شکل میں عضد کی میزاب ذات الراسین (Bicepital groove) کی بیرونی لب پر ختم ہوتا ہے۔

ترقوی ریشے اکثر آڑے طور پر بیرونی جانب گذرتے ہیں اور اپنی رفتار کے دوران عضلہ کے دیگر ریشوں سے بالکل علاحدہ دکھائی دیتے ہیں۔ یہ ترقوی ریشے ایک وتر کے ذریعہ میزاب ذات الراسین کے بیرونی لب پر، حدبہ ذالیہ کے اگلے کنارے پر اور بازو کے لفافہ غایرہ میں ختم ہوتے ہیں۔ قصی ضلعی ریشے اور قطنی ریشے اوپر اور بیرونی جانب گذرتے ہیں۔ ان میں سے زیریں ریشے بالائی ریشوں کے مقابلہ میں زیادہ ترچھے ہوتے ہیں۔ یہ دونوں ریشے مڑکر دو

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



صفحیہ(Lamellae)بناتے ہیں اور ترقوی ریشوں کے پیچھے ختم ہوجاتے ہیں۔اس طرح عضلہ صدریہ کبیر کا وتر ایک تین صفحیاتی وترTrilaminar tendonہوتا ہے، جو اگلا صفحیہ، درمیانی صفحیہ پچھلے صفحیہ سے مرکب ہے، اگلاصفحیہ ترقوی ریشوں سے بنتا ہے درمیانی صفیحہ نصابی ریشوں سے بنتا ہے،اوراگلے صفحیہ کے پیچھے ختم ہوتا ہے، جبکہ باقی قصی ضلعی اور بطنی ریشوں سے پچھلا صفحیہ بنتا ہے جو اوپر گذر کر درمیانی صفیحہ میزاب ذات الراسین کے بیرونی لب پر سب سے اوپر ختم ہوتا ہے اور مفصل کتف کے Capsule سے مسلسل رہتا ہے اس طرح عضلہ کے اختتامی وتر سے تین لیفی اتساعFibrous Expansions گذرتے ہیں۔ایک میزاب ذات الراسین کی چھت بناتا ہے۔دوسرا میزاب کی فرش پر استر کرتا ہے اور تیسرا مفصل کتف کے رباط کیسی سے مسلسل رہتا ہے۔

**مجاورات (Relation)**

اس عضلہ کی ظاہری سطح پر جلد،لفافہ سطحیہ،عضلہ عریضہ(Platysma)، اعصاب فوق الترقوہ مقدم ومتوسط غدہ ثدی اور لفافہ غائرہ ہوتے ہیں۔اس کی گہری سطح عظم القص اضلاع وغضاریف الاضلاع،عظم ترقوہ،لفافہ ترقوی صدری،عضلہ صدریہ صغیرہ،عضلہ تحت الترقوہ،عضلہ مسننہ مقدمہ عضلات بین الاضلاع عروق واعصاب ابطی،عضلہ ذالیہ وعضلہ غرابیہ عضدیہ کے بالائی حصہ سے مجاورت رکھتی ہے۔اس عضلہ کا بالائی کنارا عضلہ ذالیہ سے حفرہ تحت الترقوہ کے ذریعہ الگ رہتا ہے۔اس کا زیریں کنارا ابط کا اگلا دہرا(Anterior fold)بناتا ہے۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)**:۔عصب صدری انسی ووحشی سے ہوتی ہے۔ اس کے ترقوی حصہ میں پانچویں اور چھٹا عنقی عصب اور اس کے قصی ضلعی حصہ میں ساتویں اور آٹھویں عنقی عصب کی شاخیں آتی ہیں۔

**دموی پرورش(Blood supply)**:۔شریان صدری اخرمی کی صدری شاخ، اور شریان صدری باطن کی فروع ثاقبہ۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**افعال(Action):۔** یہ مفصل کتف کا عضلہ قابضہ (Flexor)، عضلہ مقربہ (Adductor)اور اندرونی جانب گھمانے والا عضلہ(Medial rotator) ہے۔ جب دونوں بازو قائم (Fixed) رہتے ہیں تو اس کے قصی ضلعی الیاف دھڑ کو اوپر اور سامنے کھینچتے ہیں جیسا کہ چڑھنے کی حالت میں(Climbing)ہوتا ہے۔

**لفافہ ترقوی صدری (Clavipectoral fascia)**

یہ ایک مضبوط غشائی غلاف ہے جو عضلہ صدریہ کبیرہ کے ترقوہ حصہ سے پوشیدہ رہتی ہے۔ دراصل یہ غشائی غلاف (Membranous) اندرونی جانب پہلی پسلی کے غضروف سے بیرونی جانب زائدہ غرابیہ تک پھیلی ہوتی ہے اور عظم ترقوہ کی زیریں سطح وعضلہ صدریہ صغیرہ کے درمیان واقع مثلث خلا (Triangular interval) کو پر کرتی ہے۔ یہ لفافہ بیرونی جانب زائدہ غرابیہ کی جڑ سے چسپاں ہے جب کہ اندرونی جانب پہلی پسلی سے چسپاں ہوکر پہلی اور دوسری فضا بین الاضلاع پر استر کرنے والے لفافہ سے مسلسل ہوجاتا ہے۔ اوپر یہ دوتہوں میں شق (Split) ہوکر عضلہ تحت الترقوہ کو ملفوف کرتا ہے اور عظم ترقوہ کے میزاب تحت الترقوہ کے کناروں سے چسپاں رہتا ہے۔ اس کی گہری تہ(Deep lamella)لفافہ عنقیہ غاریہ سے مسلسل رہتی ہے نیچے بھی یہ دوتہوں میں شق (Split) ہوکر عضلہ صدریہ صغیرہ کو ملفوف کرتا ہے اور اس عضلہ کے زیریں کنارے پر اس لفافے کی دونوں تہیں دوبارہ آپس میں مل کر ایک ہوجاتی ہیں اور لفافہ صدریہ غاریہ سے مل جاتی ہے اور پھر لفافہ ابطیہ سے مسلسل ہوکر ابطہ کا رباط معلق Suspensory ligament of axillaبناتی ہے۔

لفافہ ترقویہ صدریہ کی ساخت تمام تر یکساں نہیں ہوتی چنانچہ عضلہ تحت الترقوہ کے نیچے اس لفافہ کا بالائی حصہ جو بڑھ کر پہلی پسلی کے غضروف سے زائدہ غرابیہ کی جڑ تک پہنچا ہے نہایت دبیز اور مضبوط(Thick & Strong)ہوتا ہے اسے رباط ضلعی غرابی

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(Costocoracoid ligament) بھی کہتے ہیں۔زیریں حصہ میں یہ لفافہ نہایت باریک ودقیق Thin &Delicate ہوتا ہے۔

**مجاورات (Relations)**

اس کی ظاہری سطح عضلہ صدریہ کبیرہ کے ترقوی حصہ سے پوشیدہ رہتی ہے۔اس کی گہری سطح شریان ابطی کے پہلے حصہ سے ورید ابطی اور صفیرہ عضدیہ کے جبل سے مجاورت رکھتی ہے۔ یہ لفافہ ورید قیفال، عروق صدری اخرمی، عصب صدری وحشی اور غدہ ثدی کے بالائی واندرونی عروق لمفادیہ سے مثقوب (Pierced) ہے۔

شریان صدری اخرمی اس لفافہ کو چھید کر چار شاخوں (ترقوی،صدری، ذالی، اخرمی) میں بٹ جاتی ہے جو اس غشا (لفافہ) کے اوپر سے متعلقہ علاقوں میں جاتے ہیں۔

عصب صدری انسی غشا کے گہرے حصہ سے گذر کر عضلہ صدریہ صغیرہ میں پہنچتی ہے اور پھر اس عضلہ کو چھید کر عضلہ صدریہ کبرہ میں داخل ہوتی ہے۔

**(ب) عضلہ صدریہ صغیرہ (Pectoralis minor)**

یہ ایک چھوٹا چپٹا مثلث شکل کا عضلہ ہے جو عضلہ صدریہ کبیرہ کے پیچھے واقع ہے اور دھڑ کے بالائی حصہ کو عظم کتف کے زائدہ غرابیہ سے متصل رکھتا ہے۔

**مبدا (Origin)**:۔ یہ عضلہ تیسری چوتھی اور پانچویں پسلی کی بیرونی سطح (جو متعلقہ ضلعی غضروف سے متصل رہتی ہے) سے اور عضلات بین الاضلاع ظاہرہ پر استر کرنے والے لفافہ سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی (Insertion)**:۔ عظم کتف کے زائدہ غرابیہ کی بالائی سطح اور اندرونی کنارے پر ختم ہوتا ہے۔

**مجاورات (Relations)**

اس کی ظاہری سطح عضلہ صدریہ کبیرہ، عصب صدری وحشی، شریان صدری اخرمی کی

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



صدری شاخ سے مجاورت رکھتی ہے۔اس کی گہری سطح اضلاع،عضلات بین الاضلاع ظاہرہ عضلہ مسننہ مقدمہ فضاء ابطی،عروق ابطی،ضفیرہ عضدیہ سے مجاورت رکھتی ہے اس کا بالائی کنارا عظم ترقوہ سے بذریعہ لفافہ ترقویہ صدریہ متصل رہتا ہے اس لفافہ کے پیچھے عروق واعصاب ابطی ہوتے ہیں۔اس کا زیریں کنارے کے ساتھ شریان صدری وحشی متوازی دوڑتی ہے اور عضلہ کو چھیدنے والا اور جزوی طور پر عصبی پرورش دینے والا عصب صدری انسی ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)**:۔عصب صدری انسی ووحشی(C 7,8, T1)۔

**دموی پرورش(Blood supply)**:۔شریان صدری باطن کی فروغ بین الاضلاع وشریان صدری اخرمی۔

**فعل(Action)**:۔ یہ عضلہ رافعۃ الکتف اور عضلات معینہ کے ساتھ مل کر شانہ کی چوٹی کو نیچے دباتا ہے(Depressor) جب بازو اپنی جگہ قائم رہے تو یہ عضلہ جبری زفیر(Forced inspiration) میں پسلیوں کو اوپر اٹھانے میں مدد کرتا ہے۔

**(ج)عضلہ تحت الترقوہ (Subclavius)**

یہ ایک چھوٹا سا عضلہ ہے جو آڑے طور پر ترقوہ کے نیچے واقع ہے یہی اس کی وجہ تسمیہ ہے۔

**مبدا(Origin)**:۔یہ وتری ریشوں کے ذریعہ پہلی پسلی کی بالائی سطح سے اور اس سے متصل ضلعی غضروف سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی(Insertion)**:۔یہ آڑے طور پر بیرونی جانب گذرتا ہے اور اس کے لحمی ریشے عظم ترقوہ کے اندرونی دوتہائی حصہ کی زیریں سطح پر واقع میزاب تحت الترقوہ میں ختم ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)**:۔عصب تحت الترقوہ جو ضفیرہ عضدیہ کی بالائی جذع کی شاخ ہے(C5&6)

**فعل(Action)**:۔ جب پہلی پسلی قائم رہے تو یہ عظم ترقوہ کو نیچے دباتا ہے اور اندر کی

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



طرف کھینچتا ہے اور اس طرح قصی سرا کو مفصل قصی ترقوی پر قائم رکھتا ہے۔ اگر شانہ قائم رہے تو پہلی پسلی کو اٹھا کر جبری زخیر میں مدد کرتا ہے۔

**(د) عضلہ مسننہ مقدمہ (Serratus anterior)**

یہ ایک عضلی چادر ہے جو عظم کتف اور سینہ کے بالائی بیرونی دیوار کے مابین واقع ہے۔

**مبدا (Origin):** ۔ یہ آٹھ یا نو لحمی دندانوں (Fleshy digitations) کے ذریعہ بالائی آٹھ پسلیوں کے بالائی کنارے و بیرونی سطح (اگلے زاویوں کے قریب) سے اور عضلات بین الاضلاع پر استر کرنے والے صفاقی لفافہ (Aponeurotic fascia) سے شروع ہوتا ہے۔ ہر لحمی دندانہ متعلقہ پسلی سے شروع ہوتا ہے ماسوائے پہلے لحمی دندانہ کے جو پہلی اور دوسری پسلی سے شروع ہوتا ہے اس عضلہ کے زیریں پانچ لحمی دندانے عضلہ مور بہ بطنیہ ظاہرہ کے بالائی پانچ دانددانوں سے اشتباک (Interdigitate) کرتے ہیں۔

**منتہی (Insertion):** ۔ اپنے وسیع مبدا (Extensive origin) سے ایک مضبوط چپٹے عضلہ کی شکل میں یہ دیوار صدر پر استر کر کے پیچھے اور بیرونی جانب گذر کر مندرجہ جگہوں پر ختم ہوتا ہے۔

اس کا پہلا دندانہ جو سب سے زیادہ دبیز ہوتا ہے، عظم الکتف کے بالائی زاویہ کی اگلی سطح پر لحمی ریشوں میں ختم ہوتا ہے اس کے بعد دو یا تین دندانے عظم الکتف کے پورے اندرونی کنارے کی اگلی سطح پر ختم ہوتے ہیں۔ باقی زیریں چار یا پانچ دندانے ایک پنکھے کی شکل میں مستدق (Converge) ہو کر عظم الکتف کے زیریں زاویہ کی اگلی سطح پر ختم ہوتے ہیں۔

**عصبی پرورش (Nerve supply):** ۔ عصب صدری طویل (عصب مسننہ مقدمہ) سے جو پانچویں چھٹے اور ساتویں عنقی عصبی ریشوں سے بنتی ہے یہ عصب عام طور پر خط ابطی وسطی (Midaxillary line) کے پیچھے واقع ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



**دموی پرورش(Blood supply)**:۔شریان صدری وحشی۔

**فعل(Action)**:۔عضلہ صدریہ صغیرہ کے ساتھ مل کر یہ عضلہ کتف کو سامنے کی طرف کھینچتا ہے جیسا کہ Pushing & Punching movement میں دیکھا جاتا ہے۔ عضلہ مربعہ منحرفہ کے ساتھ عمل کر کے یہ کتف کو نیچے اور سامنے کی طرف گھماتا ہے اور بازو کو کندھے سے اوپر اٹھانے میں مدد کرتا ہے۔ جب کتف اپنی جگہ قائم رہے(Fixed) تو اس عضلہ کے زیریں دندانے زیریں پسلیوں کو اوپر اٹھاتے ہیں اور عمل زفیر Inspiration میں مدد کرتے ہیں۔ تمام حالات میں عضلہ مسننہ مقدمہ عظم کتف کے اندرونی کنارے کو دیوار صدر سے مربوط Contact رکھتا ہے۔

**تشریح اطلاقی (Applied anatomy)**:

جب عضلہ مسننہ مقدمہ مفلوج (Paralysed) ہو جاتا ہے تو کتف کا اندرونی کنارا اور بالخصوص اس کا زیریں زاویہ پسلیوں کو چھوڑ دیتا ہے اور پشت پر نمایاں طور پر اٹھ جاتا ہے۔ جسے Winged scapula کہتے ہیں جس کی وجہ سے مریض کے بازو میں اٹھانے یا دھکیلنے کی حرکات (Pushing and Punching movement) نہیں ہوتیں۔ اگر ایسا کرنے کی کوشش کی جائے تو پشت پر کتف کا زیریں زاویہ زیادہ نمایاں اور زیادہ بڑھاؤ ظاہر کرتا ہے۔ اس عضلہ کے مفلوج ہونے سے بازو کو مکمل طور پر دور کرنا (Abduction) ممکن نہیں ہوتا۔

**عضلہ مسننہ مقدمہ Serratus anterior** : Long thoracic nerve کے مجروح ہونے سے یہ عضلہ مفلوج ہو جاتا ہے جس کی وجہ سے عظم الکتف کا اندرونی کنارا ابھر آتا ہے۔ خاص کر کسی مدافعت (resistance) کے مقابل یہ سب سے زیادہ نمایاں عظم الکتف کے زاویہ کے قریب ہوتا ہے۔ اس حالت میں جب اوپر اٹھاتے ہیں تو عظم کتف دیوار صدر سے دور کھنچ جاتا ہے اور زیادہ abduct نہیں کرتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں

# شانہ کے عضلات
# Muscles of the shoulder region

(a) عضلہ ذالیہ (Deltoid)

(b) عضلہ تحت الکتف (Subscapularis)

(c) عضلہ فوق السنسنہ (Supraspinatus)

(d) عضلہ تحت السنسنہ (Infraspinatus)

(e) عضلہ مستدیرہ کبیرہ (Teres Major)

(f) عضلہ مستدیرہ صغیرہ (Teres Minor)

**لفافہ غاریہ (Deep fascia):**۔ جب یہ لفافہ عضلہ ذالیہ پر استر کرتا ہے تو اس سے بہت سے زوائد خارج ہو کر اس عضلہ کی لچھیوں کے درمیان جاتے ہیں۔ یہ سامنے لفافہ صدریہ سے مسلسل ہے۔ پیچھے یہ نہایت دبیز اور مضبوط ہوتا ہے اور لفافہ تحت السنسنہ سے مسلسل ہے اوپر یہ عظم ترقوہ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



زائدہ اخرم اور سنسنہ الکتف سے چپاں ہے۔ نیچے یہ لفافہ عضدیہ Brachial fascia کے مسلسل ہوتا ہے۔

**(الف) عضلہ ذالیہ (Deltoid m.)**

یہ ایک دبیز مثلث شکل کا عضلہ ہے جو مفصل کتف کو سامنے پیچھے، اوپر اور جانب سے (Side) احاطہ کرتا ہے۔

مبدا **(Origin)**:۔اس کا مبدا تین حصوں میں (اگلا۔درمیانی اور پچھلا) منقسم ہے۔

(1) اس کا اگلا حصہ جسے ترقوی حصہ (Clavicular portion) بھی کہتے ہیں عظم ترقوہ کے بیرونی تہائی حصہ کے اگلے کنارے اور اس سے منسلک بالائی سطح سے شروع ہوتا ہے۔

(2) اس کا درمیانی حصہ جسے اخرمی حصہ (Acromial portion) بھی کہتے ہیں زائدہ اخرم کے بیرونی کنارے اور اس سے منسلک بالائی سطح سے شروع ہوتا ہے۔

(3) پچھلا حصہ جسے شوکی حصہ Spinous portion بھی کہتے ہیں عظم الکتف کے سنسنہ کی زیریں لب کی پوری لمبائی سے اور لفافہ تحت السنسنہ سے شروع ہوتا ہے۔

منتہی **(Insertion)** : مختلف مبدا سے اس کے ریشے متدق (Converge) ہو کر ایک دبیز وتر کی شکل میں عظم عضد کی اگلی بیرونی سطح پر واقع حدبہ ذالیہ (Deltoid tuberosity) پر ختم ہوتا ہے۔

**مجاورات (Relations)**

اس کی ظاہری سطح جلد، لفافہ سطحیہ، لفافہ غاریہ، عضلہ عریضہ، عصب فوق الترقوہ موخر اور عصب جلدی عضدی وحشی سے مجاورت رکھتی ہے۔اس کی گہری سطح زائدہ غرابیہ، رباط غرابی اخرمی، کیس زلالی تحت الاخرمی (Subacromial bursa)، عضلہ صدریہ کبیرہ، عضلہ تحت الکتف، عضلہ فوق السنسنہ، تحت السنسنہ، وعضلہ متدیرہ کبیرہ کے منتہائی اوتار، عضلہ ثلاثۃ الروس کے لمبے

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ شانہ کے عضلات

Fig: Muscles of shoulder region

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



وبیرونی سرے، عروق عضدی منعطف، عصب ابطی اور عضد کے بالائی سرے سے مجاورت رکھتی ہے۔ اس عضلہ کا اگلا کنارا بالائی حصہ میں عضلہ صدریہ کبیرہ کے بالائی کنارے سے بذریعہ حفرہ تحت الترقوہ الگ رہتا ہے جس میں وریدہ قیفال اور شریان صدری اخرمی کی ذالی شاخ رہتی ہے۔ اس عضلہ کا پچھلا کنارا عضلہ تحت السنسنہ وعضلہ ثلاثیہ الروس کو پوشیدہ رکھتا ہے۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)**:۔ عصب ابطی جو پانچویں چھٹی عصب عنقی سے اخذ ہے عصب منعطف(Circumflex nerve)۔

**دموی پرورش(Blood supply)**:۔ شریان عضدی منطف اور شریان صدری اخرمی کی ذالی شاخ۔

**فعل(Action)**:۔ یہ مفصل کتف کا عضلہ مبعدہ قابضہ، باسطہ، مدبرہ انسیہ ووحشیہ Lateral & Medial rotator اس عضلہ کے اگلے ریشے صدریہ کبیرہ کی اعانت سے بازو کو موڑتے اور اندرونی جانب گھماتے ہیں Flexion & Medial rotator اس کے پچھلے ریشے عضلہ متدیرہ کبیرہ وعضلہ ظہریہ عریضہ کی معاونت ہے۔

بازو کو پیچھے کی طرف کھینچتے اور برونی جانب گھماتے ہیں (Extension & lateral rotator) جملہ طور پر جب یہ عضلہ عمل کرتا ہے تو یہ بازو کو دھڑ سے دور کرتا ہے(Abductor)۔ یہ عمل عضلہ فوق السنسنہ کی معاونت اور عضلہ کی درمیانی ریشوں سے ہوتا ہے۔ اگر بازو کو مفصل کتف سے اوپر اٹھا کر سر کے قریب لائیں تو ایسی حالت میں عضلہ ذالیہ وعضلہ فوق السنسنہ بازو کے قائم کرنے Fixator کا کام کرتے ہیں۔ جبکہ بازو کو سر کے قریب اوپر اٹھانے میں عضلہ مسننہ مقدمہ وعضلہ مربعہ منحرفہ معاونت کرتے ہیں۔

**لفافہ تحت الکتف(Subscapularis fascia)**:۔ یہ ایک باریک غشا ہے جو حفرہ تحت الکتف (Subscapular fossa) کے پورے محیط سے چسپاں رہتی ہے۔ اس غشا کی گہری سطح سے عضلہ تحت الکتف کے کچھ ریشے شروع ہوتے ہیں۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**(ب) عضلہ تحت الکتف (Subscapularis)**

یہ ایک بڑا مثلث شکل کا عضلہ ہے جو حفرہ تحت الکتف میں واقع ہے۔ اس عضلہ سے ابط کی پچھلی دیوار کا بیشتر حصہ بنتا ہے۔

**مبدا (Origin)**:۔ یہ حفرہ تحت الکتف کے اندرونی دوتہائی حصہ سے بشمولیت نالیدار رقبہ کے جو کتف کے ابطی کنارے سے متصل ہے، شروع ہوتا ہے۔ نیز حفرہ تحت الکتف میں واقع Ridges سے بذریعہ اوتار بین العضلات اور اس فاصل بین العضلات سے شروع ہوتا ہے جو عضلہ مذکورہ اور عضلہ ثلاثۃ الروس کے لمبے سرے و عضلہ متدیرہ کبیرہ کے مابین ہوتا ہے۔

**منتہی (Insertion)**:۔ عضلہ کے ریشے مبدا سے متدق (Converge) ہوکر ایک وتر بناتے ہیں جو عظم الکتف کی اگلی سطح پر عین الکتف کے قریب واقع ہلکی نالی سے گذر کر عظم الکتف کے درن صغیر پر اور رباط کیس کے سامنے ختم ہوتا ہے اور اس کے کچھ لحمی ریشے درن صغیر کے نیچے عضد کے اگلی سطح پر بھی چسپاں رہتے ہیں۔

**مجاورات (Relation)**

اس عضلہ کی اگلی سطح ابط کی پچھلی دیوارا کا بیشتر حصہ بناتی ہے فقری کنارے کے پاس اس عضلہ کا زیریں دوتہائی حصہ عضلہ مسننہ مقدمہ سے ڈھکا رہتا ہے۔ اس عضلہ کے منتہی کے پاس عضلات ذات الراسین و غرابیہ عضدیہ کے وتر مشترک اسے عبور کرتے ہیں اور عضلہ غرابیہ عضدیہ کے اندرونی جانب اس عضلہ کو ضفیرہ عضدیہ و عروق ابطی و فوق الکتف عبور کرتے ہیں اس کی پچھلی سطح حفرہ تحت الکتف سے متصل رہتی ہے۔ اس عضلہ کا زیریں کنارا عضلہ متدیرہ کبیرہ و عضلہ ظہریہ عریضہ سے مجاورت رکھتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔ بالائی و زیریں عصب تحت الکتف سے جو ضفیرہ عضدیہ کے جبل موخر سے نکلتے ہیں (C5&6)۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



دموی پرورش (Blood supply):۔شریان صدری اخرمی کی ترقوی شاخ۔

فعل (Action):۔مفصل کتف کی تمام حرکتوں کے دوران یہ راس عضد کو Stabilise رکھتا ہے اور عضد کو اندرونی جانب گھماتا ہے۔

(ج) عضلہ فوق السنسنہ (Supraspinatus)

یہ مثلث شکل کا عضلہ ہے جو حفرہ فوق السنسنہ میں واقع ہوتا ہے۔ عضلہ مربعہ منحرفہ اس عضلہ کو پوشیدہ رکھتا ہے۔

مبدا (Origin):۔ یہ حفرہ فوق السنسنہ کے اندرونی دوتہائی حصہ اور لفافہ فوق السنسنہ (Supraspinous fascia) سے شروع ہوتا ہے۔

منتہی (Insertion):۔ اس کے ریشے رباط اخرمی ترقوی (Acromioclavicular lig.) کے نیچے سے بیرونی جانب گذرتے ہیں اور مستدق ہوکر وتر کی شکل میں مفصل کتف کے رباط کیسی کے اوپر سے گذر کر عظم عضد کے درن کبیر پر واقع تین نشیبوں میں سے سب سے بالائی نشیب پر ختم ہوجاتا ہے۔ یہ وتر رباط کیسی مضبوطی سے چسپاں رہتا ہے اس وتر اور زائد اخرم کی زیریں سطح کے درمیان ایک کیس زلالی تحت الاخرمی ہے۔ جو رگڑ سے وتر کو محفوظ رکھتا ہے۔

عصبی پرورش (Nerve supply):۔عصب فوق الکتف (C5&6)۔

دموی پرورش (Blood supply:۔شریان فوق الکتف۔

فعل (Action):۔ یہ عضلہ ذالیہ کی اعانت سے بازو کو دور کرتا ہے۔ مفصل کتف کے تمام حرکات میں یہ عظم عضد کے راس کو عین الکتف میں قائم (Stabilise) رکھتا ہے اور راس العضد کو بیرونی جانب گھماتا ہے۔

(د) عضلہ تحت السنسنہ (Infraspinatus)

یہ بھی مثلث شکل کا عضلہ ہے لفافہ تحت السنسنہ اس عضلہ پر استر کرتا ہے اور لفافہ ذالیہ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



سے مسلسل رہتا ہے۔

**مبدا(Origin)**:۔ یہ حفرہ تحت السنسنہ کی اندرونی دوتہائی حصہ اور لفافہ تحت السنسنہ سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی(Insertion)**:۔ اس عضلہ کے ریشے متدق(Converge) ہوکر وتر بناتے ہیں جو بیرونی جانب اوپر چل کر مفصل کتف کے پچھلے حصہ کو عبور کر کے درن کبیر کے درمیانی نشیب پر ختم ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)**:۔عصب فوق الکتف۔

**دموی پرورش (Blood supply)**:۔شریان فوق الکتف (کتفی مستعرض) شریان کتفی منعطف۔

**فعل(Action)**:۔ یہ عضلہ متدیرہ صغیرہ کی اعانت سے بازو کی بیرونی جانب گھماتا ہے۔ علاوہ عضلہ فوق السنسنہ ومتدیرہ صغیرہ کے ساتھ مل کر مفصل کتف کے تمام حرکات کے دوران یہ عظم عضد کے راس کو عین الکتف میں قائم رکھتا ہے۔

**(ہ) عضلہ متدیرہ کبیرہ (Teres major)**

یہ کسی قدر ردبیر اور چپٹا عضلہ ہے۔

**مبدا(Origin)**:۔ یہ عظم الکتف کے زیریں زاویہ کی پچھلی سطح پر واقع بیضوی نشیب اوران فاضل بین العضلات جو اس عضلہ اور عضلہ متدیرہ صغیرہ وعضلہ تحت السنسنہ کے مابین ہوتے ہیں۔ یہ عضلہ ایک چپٹا عضلی بطن (Muscular belly) جو اوپر اور بیرونی جانب گزر کر وتر بناتا ہے۔

مجاورات اس کی پچھلی سطح جلد سے مجاورات رکھتی ہے لیکن جلد سے اندر کی طرف عضلہ ظہریہ عریضہ اور باہر کی طرف عضلہ ثلاثۃ الروس کا لمبا سرا مجاورت رکھتا ہے۔ اس کی اگلی سطح عضلہ تحت الکتف ،عضلہ غرابیہ عضدیہ عضلہ ثلاثہ الروس کا لمبا سرا عروق ابطی ،ضفیرہ عضدیہ سے مجاورت

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



رکھتی ہے۔اس کا بالائی کنارہ ابتدا میں عضلہ متدیرہ صغیرہ مجاورت رکھتا ہے۔ پھران کے درمیان عضلہ ثلاثۃ الروس کا لمبا سرا حائل ہو جاتا ہے اس کا زیریں کنارا عضلہ ظہریہ عریضہ کے ساتھ مل کر ابط کی پچھلی دیوار بناتا ہے۔

عصبی پرورش(Nerve supply):۔زیریں عصب تحت الکتف (C5&6)۔

دموی پرورش(Blood supply):۔شریان کتفی منعطف۔

فعل(Action):۔ یہ بازو کو قریب لاتا ہے (Adduction)۔ عضلہ ظہریہ عریضہ کی اعانت سے یہ بازو کو پھیلاتا ہے(Extend )۔یعنی اندر کی طرف گھماتا اور پیچھے کھینچتا ہے مفصل کتف کے مختلف حرکات کے دوران یہ راس عضد کو عین الکتف پر قائم رکھتا ہے۔

(و)عضلہ متدیرہ صغیرہ (Teres minor)

یہ ایک تنگ لمبوترا عضلہ ہے۔

مبدا(Origin):۔یہ درن تحت العین اور عضلہ متدیرہ کبیرہ کے درمیان عظم کتف کے بیرونی کنارے کے بالائی دوتہائی حصہ اور اس سے متصل پچھلی سطح سے اور عضلہ تحت السنسنہ وعضلہ متدیرہ کبیرہ کے مابین واقع فاصل بین العضلات سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ(Insertion):۔اس کے ریشے اوپر بیرونی جانب اور ترچھے دوڑتے ہیں اور ایک وتر کی شکل میں عظم عضد کے درن کبیر میں واقع تین نشیبوں میں سب سے زیریں نشیب پر ختم ہوتا ہے اس عضلہ کے کچھ زیریں ریشے عضد کے جسم پر زیریں نشیب کے نیچے تک پہونچتے ہیں۔اس عضلہ کا منتہائی وتر رباط کیس کی پچھلی سطح سے متحد رہتا ہے۔

مجاورات (Relations)

اس کی پچھلی سطح عضلہ ذالیہ عضلہ ظہریہ عریضہ اور جلد سے اور اگلی سطح عظم الکتف سے مجاورت رکھتی ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**عصبی پرورش (Nerve supply):۔** عصب ابطی (C.S) کی پچھلی تقسیم کی شاخ ہے۔

**دموی پرورش(Blood supply):۔** شریان کتفی منعطف۔

**فعل (Action):۔** یہ بازو کا بیرونی جانب گھمانے والا عضلہ( Lateral rotator) ہے یہ بازو کو قریب بھی لاتا ہے(Adducctor)۔ اگر بازو کو دھڑ سے زاویہ قائمہ پر دور کیا جائے تو یہ عضلہ مفصل کتف کی دیگر حرکات میں یہ راس عضد کو عین الکتف پر قائم رکھتا ہے۔

## مثلث ومربع فضائیں Triangular & Quadrangular Spaces

عظم کتف کے پچھلے حصہ سے عضلہ متدیرہ کبیرہ اوپر اور بیرونی جانب چل کر عظم کتف اور عظم عضد و ثلاثۃ الروس کے لمبا سرا کے درمیان ایک مثلث رقبہ کا احاطہ کرتا ہے۔ ثلاثۃ الروس کا لمبا سرا درن تحت العین سے نیچے اور بیرونی جانب اتر کر اس مثلث رقبہ کو مزید دوحصوں مربع رقبہ اور مثلث رقبہ میں تقسیم کرتا ہے۔ ثلاثۃ الروس کا لمبا سرا اپنی رفتار کے دوران نیچے اور بیرونی جانب اتر کر عضلہ متدیرہ کبیرہ کے پیچھے اور عضلہ متدیرہ صغیرہ کے سامنے سے گذرتا ہے۔ یہ لمبا سرا بازو کے بالائی حصہ میں ثلاثۃ الروس کے اندرونی سرا سے ایک زاویہ پر مل جاتا ہے۔ اس طرح عضلہ متدیرہ کبیرہ کے زیریں کنارے کے نیچے ثلاثیہ الروس کے لمبے سرے اور عظم عضد کے جسم کے درمیان ایک دوسرا مثلث رقبہ بنتا ہے جسے(Lower triangular area) زیریں مثلث رقبہ کہتے ہیں۔

## مربع فضا (Quadrangular or Quadrilateral space)

یہ اوپر اور سامنے عضلہ تحت الکتف سے اوپر اور پیچھے عضلہ متدیرہ صغیرہ سے نیچے عضلہ متدیرہ کبیرہ سے بیرونی جانب عضد کے جراحی عنق سے اور اندرونی جانب ثلاثۃ الروس کے لمبے سرے سے محدود ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



اس فضا سے عروق عضدی منعطف موخر Posterior humeral circumflex vessels اور عصب ابطی (Axillary nerve) پائی جاتی ہے۔

### بالائی مثلث فضا (Upper triangular space)

یہ اوپر عضلہ متدیرہ صغیرہ سے نیچے عضلہ متدیرہ کبیرہ سے اور بیرونی جانب عضلہ ثلاثۃ الروس کے لمبے سرے سے محدود ہے اس فضا میں عروق کتفی منعطف ہوتی ہیں۔

### زیریں مثلث فضا (Lower triagular space)

یہ اوپر عضلہ متدیرہ کبیرہ اور عضلہ ظہریہ عریضہ سے بیرونی جانب عضد کے جسم سے اندرونی جانب عضلہ ثلاثۃ الروس کے لمبے سرے سے محدود ہے۔اس فضا میں عصب کعبری وعروق عضدی غاریہ واقع ہوتے ہیں۔اس میں شریان عضدی کا کچھ حصہ بھی دکھائی دیتا ہے۔

## ابط Axilla

اسے armpit اور بغل بھی کہتے ہیں۔ یہ بازو اور صدر کے بالائی حصہ میں ایک خلا ہے جو pyramid کی شکل کا ہوتا ہے۔اس میں قمہ (Apex)، قاعدہ (Base) اور مقدم، موخر، اندرونی وبیرونی دیواریں (walls) ہوتی ہیں جو اس کی حدود (Boundaries) بناتی ہیں۔

**1۔ قمہ (Apex)**: اس کا رخ اوپر اندر اور عنق کے root کی طرف ہوتا ہے۔ یہ pointed نہیں ہوتا ہے تقریباً مثلث ہوتا ہے جس کے بنانے میں سامنے عظم ترقوہ (clavicle)، پیچھے عظم الکتف (scapula) کا بالائی کنارہ اور اندر (medialy) پہلی پسلی کا بیرونی کنارہ حصہ لیتے ہیں۔اسے Cervico-axillary canal بھی کہتے ہیں۔جس کے ذریعہ شریان ابطی (Axillary artery) اور ضفیرہ عضدیہ (Brachial plexus) ابط میں داخل ہوتے ہیں۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






(Contents of axilla) تصویر۔ مشمولات ابط

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



2۔ **قاعدہ(Base)**: اسے فرش(floor) بھی کہتے ہیں، اس کا رخ نیچے کی طرف ہوتا ہے۔ اس کی تشکیل جلد(skin) اور لفایف(fascia) سے ہوتی ہے۔

3۔ **دیوار مقدم (Anterior wall)**: اس کے بنانے میں عضلہ صدریہ کبیرہ (Pectoralis major) اور لفایف صدری ترقوی(Clavipectoral fascia) حصہ لیتے ہیں۔

4۔ **دیوار موخر (Posterior wall)**: اوپر کی طرف عضلہ تحت الکتف(subscapularis) نیچے کی طرف عضلہ مستدیرہ کبیرہ (Teres major) اور عضلہ ظہریہ عریضہ(latissimus dorsi) ہوتے ہیں۔

5۔ **دیوار انسی(Medial wall)**: اس کی تشکیل

(الف) بالائی چار پسلیاں اور عضلات بین الاضلاع (intercostal muscles) سے۔

(ب) عضلہ مسننہ مقدمہ(serratus anterior) کے بالائی حصہ سے ہوتی ہے۔

6۔ **دیوار وحشی (lateral wall)**: اس کی تشکیل

(الف) عظم عضد کے بالائی حصہ سے،

(ب) عضلہ ذات الراسین کے راس صغیر(short head of the biceps)،

(ج) عضلہ غرابیہ عضدیہ(Coracobrachialis muscle) سے ہوتی ہے۔

**مشمولات ابط Contents of axilla :**

1۔ شریان ابطی اور اس کی شاخیں Axillary artery and its branches

2۔ ورید ابطی اور اس کی شاخیں Axillary vein and its branches

3۔ ضفیرہ عضدیہ کی تحت الترقوی حصہ Infraclavicular part of the brachial plexus

4۔ غدد لمفاوی ابط Axillary lymph node

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



5 ۔ عصب صدری کبیر Long thoracic nerve

6۔ عصب بین الضلعی عضدی Intercostobrachial nerve

7۔ شحم ابطی و نسیج خلوی Axillary fat and areolar tissue

**تشریح اطلاقی (Applied anatomy):**

**Injury to the superior trunk of brachial plexus**: اس میں طرف اعلی کی وضع کی اہمیت ہے۔ اس کے اندر طرف اعلی waiter's tip position میں ہوتا ہے۔ اس کے اندر ہاتھ اندرونی جانب گھوم کر جانب میں لٹک جاتا ہے کیوں کہ اس کے اندر C5,6 کی injury ہو جاتی ہے جو مندرجہ ذیل عضلات کی عصبی پرورش کرتی ہے۔ عضلہ ذالیہ، عضلہ ذات الراسین، عضلہ عضدیہ، عضلہ عضدیہ کعبریہ، عضلہ فوق السنسنہ، عضلہ تحت السنسنہ اور teres major، یہ عضلات متاثر ہوتے ہیں۔

**Injury of posterior cord'**: اس سے عصب کعبری متاثر ہوتی ہے جس کی وجہ سے triceps، anconeus اور wrist کے عضلات باسطہ مفلوج ہو جاتے ہیں اور متاثرہ شخص اپنے elbow، wrist joint اور digits extend نہیں کر سکتا ہے۔ جس کی وجہ سے wrist drop ہو جاتی ہے۔

**Injury of the lower part of the Brachial plexus'**: اس حصہ کی جراحت شاذ و نادر ہوتی ہے۔ یہ دوران ولادت نوزائیدہ کے ہاتھ کو پکڑ کر تیزی سے کھینچ لینے سے یا اونچائی سے گرتے وقت کسی چیز کو پکڑ کر لٹکنے سے ہوتی ہے۔ اس میں C8, T1 متاثر ہوتی ہے۔ اس کی وجہ سے وہ ساختیں جن کی عصبی پرورش ulnar nerve سے ہوتی ہے خاص طور سے انگلیوں کے حرکات اور wrist متاثر ہوتی ہے۔ اس کے ساتھ hand، arm اور forearm پر جلد مقامی طور پر سن ہو جاتا ہے اور مفصل رسغ میں انقباض نہیں ہوتا ہے۔ اگر یہ عصب اپنے origin پر مجروح ہو جائے تو عضلہ ثلاثۃ الروس مفلوج ہونے کی وجہ سے

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



مفصل مرفق(Elbow) کا انبساط نہیں ہوگا۔ اور اگر اس کی injury بعیدی سرا پر ہوجائے تو مفصل مرفق متاثر نہیں ہوگا لیکن اصابع اور پیش بازو کے عضلات باسطہ مفلوج ہوجائیں گے۔

**Cervical rib** : یہ inferior trunk پر دباؤ ڈالتا ہے جس کی وجہ سے nerve compression کے علامات ظاہر ہوتے ہیں مثلاً tingling اور Numbness۔

**Injury to the axillary nerve** : یہ عصب خلع کتف (Shoulder dislocation)، راس عضد کا کسر (Fracture of head of humerus) اور بین العضلاتی انجکشن عضلہ ذالیہ کے زیریں نصف حصہ پر لگانے سے ہوتا ہے جس کی وجہ سے عضلہ ذالیہ مفلوج ہوجاتی ہے۔ اس میں عضلہ ذالیہ Deltoid muscle کی paralysis کی وجہ سے Deltoid muscle اور Teres minor کے افعال متاثر ہوتے ہیں نیز بازو کا بیرونی قریبی حصہ (Lat. proximal part) غیر حسی ہوجاتا ہے۔

**Injury to the thoracodorsal nerve**: اس کی جراحت سے عضلہ ظہریہ عریضہ مفلوج ہوجاتا ہے۔

**Aneurysm of axillary artery**: یہ ضفیرہ عضدیہ کے جس عصب کو press کرے گا اس کے علامات ظاہر ہوں گے مثلاً متاثرہ حصہ میں درد ہوگا اور سن ہوجائے گا۔

**Triangle of auscultation** : عضلہ ظہریہ عریضہ کا بالائی کنارہ اور Rhomboid major کا کچھ حصہ عضلہ مربعہ منحرفہ (Trapezius muscle) کے ذریعہ overlap ہوجاتا ہے۔ ان تینوں عضلات کے borders (کناروں) کے درمیان ایک triangle بن جاتا ہے۔ جسے triangle of auscultation کہتے ہیں۔ اگر بازو کو موڑ کر سینے پر رکھ لیا جائے اور دھڑ fixed ہو ایسی حالت میں اس مثلث کا بیرونی کنارا اعظم الکتف کے اندرونی کنارا سے دبتا ہے اور اس مثلث کا رقبہ (area) بڑھ جاتا ہے جو تحت الجلد (subcutaneous) ہوتا ہے جس کی وجہ سے respiratory rate بہت صاف سنائی دیتی ہے۔ یہ مثلث چھٹی اور ساتویں پسلی اور

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



فضابین الاضلاع کے مقابل ہوتا ہے۔

عضلہ ظہریہ اور عضلہ صدریہ کبیرہ دھڑ اور بازو کے درمیان Ant. & post. sling بناتے ہیں۔ اس کے بنانے میں اہم رول عضلہ ظہریہ عریضہ ادا کرتا ہے۔ اس لیے اگر یہ muscle مفلوج ہو جائے تو دوران climbing یا chinning متاثرہ شخص اس لائق نہیں ہوتا ہے کہ اپنے دھڑ raise کر سکے۔

**Subacromial bursitis:** اس میں بازو painful abduction ہوتا ہے۔

**Rotator cuff:** یہ عظم عضد کے راس کو glenoid cavity میں معلق رکھتا ہے۔ یہ مرض یا injury کی وجہ سے damage ہو سکتا ہے۔ اس کے نتیجے میں مفصل کتف کی stability ختم ہو جاتی ہے اور یہ سب سے زیادہ base ball pitches میں عام ہے۔ اس عضلہ کے tendon میں بوڑھے لوگوں میں degenerative تبدیلیاں ہوتی ہیں۔ جس کی وجہ سے مفصل کتف کا dislocation ہونے لگتا ہے۔

عظم العضد کا کسر عام طور پر عضلہ ظہریہ عریضہ، عضلہ صدریہ کبیرہ اور teres major کے insertion کے اوپر ہوتا ہے جس کی وجہ سے بالائی سرا اندر کی طرف کھنچ جاتا ہے اور اعصاب کی injury ہو جاتی ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com

# بازو کے عضلات
# Muscles of the arm

(a) عضلہ غرابیہ عضدیہ (Coracobrachialis)

(b) عضلہ ذات الراسین (Biceps brachi)

(c) عضلہ عضدیہ (Brachialis)

(d) عضلہ ثلاثیہ الرؤس (Triceps)

**لفافہ عضدیہ (Brachial fascia)**

یہ بازو کا لفافہ غایرہ ہے جو نہایت مضبوط اور غشائی ہے اور بازو کے عضلات پر استر کرتا ہے۔ یہ لفافہ مستعرض الیاف سے مرکب ہے جو بازو کے سامنے باریک اور بازو کے پیچھے دبیز ہے، جانبین پر اس لفافہ سے فاصل بین العضلات خارج ہوتے ہیں جو سامنے کے عضلات عضلات قابضہ کو پیچھے کے عضلات، عضلات باسطہ سے جدا رکھتے ہیں۔ چنانچہ بیرونی فاصل بین العضلات (Lateral intermuscular septum) سے چسپاں رہتا ہے جو اوپر عضد کے بیرونی کنارے پر عضلہ ذالیہ کے وتر سے ضم ہو جاتا ہے۔ بیرونی فاصل کو عصب کعبری اور شریان عضدی غایری کی کعبری جانبی شاخ چھیدتی ہیں۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ بازو کے عضلات

Fig: Muscles of arm

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



اندرونی فاصل بین العضلات (Medial intermuscular) عضد کے اندرونی حافہ فوق اللقمہ سے چسپاں رہتا ہے جو اوپر عضد کے اندرونی کنارے پر عضلہ غرابیہ عضدیہ کے منتہی تک چسپاں رہتا ہے جہاں عصب زندی و بالائی شریان زندی جانبی اس فاصل کو چھیدتی ہیں۔ اور مفصل مرفق کے پاس اس فاصل کو زیریں شریان زندی جانبی کی پچھلی شاخ چھیدتی ہے۔

لفافہ عضدیہ اوپر لفافہ ابطی، صدری وذالی سے مسلسل ہے۔ نیچے یہ مفصل مرفق کے سامنے کافی دبیز ہے اور اس سے عضلہ ذات الراسین کا صفاقی وتر ضم رہتا ہے اور یہ کلائی کے لفافہ (Antibrachial fasia) سے مسلسل ہے بازو کے اندرونی جانب کے وسط میں لفافہ غایرہ میں ایک بیضوی ثقبہ (Oval opening) ہے جس میں ورید باسلیق (Basilic vein) اور بازو و پیش بازو کے اندرونی جلدی اعصاب گذرتے ہیں۔

اس طرح سے لفافہ عضدیہ و فاصل بین العضلات انسی و وحشی سے بازو اگلے و پچھلے دوخانوں میں بٹ جاتا ہے۔ اگلے خانہ میں بازو کے عضلات قابضہ اور پچھلے خانہ میں بازو کے عضلات باسطہ ہوتے ہیں۔

**(الف) عضلہ غرابیہ عضدیہ (Coracobrachialis)**

یہ بند کی مانند (Band like) عضلہ ہے جو عظم کتف کے زائدہ غرابیہ سے بازو تک ہوتا ہے۔

**مبدا (Origin)**:۔ یہ کتف کے زائدہ غرابیہ کی چوٹی سے عضلہ ذات الراسین کے چھوٹے وتر کی شمولیت کے ساتھ شروع ہوتا ہے یہ عضلہ ذات الراسین کے چھوٹے سرے کے اندرونی جانب واقع ہے اس کے علاوہ یہ عضلہ لحمی ریشوں کے ذریعہ مشترک مبدائی وتر کے بالائی حصہ سے بھی شروع ہوتا ہے۔

**منتہی (Insertion)**:۔ یہ اپنے مبدا سے نیچے اتر کر عضلہ تحت الکتف کے سامنے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



سے گزر کر بازو میں پہونچتا ہے اور عظم عضد کے جسم کے درمیانی حصے کے اندرونی کنارے پر ختم ہوتا ہے۔اس کا منتہی تقریباً ڈیڑھ انچ لمبا ہے جو عضلہ ثلاثۃ الروس کے اندرونی سرے اور عضلہ عضدیہ کے مابین ہوتا ہے۔

**مجاورات (Relations)**

یہ عضلہ عصب عضلی جلدی (Musculocutaneous nerve) سے چھدا رہتا ہے۔اس کی اگلی سطح اوپر عضلہ صدریہ کبیرہ سے پوشیدہ ہے۔اس کے منتہی پر شریان عضدی مع اوردہ مرافقہ (Venae commitans) اور عصب متوسط ہوتے ہیں۔اندرونی جانب یہ عضلہ شریان ابطی کے تیسرے حصہ سے اور شریان عضدی کے بالائی حصہ وعصب متوسط سے مجاورت رکھتا ہے عصب متوسط اس عضلہ کے منتہی کے مقابل شریان عضدی کو عبور کر کے شریان کے اندرونی جانب ہوجاتی ہے۔بیرونی جانب یہ عضلہ ذات الراسین وعضلہ عضدیہ سے مجاورت رکھتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔عصب جلدی۔

**دموی پرورش (Blood supply)**:۔شریان عضدی کی فروع عضلی۔

**فعل (Action)**:۔یہ مفصل کتف کو موڑتا اور دور کرتا ہے (Flexor & Abductor)۔

**(ب) عضلہ ذات الراسین (Biceps Brachii)**

یہ لمبا تکلہ نما (Spindle Shaped) عضلہ ہے جو بازو کے سامنے واقع ہے، چوں کہ اس کے دو مبدائی سرے ہوتے ہیں اس لیے ذات الراسین کے نام سے موسوم ہے۔

**مبدا (Origin)**:۔اس کے مبدا کے دو سرے (بڑا سرا اور چھوٹا سرا) ہیں۔لمبا سرا (Long head) یہ ایک لمبوتر اتر (Elongated tendon) کی شکل میں عظم کتف کے درن

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



فوق العین (Supraglenoid tubercle) اور اس سے متصل رباط العین (Glenoid labrum) سے شروع ہوتا ہے۔ یہ وتر داخل کیس (Intracapsular) ہوتا ہے جو مفصل کتف کی غشا زلالی کے غلاف میں ملفوف رہ کر راس عضد پر ایک قوس بناتا ہے اور رباط کیسی کے سوراخ سے مع غشا زلالی مفصل سے باہر نکل کر میزاب ذات الراسین میں اترتا ہے جہاں یہ پھیل کر لمبوترا عضلی بطن بناتا ہے اور ذات الراسین کے چھوٹے سرا سے مل جاتا ہے۔

چھوٹا سرا (Short head) ایک دبیز وتر کے ذریعہ عظم کتف کے زائدہ غرابیہ کی چوٹی سے بشمولیت عضلہ غرابیہ کے مبدائی وتر شروع ہوتا ہے۔ یہ سرا بھی ایک لمبوترے عضلی بطن (Elongated muscular belly) میں تبدیل ہوکر لمبا سرا کے عضلی بطن سے مل جاتا ہے اور یہ دونوں یہی عضلی بطن مل کر تکلہ نما عضلہ بناتے ہیں۔

**منتہی (Insertion)**:۔ عضلہ مفصل مرفق سے کچھ اوپر ایک چپٹے وتر کی شکل میں حفرہ مرفقیہ (Cubital fossa) میں عظم کعبرہ کے حدبہ کعبرہ کے پچھلے کھردرے حصہ پر ختم ہوتا ہے۔ حدبہ کعبرہ کی اگلی چکنی سطح پر ایک بلغمی تھیلی (Bursa) ہوتی ہے۔ اختتامی سرے کے پاس یہ وتر مڑکر اندرونی جانب ایک وسیع صفاق خارج کرتا ہے جو کلائی کے لفافہ میں ضم ہوکر حفرہ مرفقیہ کی چھت بناتا ہے اسے صفاق ذات الراسین (Bicipital aponeurosis) کہتے ہیں یہ صفاق شریان عضدی کو Median cubital vein سے جدا رکھتی ہے منتہائی وتر کے اگلے حصہ میں چھوٹے سرے کے الیاف اور پچھلے حصہ میں لمبے سرے کے الیاف آتے ہیں۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔ عصب عضلی جلدی کی شاخ (C5&6)۔

**دموی پرورش (Blood supply)**:۔ شریان عضدی کی فروع عضلی۔

**فعل (Action)**:۔ اگر کہنی مڑی ہو تو یہ عضلہ کلائی کو چت کرتا ہے (Powerful

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



supinator)۔ یہ مفصل مرفق کو اور کسی قدر مفصل کتف کو منقبض کرتا ہے اور کھانا کھانے کی حالت میں ہاتھ کو منہ تک پہنچاتا ہے۔ اگر کلائی اپنی جگہ پر قائم رہے تو یہ عضلہ عضدیہ کی معاونت سے بازو کو کلائی پر موڑتا ہے جیسا کہ درخت پر چڑھنے کی صورت میں دیکھا جاتا ہے۔

نوٹ:۔ کبھی کبھی عضلہ ذات الراسین میں ایک تیسرا سرا (Third head) بھی پایا جاتا ہے جو عضد کے جسم پر عضلہ عضدیہ کے بالائی واندرونی حصہ سے شروع ہو کر ذات الراسین کے صفاق (Bicipital aponeurosis) اور اس کے وتر کے اندرونی جانب ختم ہوتا ہے۔

**(ج) عضلہ عضدیہ (Brachialis)**

یہ عضلہ بازو کے زیریں نصف حصہ کی اگلی سطح کو پوشیدہ کرتا ہے اور حفرہ مرفقیہ کی فرش بناتا ہے۔

**مبدا (Origin)**:۔ یہ عظم عضد کی اگلی بیرونی اور اگلی اندرونی سطحوں کے زیریں نصف حصہ سے اور اندرونی و بیرونی فاصل بین العضلات سے شروع ہوتا ہے۔ یہ اوپر حرف "V" کی شکل میں عضلہ ذالیہ کے منتہی سے چسپاں رہتا ہے۔

**منتہی (Insertion)**:۔ اس عضلہ کے ریشے نیچے متدق (Converge) ہو کر ایک چپٹے وتر کی شکل میں تبدیل ہو جاتے ہیں جو مفصل مرفق کی اگلی سطح پر استر کرتا ہے اور رباط کیسی سے چسپاں ہو کر زائد اسفل کی حدبہ زندی پر نیز زائدہ اکلیلیہ Coronoid process کی زیریں سطح پر ختم ہوتا ہے۔

**مجاورات (Relations)**

اس کی اگلی سطح عضلہ ذات الراسین، عروق عضدی، عصب عضلی جلدی، عصب متوسط

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



سے مجاورت رکھتی ہے اس کی پچھلی سطح عظم عضد، مفصل مرفق کی رباط کیسی سے، اندرونی کنارا کابہ متدیرہ واندرونی فاصل بین العضلات سے اور عصب زندی اسفل سے بیرونی کنارا، عصب کعبری، شریان عضدی غایر کی شاخ کعبری راجع اور عضلہ عضدیہ کعبریہ وعضلہ باسطہ رسغیہ کعبریہ طویلہ سے مجاورت رکھتی ہے۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)**:۔عصب عضلی جلدی: ۔اس عضلہ کے برونی حصہ میں عصب کعبری کی ایک شاخ(C,7) آتی ہے۔

**دموی پرورش(Blood supply)**:۔شریان عضدی اور شریان کعبری راجع۔

**فعل(Action)**:۔یہ مفصل مرفق کو موڑتا ہے یعنی کلائی کو بازو پر موڑتا ہے۔اگر کلائی اپنی جگہ پر قائم رہے تو یہ عضلہ ذات الراسین کی شرکت سے بازو کو کلائی پر موڑتا ہے جیسا کہ درخت پر چڑھنے کی حالت میں مشاہدہ کیا جاتا ہے۔

**(د) عضلہ ثلاثۃ الروس (Triceps)**

یہ عضلہ بازو کی پچھلی سطح پر واقع ہے۔اس کے مبدا میں تین سرے (لمبا، اندرونی، بیرونی) ہوتے ہیں اسی وجہ سے یہ ثلاثۃ الروس کے نام سے موسوم ہے۔

**مبدا(Origin)**:۔اس کے مبدا میں تین سرے ہیں۔

(1) **لمباسرا(Long head)**:۔ یہ وتری سرا ہے جو کتف کے درن تحت العین(Infraglenoid tubercle) سے شروع ہوتا ہے۔اس کا بالائی حصہ مفصل کتف کے رباط کیسی سے ضم رہتا ہے اور پھر یہ عضلی بطن کی شکل میں تبدیل ہو عضلہ متدیرہ کبیرہ اور عضلہ متدیرہ صغیرہ کے مابین سے نیچے اتر کر ثلاثۃ الروس کے اندرونی سرے کے پچھلے حصہ سے ضم

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



ہو جاتا ہے اور منتہائی وتر سے ملتا ہے۔

(2) **بیرونی سرا (Later head)**:۔ یہ عظم عضد کی پچھلی سطح کے بالائی حصہ میں واقع عرف (Ridge) سے (جو عضلہ متدیرہ صغیرہ کے منتہی کے نیچے سے میزلب ملولب تک پھیلا ہوتا ہے) شروع ہوتا ہے۔ اس کے عضلی ریشے متدق ہو کر منتہائی وتر میں ختم ہو جاتے ہیں۔ اپنی رفتار کے دوران بیرونی سرا عصب کعبری و شریان عضدی غائر کو پوشیدہ کرتا ہے۔

(3) **اندرونی سرا**:۔ یہ عظم عضد کی پچھلی سطح سے میزاب ملولب (Spiral groove) کے نیچے سے شروع ہوتا ہے علاوہ ازیں یہ اندرونی و بیرونی فاصل بین العضلات کے پچھلے حصہ سے بھی شروع ہوتا ہے۔

**منتہی (Insertion)**:۔ اس عضلہ کا منتہائی وتر (Tendon of insertion) عضلہ کے تقریباً وسط سے شروع ہوتا ہے اس وتر میں دو صفاقی صفیحات (Aponeurotic lamellae) ہوتے ہیں (سطحی و غائر) سطحی صفیحہ اندرونی سرا کے زیریں حصہ کی پشت پر استر کرتا ہے اور غائر صفیحہ (Deep lamella) اندرونی سرا کے جوہر میں (Substance) گہرائی میں واقع ہوتا ہے۔ یہ دونوں صفیحے مفصل مرفق کے اوپر متحد ہو کر ایک وتر بناتے ہیں یہ وتر زند اسفل کے زائدہ مرفقیہ کی بالائی سطح کے پچھلے حصہ پر ختم ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ یہ کلائی کے لفافہ کے اس حصہ پر بھی ختم ہوتا ہے جو عضلہ مرفقیہ کو پوشیدہ کرتا ہے۔

**مجاورات (Relations)**

اس کی بیرونی سطح پر اوپر کی جانب عضلہ ذالیہ سوار رہتا ہے اور بقیہ حصہ میں یہ عضلہ سطحی ہے اس کی گہری سطح عظم عضد، عصب کعبری، عروق عضدی غایر اور مفصل مرفق کے پچھلے حصہ سے مجاورت رکھتی ہے۔ اس کا لمبا سرا عضلہ ذالیہ، عضلہ متدیرہ صغیرہ سے اور سامنے عضلہ تحت الکتف

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



عضلہ ظہریہ عریضہ اور عضلہ متدیرہ کبیرہ سے مجاورت رکھتا ہے۔

**عصبی پرورش(Nerve supply)**:۔عصب کعبری کی تین شاخیں اس عضلہ میں آتی ہیں (C6,&C8)۔

**دموی پرورش(Blood supply)**:۔شریان عضدی غاریہ۔

**فعل(Action)**:۔ یہ مفصل مرفق کا عضلہ باسطہ(Extensor) ہے۔اس کا لمبا سرا عضد کو پیچھے کی طرف کھینچنے اور سینہ کے قریب لانے میں مدد کرتا ہے۔جب بازو شانہ سے اوپر اٹھا ہو تو اس کا لمبا سرا مفصل کتف کے کیسہ Capsule کے زیریں حصہ کو سہارا دیتا ہے۔

**(ہ) عضلہ تحت المرفقیہ (Subanconeus)**

اسے Articularicubiti بھی کہتے ہیں۔

یہ عضلہ ثلاثۃ الروس کے زیریں حصہ کی گہری سطح سے خارج ہونے والے ان چند الیاف کو عضلہ تحت المرفقیہ کا نام دیا گیا ہے جو مفصل مرفق کے کیس مفصل( Articular capsule) کے پچھلے حصہ میں ختم ہو جاتے ہیں۔

**فعل(Action)**:۔عضلہ تحت المرفقیہ کلائی کے پھیلنے کے دوران مفصل مرفق کے کیسہ کے پچھلے حصہ کو اوپر کی طرف کھینچتا ہے۔

**تشریح اطلاقی(Applied anatomy)**:

**Injury to the ulnar nerve** : اس کے مجروح ہونے سے interosseous muscle کی قوت(power) ختم ہو جاتی ہے۔جس کی وجہ سے اندرونی چار انگلیوں میں حرکت

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



تبعید وتقریب(Abduction, adduction) کی صلاحیت ختم ہوجاتی ہے۔

**Injury to the musculocutaneous nerve** : اس کے مجروح ہونے سے عضلات عضدیہ، ذات الراسین اور غرابیہ عضدیہ مفلوج ہوجاتے ہیں جس کے نتیجے میں مفصل مرفق کا انقباض اور پیش بازو کا supination متاثر ہوتا ہے۔

**Injury to the radial nerve**: اس کے مجروح ہونے سے عضلات باطحہ، عضدیہ کعبریہ، ثلاثۃ الرؤس مفلوج ہوجاتے ہیں جس کے نتیجے میں کلائی اور انگلیوں کی قوت انبساط ختم ہوجاتے ہے جسے wrist drop کے اصطلاح سے موسوم کیا جاتا ہے۔

## حفرہ مرفقیہ (Cubital fossa)

اسے Antibrachial fossa بھی کہتے ہیں۔ یہ مفصل مرفق(Elbow joint) کے سامنے ایک مثلث خلا ہے۔ جو حفرہ مابضہ (Popliteal fossa) کے مشابہ ہوتی ہے۔

**حدود (Boundaries):**

**(1) بیرونی(laterally):** عضلہ عضدیہ کعبریہ (Brachioradialis) کے اندرونی کنارا ہے۔

**(2) اندرونی (medially):** عضلہ باطحہ متدیرہ (Pronator teres) کے بیرونی کنارا ہے۔

**(3) قمہ(Apex):** اس کا رخ نیچے کی طرف ہوتا ہے۔ یہ اندرونی اور بیرونی دونوں حدود کے ملنے سے بنتا ہے۔

**(4) قاعدہ(Base):** اس کا رخ اوپر کی طرف ہوتا ہے۔ اسے ایک ایسے تصوراتی خط کے ذریعہ ظاہر کیا جاتا ہے جو دونوں Epicondyle (فوق اللقمہ) کو جوڑتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com






تصویر۔ مشمولات حفرہ مرفقیہ

Fig: Contents of cubital fossa

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**(5) فرش(Floor):** اس کی تشکیل عضلہ عضدیہ (brachialis)اورعضلہ راجیہ (supinator)سے ہوتی ہے۔

**مشمولات (Contents):**

**اندر سے باہر کی طرف (From medial to lateral side)**

1۔ عصب متوسط Median nerve

2۔ شریان عضدی کا اختتام The termination of brachial artery

3۔ شرائین زندی وکعبری کی ابتدا The begning of the radial and ulnar arteries

4۔ عضلہ ذات الراسین عضدی کا وتر اور صفاق The tendon of the biceps with the bicipital aponeurosis

5۔ عصب کعبری The radial nerve

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com

# کلائی (پیش بازو) کے عضلات
# Muscles of the forearm

کلائی کے عضلات کو چار گروہ میں تقسیم کیا گیا ہے۔ کلائی کے سامنے کے عضلات کو عضلات قابضہ اور کلائی کے پیچھے کے عضلات کو عضلات باسطہ (Extensor muscles) کہتے ہیں۔

(الف) کلائی کے سامنے کے سطحی عضلات (Superficial muscles of front of forearm) عضلات قابضہ (Flexor muscles)

(ب) کلائی کے سامنے کے غائر عضلات (Deep muscles of the front of forearm)

(ج) کلائی کے پیچھے کے سطحی عضلات (Superficial Muscles of the Back of Fore arm) عضلات باسطہ (Extensor muscles)

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(د) کلائی کے پیچھے کے غاریعضلات Extensor muscles (Deep muscles of the back of forearm) عضلات باسطہ

## کلائی کالفافہ غائرہ

## Deep fascia of the forearm or Antebrachial fascia

کلائی کالفافہ غائرہ (لفافہ ذراعیہ) مضبوط اور غشائی ہے اور کلائی کے جملہ عضلات کے لیے ایک مشترک غلاف بناتا ہے زیادہ تر اس کے ریشے آڑے ہوتے ہیں۔اس کے کچھ ریشے ترچھے بھی ہوتے ہیں۔اس لفافہ کی گہری سطح سے بے شمار فواصل بین العضلات خارج ہوتے ہیں جو عضلات کے درمیان داخل ہوتا ہیں اور ہر عضلہ کو علاحدہ علاحدہ پوشیدہ کرتے ہیں نیز اس لفافہ کی اگلی و پچھلی سطح پر کچھ آڑے فواصل (عرضی فواصل) بھی نکلتے ہیں جو کلائی کے سطحی عضلات اور غاریعضلات کے درمیان حائل رہتے ہیں اگلی سطح کی بہ نسبت پچھلی سطح پر یہ لفافہ زیادہ مضبوط اور دبیز ہے۔اسی طرح کلائی کے بالائی حصہ کے مقابلے میں زیریں حصہ میں دبیز ہے۔کلائی کے قریبی سرے (proximally) میں پچھلی سطح پر لفافہ عضد کے بیرونی واندرونی فوق القمہ سے اور زائد مرفقی کی پچھلی سطح پر واقع مثلث رقبہ کے کناروں سے چسپاں رہتا ہے نیز عضلہ ثلاثۃ الروس کے منتہائی وتر سے متصل رہتا ہے۔اور کلائی کی اگلی سطح پر عضلات ذات الراسین کے صفاق سے ملا رہتا ہے ۔کلائی کی پشت پر یہ لفافہ زند اسفل کے پیچھے کنارے سے چسپاں رہتا ہے۔کلائی کی اگلی سطح پر یہ نیچے (Flexor retinaculum) سے مسلسل ہے اور پچھلی سطح پر دبیز ہو کر (Extensor retinaculum) بناتا ہے۔ یہ دونوں بند انگلیوں کے وتروں کو اپنی جگہ قائم رکھتے ہیں۔اس لفافہ میں عروق اعصاب کے گزرنے کیلئے متعدد سوراخ پائے جاتے ہیں ان میں سب سے بڑا

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



سوراخ وہ ہے جو کہنی کے سامنے ہوتا ہے جس کی راہ اور سطحیہ وغاریہ کے مابین کی فرح متواصل ورید(Venous Communication) گزرتی ہے۔

**تشریح اطلاقی(Applied anatomy):**

**حفرہ مرفقیہ(cubital fossa)میں موجود brachial artery** : یہ بیس فیصد لوگوں میں ڈبل ہوتی ہے اور عصب متوسط (median nerve) سے سطحی ہوتی ہے۔ اسی شریان پر ضغط الدم (Blood pressure)لی جاتی ہے۔ اس شریان کے occlusion یا laceration سے ischemia ہونے کی وجہ سے پیش بازو(forearm) کے غایر عضلات قابضہ (deep flexure muscle)مفلوج ہو جاتے ہیں جس کی وجہ سے انگلیوں اور کلائی کا انقباض اور قوت ختم ہو جاتی ہے۔

حفرہ مرفقیہ(Cubital fossa) میں موجود Median cubital vein مندرجہ ذیل مقاصد کے لئے استعمال کی جاتی ہے۔

1- venipuncture 2- Intravenous injection 3- Intravenous fluid 4- Blood transfusion 5- For taking blood

**Injury to median nerve** : اس کے مجروح ہونے سے بیرونی ڈھائی انگلیوں اور انگوٹھے کے راحی سطح(palmar surface) ہتھیلی کے راحی سطح کا بیرونی حصہ سن (مخدر) ہو جاتا ہے۔ ساتھ میں انگلیوں اور کلائی کا قوت انقباض ختم ہو جاتا ہے اور انگوٹھے کو حرکت دینے میں پریشانی ہوتی ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



# کلائی کے اگلے سطحی عضلات (کلائی کے عضلات قابضہ سطحیہ)

**(الف) Anterior superficial muscles of forearm or**

**superficial flexor muscles of forearm**

(a) عضلہ کابہ مستدیرہ (Pronator teres)

(b) عضلہ راحیہ طویلہ (Palmaris longus)

(c) عضلہ قابضہ رسغیہ کعبریہ (Flexor carpi radialis)

(d) عضلہ راحیہ طویلہ (Flexor carpi ulnaris)

(e) عضلہ قابضہ سطحیہ للاصابع

Flexor digitorum superficialis or sublimis

**1۔ عضلہ کابہ مستدیرہ (Pronator teres)**

یہ دو سروں (عضدی سرا۔ زندی سرا) سے مرکب ہے یہ دونوں سرے آپس میں جڑ کر بازو کے بالائی تہائی حصہ میں ترچھے طور پر اندر سے بیرونی جانب گزرتے ہیں۔

مبدا (**Origin**): اس کے مبدا کے دو سرے ہیں۔

**1۔ عضدی سرا (Humeral head)**

یہ سرا نسبتاً بڑا اور زیادہ سطحی ہے جو اندرونی فوق اللقمہ سے بشمولیت عضلات قابضہ کے وتر مشترک سے اور اندورنی حافہ فوق اللقمہ اور اس عضلہ عضلہ رسغیہ کعبریہ کے مابین واقع فاصل العضلات سے اور لفافہ زراعیہ (Antebrachial fascia) سے شروع ہوتا ہے۔

**2۔ زندی سرا (Ulnar head)**

یہ نسبتاً چھوٹا اور زیادہ گہرائی میں واقع ہے اور زند اسفل کے زائد اکلیلی اندرونی کنارے سے عضلہ

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ پیش بازو (کلائی) کے عضلات

Fig: Muscles of forearm

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



قابضہ سطحیہ صابع کے مبدا کے نیچے سے شروع ہو کر عضدی سرا سے زاویہ حادہ Acute angle پر متحد ہو جاتا ہے۔

**منتہی(Insertion)**:۔ یہ عضلہ پیش بازو کے بالائی حصہ میں ترچھے طور پر عبور کر کے ایک چپٹے وتر کی شکل میں عظم کعبرہ کی بیرونی سطح کے وسط میں ختم ہوتا ہے۔

اس عضلہ کے بیرونی کنارے سے حفرہ مرفقیہ کی اندرونی حد بنتی ہے۔عضلہ کے دونوں سروں کے درمیان سے عصب متوسط گزرتی ہے۔عصب متوسط وشریان زندی کے درمیان اس عضلہ کا زندی سرا ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش (Nerve supply)**:۔عصب متوسط (C6&7)

**دموی پرورش(Blood supply)** :۔شریان کعبری کی فروع عضلی

**فعل(Action)**:۔ یہ کلائی کو پٹ کرتا ہے یعنی کعبرہ کو زند اسفل پر گھماتا ہے نیز مفصل مرفق کو موڑتا بھی ہے۔

## 2۔عضلہ قابضہ رسغیہ کعبریہ (Flexor carpi radialis)

یہ عضلہ کابہ مستدیرہ کے اندرونی جانب واقع ہے۔

**مبدا**:۔ یہ اوتار قابضہ مشترک کے ساتھ عظم عضد کے اندرونی فوق القمہ سے اور لفافہ ذراعیہ کی گہری سطح سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی**:۔اسے یہ عضلہ تکلہ نما لحمی بطن(Fusiform muscular belly) بناتا ہے پھر وتر کی شکل میں تبدیل ہو کر نیچے رباط رسغی مقدم(Flexor retinaculum) کے سطحی و غاریہ حصوں کے مابین سے چل کر عظم مربع منحرف کی میزاب سے گزر کر دوسری اور تیسری عظم مشطی

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



کے قاعدہ کی اگلی سطح پر ختم ہوتا ہے۔

کلائی کے زیریں حصہ میں اس عضلہ کے وتر اور عضلہ عضدیہ کعبریہ کے درمیان شریان کعبری پائی جاتی ہے۔

**عصبی پرورش:** ۔عصب متوسط سے (C6&7)

**دموی پرورش** :۔شریان کعبری کی فروع عضلی

**فعل** :۔ یہ عضلہ رسغیہ زندیہ کے ساتھ مل کر پہونچہ (Wrist) کو موڑتا ہے اور عضلہ باسطہ کعبریہ طویلہ وقصیرہ کے ساتھ مل کر مفصل رسغ کو دور کرتا ہے۔

**3۔ عضلہ راحیہ طویلہ (Palmaris longus)**

یہ ایک لمبا تکلہ نما عضلہ ہے جو عضلہ قابضہ رسغیہ کعبریہ کے اندرونی جانب واقع ہے۔

**مبدا(origin)**:۔یہ عضلات قابضہ کے وتر مشترک کے ساتھ عظم العضد کے اندرونی فوق اللقمہ اور لفافہ ذراعیہ کی گہری سطح سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی** :۔ یہ ایک چھوٹا سا تکلہ نما عضلی بطن بناتا ہے جو نیچے وتر میں تبدیل ہو کر رباط رسغی مقدم کے سامنے گزر کر مذکورہ رباط کے زیریں نصف حصہ میں اور ہتھیلی کے صفاق (صفاق راحی Palmar aponeurosis) کے وسط میں ختم ہوتا ہے۔

**نوٹ** :۔ یہ عضلہ اکثر موجود نہیں ہوتا اور اس میں بہت اختلاف پائے جاتے ہیں چنانچہ یہ ممکن ہے کہ اس عضلہ کا بالائی حصہ وتری اور زیریں حصہ عضلی ہو۔ یہ بھی ہوسکتا ہے کہ وسط میں عضلی اور اوپر و نیچے وتری ہو یا اس میں دو عضلی بنڈل اور ان دونوں کے درمیان وتر ہو یا اس عضلہ کے بجائے محض ایک وتر ہو۔

**عصبی پرورش** :۔عصب متوسط (C,8)

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



**دموی پرورش** :۔شریان زندی راجع موخر۔

**فعل**:۔ یہ مفصل رسغ کو موڑتا ہے اور ہتھیلی کی جھلی کو تانتا ہے۔

**(4) عضلہ قابضہ رسغیہ زندیہ (Flexor carpi ulnaris)**

یہ عضلہ کلائی کی اندرونی جانب ہوتا ہے۔

**مبدا (Origin)**:۔ اس کے مبدا کے دوسرے (عضدی سرا۔ زندی سرا) ہوتے ہیں۔

**1۔عضدی سرا (Humeral head)**:۔ یہ عضد کے اندرونی فوق القمہ سے عضلات قابضہ کے وتر مشترک کے ساتھ شروع ہوتا ہے۔

**2۔زندی سرا (Ulnar head)** : یہ زند اسفل کے زائدہ مرفقی کے اندرونی کنارے سے، زند اسفل کے پیچھے کنارے کے بالائی دوتہائی حصہ سے اس صفاق (Aponeurosis) کے ذریعہ شروع ہوتا ہے جو زندی سرے اور عضلات قابضہ غائرہ للا صابع وعضلہ باسطہ رسغیہ زندیہ کے مابین واقع فاصل بین العضلات سے بھی شروع ہوتا ہے۔

**منتہی**:۔ یہ ایک وتر بنا کر عظم کرسی کی اگلی سطح پر اور رباط رسغی مقدم میں ختم ہوتا اور پھر عظم کرسی سے بڑھ کر رباط کرسی صناری (عظم صناری) پر رباط کرسی مشطی (پانچویں عظم مشطی) پر بھی ختم ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش** :۔عصب زندی

**دموی پرورش** :۔شریان زندی راجع موخر

**فعل** :۔ یہ عضلہ راحیہ طویلہ کے ساتھ مل کر مفصل رسغ کو موڑتا ہے۔اس کے علاوہ یہ باسطہ رسغیہ زندیہ کے ساتھ رسغ کا قوی مبعدہ Powerful abductor ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



**Flexor digitorum superficialis (sublimis) (5)**

یہ بازو کے تمام عضلات قابضہ سطحیہ میں سب سے لمبا عضلہ ہے جو مذکورہ بالا عضلات کے نیچے ہوتا ہے

مبدا(Origin):۔اس کے دوسرے(عضدی زندی سرا کعبری سرا) ہوتے ہیں۔

(1) عضدی زندی سرا (Humeroulnar head):۔ یہ سرا عضد کے اندرونی فوق اللقمہ سے عضلات قابضہ کے وتر مشترک کے ساتھ، مفصل مرفقی کی رباط انسی کے اگلے حصہ سے اور دیگر عضلات قابضہ کے مابین واقع فاصل بین العضلات سے، اور عضلہ کابہ مستدیرہ کے زندی مبدا کے اوپر زائدہ اکلیلی کے اندرونی کنارے سے شروع ہوتا ہے۔

(2) کعبری سرا (Radial head):۔زنداعلیٰ کے خط مورب سے (عضلہ کابہ مستدیرہ کے منتہی تک) شروع ہوتا ہے۔

اس عضلہ کے دونوں سرے متحد ہو کر ایک عضلی بطن بناتے ہیں، پھر یہ عضلہ نیچے عضلی الیاف کے دوطبقات(Stratae)یعنی سطحی وغائر حصوں میں تقسیم ہوجاتا ہے۔

مبدا کا کعبری سرا سطحی حصہ سے متحد ہو کر پھر دو حصوں میں تقسیم ہوتا ہے جس سے دو وتر بنتے ہیں جو تیسرے اور چوتھی انگلی میں پہونچتے ہیں۔غائر حصہ بھی دو جز میں بٹ کر دو وتر میں بدلتا ہے۔اور خنصر اور سبابہ میں پہونچتا ہے۔

منتہی:۔یہ چاروں وتر رباط رسغی مقدمFlexor retinaculum کے نیچے سے ہو کر ہتھیلی میں گزرتے ہیں اور دو جوڑے میں آراستہ ہوتے ہیں چنانچہ سطحی جوڑا( Superficial pair)وسطی اور خنصر نالی انگلی کی طرف ہوجاتے ہیں اور یہ چاروں اوتار اندرونی چار انگلیوں کے پہلے پورےProximal phalange کے قاعدہ کے مقابل پہونچ کر ہر وتر دو حصوں میں شق

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



ہو جاتا ہے(Split) جس کے درمیان سے عضلہ قابضہ غائرہ للا صابع کے اوتار گذرتے ہیں اس کے بعد یہ شق شدہ وتر باہم مل جاتے ہیں اور عضلہ قابضہ غائرہ للا صابع کے وتر کے لیے ایک ہلکی نالی دار گذرگاہ(Grooved channel) بناتے ہیں اور پھر عضلہ سطحیہ کا وتر دوبارہ شق ہوکر دوسرے پوروے کے جسم کے پہلوی حصوں (Sides) پر ختم ہوجاتے ہیں۔

**عصبی پرورش:۔** عصب متوسط (C7,8, & T1)

**دموی پرورش:۔** شریان زندی و کعبری کی فروغ عضلی

**فعل:۔** یہ عضلہ اندرونی چار انگلیوں کے درمیانی پوروں کو اور پھر قریبی پوروں کو موڑتا ہے۔ یہ رسغ کو بھی موڑتا ہے۔

**مجاورات (Relations)**

**(1) کلائی میں:۔** اس کے سامنے عضلہ راحیہ طویلہ، عضلہ قابضہ رسغیہ کعبریہ، کابہ عضلہ عضدیہ کعبریہ شریان کعبری اور عصب کعبری ہوتے ہیں۔ اس کے پیچھے عضلہ قابضہ غایرہ للا صابع شریان زندی کا بالائی حصہ، عصب متوسط اور عضلہ قابضہ ابہامیہ طویلہ ہوتے ہیں اور بیرونی جانب عضلہ قابضہ ابہامیہ طویلہ کا وتر و عصب متوسط ہے۔

**(2) رسغ میں:** اس عضلہ کے اوتار رباط رسغی مقدم کے پیچھے سے گذرتے ہیں اس عضلہ کے پیچھے قابضہ غایرہ للا صابع ہے اور بیرونی جانب عضلہ قابضہ ابہامیہ طویلہ کا وتر و عصب متوسط ہے۔

**(3) ہاتھ:۔** اس عضلہ کے سامنے صفاق راحی Palmar aponeurosis، قوس راحی سطحی Superficial palmar arch، عصب متوسط اور عصب زندی کی اصبعی شاخیں ہوتی ہیں۔ اس عضلہ کے پیچھے عضلہ قابضہ غایرہ للا صابع کے اوتار اور عضلات خراطیہ (Lumbricals) ہوتے ہیں۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



## (ب) کلائی کے اگلے غائر عضلات (کلائی کے عضلات قابضہ غائرہ)

## (Anterior deep muscle of forearm or Deep flexor muscles of forearm)

(a) عضلہ قابضہ للا صابع Flexor digitorum profundus

(b) عضلہ قابضہ طویلہ ابہامیہ Flexor policis longus

(C) عضلہ کابہ مربعہ Pronator quadratus

### (1) عضلہ قابضہ غائرہ للا صابع Flexor digitorum profundus

یہ ایک چوڑا دبیز عضلہ ہے جو کلائی میں زند اسفل کی جانب عضلہ قابضہ سطحیہ للا صابع کی گہری سطح پر واقع ہوتا ہے۔

**مبدا(Origin):۔** یہ لحمی ریشوں کے ذریعہ زند اسفل کی اگلی واندرونی سطحوں کے بالائی تین چوتھائی حصہ سے زائدہ مرفقی کے اندرونی سطح سے نیز زند کے پچھلے کنارے. کے بالائی تین چوتھائی حصہ سے اس صفاق کے ذریعہ شروع ہوتا ہے جو عضلہ باسطہ وقابضہ رسغیہ زندیہ کے مبدا میں مشترک ہے۔اس کے علاوہ غشا بین الزندین کی اگلی سطح کے بالائی تین چوتھائی حصہ سے بھی شروع ہوتا ہے۔

**منتہیInsertion:۔** یہ عضلہ چار وتروں میں ختم ہوتا ہے یہ وتر رباط رسغی مقدم و عضلہ قابضہ سطحیہ للا صابع کے نیچے سے گذر کر ان میں سے سبابہ کا وتر باقی تین وتروں سے کلائی میں ہی علاحدہ ہوجاتا ہے۔ باقی تین وتر رسغ میں ایک دوسرے سے جدا ہوتے ہیں اور جونہی یہ ہتھیلی میں چاروں انگلیوں کے پہلے پورے Proximal phalanges کے قاعدہ کے مقابل پہنچتے ہیں تو ان کے وتر عضلہ قابضہ سطحیہ للا صابع کے شق شدہ وتروں کے مابین سے گذر کر اندرونی

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ کلائی کے اگلے غائر عضلات

Fig: Ant. deep muscles of forearm

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



چاروں انگلیوں کے آخری پوروں کے قاعدہ میں ختم ہوتے ہیں۔ ہتھیلی میں چار عضلات خراطینیہ (Lumbricals)، عضلہ قابضہ غائرہ للا صابع کے اوتار سے جڑے رہتے ہیں۔ پہلے دوعضلہ خراطینیہ جو Unipennate ہیں جو سبابہ اور وسطی انگلیوں کے اوتار قابضہ غائرہ کے بیرونی جانب (کعبری جانب) سے شروع ہوتے ہیں جب کہ تیسرا اور چوتھا عضلہ خراطینیہ جو Bipennate ہیں تیسری، چوتھی اور پانچویں انگلیوں کے اوتار کے متعلقہ پہلوؤں سے شروع ہوتے ہیں۔

**عصبی پرورش:۔** اس عضلہ کے بیرونی نصف حصہ میں عصب متوسط اور اندرونی نصف حصہ میں عصب زندی کی شاخیں آتی ہیں۔

**دموی پرورش:۔** شریان زندی کی فروع عضلی اور فرع راحی بین العظمین۔

**فعل:۔** جب عضلہ قابضہ سطحیہ للا صابع اپنے عمل سے درمیانی پوروں (Middle phalanges) کو جھکا چکا ہو تب عضلہ قابضہ غائرہ للا صابع آخری پوروں کو سکیڑتا ہے۔ نیز رسغ کو سکیڑنے میں مدد کرتا ہے۔ اگر پہونچہ پھیلا ہوا (Extended) ہو تو یہ ایک مضبوط پکڑنے والا (Strong gripping) عضلہ ہے۔

**(2) عضلہ قابضہ ابہامیہ طویلہ (قابضہ طویلہ للا بہام) Flexor pollicis longus**

یہ کلائی میں بیرونی جانب واقع ہے۔

**مبدا (Origin):۔** یہ عظم کعبری کی اگلی سطح کے بالائی تین چوتھائی حصہ سے غشا بین الزندین کے اگلے بیرونی حصہ سے اور عضلہ کابہ مستدیرہ کے مبدا کے نیچے زائدہ اکلیلی کے اندرونی کنارے سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی (Insertion):۔** اس عضلہ کے ریشے نیچے ایک وتر میں بدل کر عضلہ قابضہ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



رسغیہ کعبر یہ کے وتر کے رسغ کے قریب عبور کر کے رباط رسغی مقدم کے پیچھے سے گذرتا ہے اور پھر عضلہ قابضہ ابہامیہ قصیرہ (بیرونی جانب) اور عضلات مقربہ ابہامیہ ہو پہلے راحیہ بین العظام کے مابین اندرونی جانب چل کر انگوٹھے کے آخری پورے کے قاعدہ کی اگلی سطح پر ختم ہوتا ہے۔ اس عضلہ کا وتر غلاف زلالی میں ملفوف رہتا ہے۔

**عصبی پرورش:۔** عصب متوسط کی فرع بین العظام مقدم (C7,8 &T1)

**دموی پرورش:۔** شریان زندی کی فرع بین العظام مشطی

**فعل:۔** یہ انگوٹھے کے آخری پورے کو موڑتا ہے اور جاری عمل (Continued action) کے دوران یہ مفصل رسغ اور مفصل مشطی بالائی کو بھی موڑتا ہے۔

### (3) عضلہ کابہ مربعہ (Pronator quadratus)

یہ ایک چپٹا مربع شکل کا عضلہ ہے جو گہرے طور پر کعبرہ و زندہ اسفل کے زیریں حصوں کے سامنے آڑے طور پر واقع ہے۔

**مبدا(Origin):۔** یہ زندا سفل کی اگلی سطح کے زیریں حصہ پر واقع خط مورب سے اور اس خط سے متصل اگلی سطح کے زیریں چوتھائی کے اندرونی حصہ سے اور اس مضبوط صفاق سے جو اس عضلہ کے اندرونی تہائی حصہ کو پوشیدہ کرتا ہے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی(Insertion):۔** اس عضلہ کے سطحی ریشے نیچے اور بیرونی جانب گذر کر عظم کعبرہ کے زیریں چوتھائی حصہ کی اگلی سطح و اگلے کنارے پر ختم ہوتے ہیں۔

اس عضلہ کے غائر ریشے کعبرہ کی ثلمہ زندیہ کے اوپر واقع مثلث نشیب (Depression) میں ختم ہوتے ہیں۔

**عصبی پرورش:۔** عصب متوسط کے فرع بین العظمیں مقدم (C6,7)

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



دموی پرورش:۔شریان زندی کے فرع راحی بین العظمین

فعل:۔یہ عظم کعبرہ کو زند اسفل پر گھماتا ہے یعنی کلائی کو پٹ کرتا ہے۔

تشریح اطلاقی(Applied anatomy):

Golfer's elbow (tendinitis) : اس کے اندر عضلات ہیکلی میں شدید درد ہوتا ہے اور یہ عام طور پر مفصل مرفق کے اندرونی جانب ہوتا ہے کیوں کہ medial epicondyl پر متصل عضلات قابضہ کے وتر مشترک میں ورم ہو جاتا ہے۔ بار بار پوری قوت کے ساتھ ان عضلات کے استعمال سے۔

Pronator syndrome : Pronator teres muscle کے دونوں راس کے درمیان elbow کے قریب یہ nerve دب جاتی ہے۔ یہ حادثاتی ہو سکتا ہے۔عضلات کی hypertrophy اور fibrous band کی وجہ سے ہو سکتا ہے۔اس حالت میں مریض کے پیش بازو کے نصف مقدم حصہ میں درد اور tenderness ملے گا۔

Ulnar nerve entrapment: مفصل مرفق کے قریب اس عصب کا دب جانا عام ہے۔ اس کی وجہ سے numbness اور tingling ہتھیلی کے اندرونی حصہ میں اور چوتھی و پانچویں انگلیوں میں مل سکتا ہے۔

Cyst : یہ ہاتھ یا کلائی کے ظہری حصہ میں (tendon) وتر پر (Non tender swelling) ہوتی ہے اس کی سائز انگور کے دانہ کے برابر ہوتی ہے۔کلائی کے غیر متحرک حالت میں یہ بڑا دکھائی دیتا ہے جبکہ متحرک حالت میں یہ سائز میں چھوٹی ہوتی ہے۔اس طرح کے ورم کو ganglion کہا جاتا ہے۔تشریحی اعتبار سے یہ misnomer ہوتا ہے کیوں کہ یہ عصبی خلیات کا collection ہوتا ہے اور عام طور پر extensor carpi radialis muscle کے tendon میں ہوتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**Tennis elbow**: اسے elbow tendinitis کہتے ہیں اور Lateral epicondylitis بھی کہتے ہیں۔ اس میں پیش بازو کی عضلاتی ہیکل میں شدید تکلیف ہوتی ہے۔ اس کی خصوصیت یہ ہے کہ اس میں درد اور point tenderness ہوتی ہے اور یہ درد عضلات باسطہ کے مشترک وتر کے tension میں بڑھ جاتا ہے اور یہ tennis player میں عام ہے۔ خاص طور پر Back hand stroke کی وجہ سے ہوتا ہے۔

**Wrist injury**: اس کے اندر مفصل رسغ کے قریبی حصہ میں وتر کعبری ٹوٹ جاتی ہے۔

## ہتھیلی میں اوتار قابضہ کے غلاف زلالی

## Synovial sheath of flexor tendons (in palm)

کلائی کے عضلات قابضہ میں سے عضلہ قابضہ سطحیہ للا صابع، عضلہ قابضہ غاریہ للا صابع اور عضلہ قابضۃ ابہامیہ طویلہ کے اوتار، رباط رسغی مقدم (Flexor retinaculum) کے پیچھے سے گذر کر ہتھیلی میں اور پھر انگلیوں میں آگے ہیں۔ جب یہ اوتار ہتھیلی میں داخل ہوتے ہیں تو یہ غلاف زلالی میں ملفوف ہوتے ہیں۔ یہ غلاف زلالی دو ہوتی ہیں ایک غلاف زلالی میں عضلات قابضہ سطحیہ للا صابع وقابضہ غاریہ للا صابع کے اوتار ملفوف ہوتے ہیں اور دوسری غلاف زلالی میں عضلہ قابضہ ابہامیہ طویلہ کا وتر ملفوف رہتا ہے۔ ہر غلاف رباط رسغی مقدم کے اوپر کلائی میں ڈھائی سینٹی میٹر کی دوری تک پہنچتی ہیں اور رباط رسغی مقدم کے نیچے یہ عضلات قابضہ للا صابع سطحیہ وغاریہ کی مشترک غلاف ہتھیلی میں عظام مشطی کے وسط تک پہنچتی ہے۔ جہاں سبابہ، وسطی اور نبصر انگلیوں کے وتر پر ملفوف غلاف زلالی ایک بند کیسہ (Blind diverticula) میں ختم ہوجاتی ہے جبکہ خنصر کے وتر پر ملفوف غلاف زلالی اسکے اصبعی غلاف زلالی ( Digital synovial

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



sheath) سے مسلسل رہتی ہے اور بعیدی مفصل بین السلامی تک پہنچتی ہے۔اسی طرح عضلہ قابضہ ابہامیہ طویلہ کے وتر پر ملفوف غلاف زلالی اس کے اصبعی غلاف سے مسلسل رہتی ہے۔

مشترک غلاف میں دو طبقات ہوتے ہیں۔جداری طبقہ(Parietal layer) پہلے قنات رسغی (Carpal tunnel) پر استر کرتا ہے پھر رباط رسغی مقدم کی باطنی سطح پر اور آخر میں عضلہ قابضہ سطحیہ للاصابع کے اوتار کی اگلی سطح پر منعکس ہو کر بیرونی جانب سے اندرونی جانب پہونچ کر ان کی پچھلی سطح پر استر کرتا ہے اور پھر منعکس ہو کر عضلہ قابضہ غایرہ للاصابع کے اوتار کی اگلی سطحوں پر استر کر کے ان کی پچھلی سطحوں پر استر کرتا ہے جو طبقہ حشوی(visceral layer) کہلاتا ہے جو مذکورہ بالا عضلات کی اوتار کو ملفوف کرتا ہے۔

## اوتار قابضہ کی غلاف لیفی

## Fibrous sheath of the flexor tendons

جب عضلات قابضہ سطحیہ وغایرہ اللاصابع کے اوتار ہتھیلی سے گذر کر انگلیوں کے پوروں(Phalanges) میں آتے ہیں تو ایسی نالیوں میں رہتے ہیں جو ہڈی اور صفاق سے بنی ہوتی ہیں ان کو قنات عظمی صفاقی Osseoaponeurotic canals کہتے ہیں۔یہ قنات پیچھے سلامیات(Phalanges) اور مفاصل بین السلامی کی اگلی رباط سے اور سامنے ریشوں کے ایک قوسی بند(Arched band of fibres) سے مکمل ہوتی ہے یہ قوس اوتار قابضہ کو سامنے سے احاطہ کرتے ہوئے سلامی کے کناروں اور مفصل بین السلامی کی اگلی رباط سے چسپاں رہتے ہیں۔ قریبی اور وسطی پوروں کے مقابل غلاف لیفی کافی مضبوط اور غشائی ہے جو آڑے ریشوں سے مرکب ہوتی ہے اسے رباطات غمدیہ Vaginal ligaments کہتے ہیں۔یہ غلاف مفصل

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



بین السلالی کے مقابل حلقی و صلیبی ریشوں(Annular & Cruciate fibres) سے بنی ہوتی ہے۔غلاف لیفی کے اندرونی پر غشا زلالی استر کرتی ہے جو غلاف لیفی کی دیوار پر استر کرنے کے بعد اوتار قابضہ پر ملفوف رہتی ہے۔اوتار قابضہ اپنے منتہی کے پاس قنات عظمی صفاتی کی پچھلی دیوار سے ایک دھاگہ نما زلالی زائدہ(Cord like synovial process) کے ذریعہ چسپاں رہتے ہیں ان دھاگہ نما بندوں کو قیود وتریہ Venicula tendinum کہتے ہیں یہ قیود وتریہ ماساریقی وتری(Mesotendon) کے مانند کام کرتے ہیں جن میں باریک عروق پہنچ کر اوتار کی تغذیہ پہنچاتی ہیں۔ قیود وتریہ دو طرح کے ہوتے ہیں(قیود قصیرہ و قیود طویلہ) قیود قصیرہ(Venicula bravisa)، ہر ایک انگلی میں ان کی تعداد دو ہوتی ہے۔ یہ چھوٹے مثلث شکل کے غشا زلالی کے زوائد میں جو مقام منتہی کے پاس اوتار قابضہ کو قنات عظمی صفاتی کی پچھلی دیوار سے باندھتے ہیں۔ان میں سے ایک بند عضلہ قابضہ سطحیہ للا صابع کی وتر کو قریبی مفصل بین السلالی کی اگلی سطح سے باندھتا ہے اور دوسرا بند عضلہ قابضہ غایرہ للا صابع کے وتر کو بعیدی مفصل بین السلالی کی اگلی سطح سے باندھتا ہے۔

قیود طویلہ(Venicula longa) یہ دھاگہ کی طرح زوائد ہیں جن میں سے دو عضلہ قابضہ سطحیہ للا صابع کے ہر وتر سے چسپاں رہتے ہیں اور ایک (تیسرا) عضلہ قابضہ غایرہ للا صابع کے وتر سے چسپاں رہتا ہے۔عضلہ قابضہ سطحیہ للا صابع کے دو قیود طویلہ عضلہ مذکورہ کے اس شق شدہ وتر کے ہر جانب چسپاں رہتے ہیں (اس شق شدہ وتر کے درمیان سے قابضہ غایرہ للا صابع کا وتر گذرتا ہے) یہ قیود طویلہ قریبی سلالی کے قریبی سرے کے کناروں کے مقابل پچھلی دیوار سے چسپاں رہتے ہیں۔ اور عضلہ قابضہ غایرہ للا صابع کا وتر عضلہ قابضہ سطحیہ للا صابع کے وتر کے چھیدنے کے بعد فوراً ہی اپنے قیود طویلہ سے چسپاں ہو جاتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



## کلائی کے پچھلے سطحی عضلات (کلائی کے عضلات باسطہ سطحیہ)

## Posterior superficial muscles of forearm

## (Superficial extensor muscles of forearm)

(a) عضلہ عضدیہ کعبریہ Brachioradialis

(b) عضلہ باسطہ رسغیہ کعبریہ طویلہ Extensor carpiradialis longus

(c) عضلہ باسطہ رسغیہ کعبریہ قصیرہ Extensor carpi radialis brevis

(d) عضلہ باسطہ الاصابع Extensor digitorum

(e) عضلہ باسطہ للخنصر Ext. digitorum minimi

(f) عضلہ باسطہ رسغیہ زندیہ Ext. carpi ulnaris

(g) عضلہ مرفقیہ Anconeus

### 1۔ عضلہ عضدیہ کعبریہ (Brachioradialis)

یہ کلائی کے بیرونی (کعبری) جانب کا سب سے سطحی عضلہ ہے جو حفرہ مرفقیہ کا بیرونی کنارا بناتا ہے۔ یہ عضلہ کلائی کے بالائی نصف حصہ میں لحمی بطن بناتا ہے جبکہ اس کا زیریں نصف حصہ چپٹا وتری ہے۔

مبدا (**Origin**):۔ یہ عظم عضد کے بیرونی حافہ فوق اللقمہ (Lateral supracondylar ridge) اور اس سے متصل بیرونی فاصل بین العضلات کے اگلے حصہ سے شروع ہوتا ہے۔ کلائی کے بالائی حصہ میں اس عضلہ کا لحمی بطن شریان کعبری وعصب کعبری کو ڈھکتا ہے اور بازو کے زیریں حصہ میں اس عضلہ اور عضلہ باسغیہ رسغیہ کعبریہ طویلہ (بیرونی جانب) اور عضلہ عضدیہ کے مابین میزاب بین العضلات ہے جس میں شریان عضدی کعبری کی فرع راجع اور

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com






تصویر۔ کلائی کے پچھلے سطحی عضلات

Fig: Posterior superficial muscles of forearm

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



شریان عضدی غاری کی فرع نازل مقدم قسم پاتی ہیں۔ کلائی کے زیریں حصہ میں شریان کعبری اس عضلہ کے اندرونی جانب ہوتی ہے اور عصب کعبری اس عضلہ کے وتر کی گہری سطح کو عبور کر کے کلائی کے پیچھے گذرتی ہے۔ اس عضلہ کے زیریں سرے کو عضلات مبعدہ ابہامیہ طویلہ و باسطہ ابہامیہ قصیرہ کے اوتار عبور کرتے ہیں۔

منتہی :۔ اس عضلہ کا وتر عظم کعبرہ کے زائدہ ابریہ کے قاعدہ اگلی و بیرونی جانب ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش :۔ عصب کعبری

دموی پرورش :۔ شریان کعبری

فعل :۔ یہ مفصل مرفق کو موڑتا ہے۔

## کلائی کے پیچھے کے سطحی عضلات

## (The superficial group of the posterior antibrachial muscles)

**1۔ عضلہ عضدیہ کعبریہ Brachioradialis**

یہ عضلہ زند اعلیٰ کی طرف ہوتا ہے۔

مبدا:۔ عضد کے بیرونی عرف فوق القمہ کے بالائی دوتہائی سے اور فاصل بین العضلات کے سامنے شروع ہوتا ہے۔

منتہی:۔ زند اعلیٰ کے زائدہ ابریہ کے قاعدہ پر تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش :۔ عصب زندہ اعلیٰ (C5,C6)

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



فعل:۔کلائی کو چت کرتا ہے۔

2۔عضلہ باسطہ رسغیہ طویلہ علیا(باسطہ رسغیہ کعبریہ طویلہ ) Ext. carpi radialis longus

بیرونی حافہ (Lat. supracondylar ridge)کے زیریں تہائی اور فاصل بین العضلات سے شروع ہوکر ایک وتر کی شکل میں رباط رسغی موخر سے گزرتا ہوا سبابہ کی عظم مشطی (Carpal bone)کے قاعدہ میں ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔عصب زندی اعلیٰ(C.6.7)

فعل:۔پہونچہ کو پھیلاتا ہے۔

3۔عضلہ باسطہ رسغیہ قصیرہ علیا (Ext. carpi radialis brevis)

یہ مذکورہ بالا عضلہ کے نیچے اور اس سے ملا ہوا ہوتا ہے۔

مبدا:۔وتر مشترک کے ذریعے بیرونی حافہ سے کلائی کے لفافہ اور مفصل مرفقی کے بیرونی رباط اور فاصل بین العضلات سے شروع ہوتا ہے۔

منتہی:۔ایک چپٹے وتر کی شکل میں وسطی کی عظم مشطی کے قاعدہ میں تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔عصب بین الزندین موخر(C6+7)

فعل:۔مذکورہ بالا عضلہ کے مطابق پہونچے کو پھیلاتا ہے۔

4۔ عضلہ باسطہ مشترکہ للاصابع (Ext . digitorum communis)

عضد کے بیرونی عقد سے ایک مشترک کے ذریعے۔فاصل بین العضلات سے اور کلائی کے لفافہ غاریہ(Antibrachial fascia)سے شروع ہوکر کلائی کے وسط میں اس کی چار نسیں نکلتی ہیں جو باسطہ السبابہ (Ext. idicis)کے ساتھ رباط رسغی موخر کے نیچے سے گزرتی

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



ہیں اور انگلیوں میں بالترتیب ختم ہوتے ہیں۔

عصبی پرورش:۔ بین الزندین موخر (C.7)

فعل:۔ انگلیوں کو پھیلاتا ہے۔

5۔ عضلہ باسطہ الخنصر (Ext. mimimi digiti)

یہ ایک باریک عضلہ ہے جو بذریعہ وتر مشترک کے فاصل بین العضلات اور عضد کے بیرونی لقمہ سے شروع ہو کر رباط رسغی موخر کے نیچے دو حصوں میں منقسم ہو کر خنصر کے پہلے پور پر ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ بین الزندین موخر

فعل:۔ چھوٹی انگلیوں کو پھیلاتا ہے۔

6۔ عضلہ باسطہ رسغیہ سفلیٰ (Ext. carpi ulnaris)

عضد کے بیرونی لقمہ سے وتر مشترک کے ذریعے لفافہ غایرہ فاصل بین العضلات اور زندہ اسفل کے پیچھے کنارے اور پچھلی سطح کے درمیان تہائی سے شروع ہو کر رباط رسغی موخر کے پیچھے گزر کر خنصر کی عظم مشطی کے قاعدہ میں ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ عصب بین الزندین موخر (C.7)

فعل:۔ پہونچہ کو پھیلاتا ہے۔

7۔ عضلہ مرفقیہ (Anconeus)

یہ چھوٹا عضلہ ہے جو کہنی کے پچھلے حصہ میں مثلث شکل میں ہوتا ہے جو بیرونی لقمہ کے پچھلی تنگ سطح سے شروع ہو کر زائدہ مرفقیہ کے بیرونی سطح اور زندہ اسفل کی پچھلی سطح کے بالائی چوتھائی حصہ پر تمام ہوتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



عصبی پرورش :۔ عضلی ملوب

فعل:۔ کہنی کے پھیلانے میں یہ Triceps کی مدد کرتا ہے۔

## کلائی کے پچھلے گہرے عضلات

## The deep group of the post . antibrachial muscles

1۔ **عضلہ باطحہ قصیرہ (Supinator)**

مبدا:۔ بازو کے عقدہ وحشیہ، کہنی کے بیرونی پہلوی رباط Collateral ligament of elbow

زند اعلیٰ کے رباط محیط اور زند اسفل کے ترچھے خط سے

منتہی:۔ زند اعلیٰ کے بالائی تہائی اور ترچھے خط پر تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ عصب بین الزندین موخر

فعل :۔ کلائی کو چت کرتا ہے یعنی زند اعلیٰ کو اس طرح گھماتا ہے کہ ہتھیلی سامنے آجاتی ہے۔

2۔ **عضلہ مبعدہ ابہامیہ طویلہ (Abductor pollicis longus)**

عضلات باسطہ غاریہ میں سب سے لمبا اور بڑا عضلہ ہے جو باہر کی طرف ہوتا ہے اور عضلہ باطحہ کے نیچے لگا ہے اس کے ساتھ ملا ہوتا ہے۔

مبدا:۔ زند اعلیٰ و اسفل کے پچھلے سطوح کے درمیانی حصہ اور ان کے قریب کی غشا بین الزندین سے شروع ہوتا ہے۔

منتہی:۔ انگوٹھے کے عظم مشطی کی جڑ پر تمام ہوتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ کلائی کے پچھلے گہرے عضلات

The Deep group of the post . antibrachial muscles

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



عصبی پرورش:۔ بین الزندین موخر (زند اعلیٰ غائر)

فعل:۔ انگوٹھے کو پھیلاتا ہے۔

3۔ عضلہ باسطہ ابہامیہ قصیرہ (Ext. pollicis brevis)

یہ تمام عضلات غایرہ سے چھوٹا عضلہ ہے جو Abductor pollicis longus کے نیچے اور اس سے متصل رہتا ہے۔

مبدا:۔ زند اعلیٰ کی پچھلی سطح سے اور غشا بین الزندین سے شروع ہوتا ہے۔

منتھی:۔ انگوٹھے کے پہلے پور کی جڑ میں تمام ہوتا ہے۔

عصبی پررش:۔ بین الزندین موخر

فعل:۔ انگوٹھے کے پہلے پور کو پھیلاتا ہے۔ پہونچہ کو پھیلاتا ہے ہاتھ کو دور کرتا ہے۔

4۔ عضلہ باسطہ ابہامیہ طویلہ (Ext. pollicis longus)

یہ عضلہ اولی ابہامیہ سے بڑا اور اس کے مبدا کو پوشیدہ کرتا ہے۔

مبدا:۔ زند اسفل کی پچھلی سطح اور غشا بین الزندین سے شروع ہوتا ہے۔

منتھی:۔ انگوٹھے کے آخری پور میں ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ عصب بین الزندین موخر

فعل:۔ انگوٹھے کو پھیلاتا ہے۔

5۔ عضلہ باسطہ للسبابہ Ext. indicis

یہ ایک لمبا تنگ عضلہ ہے جو عضلہ سابقہ سے اندر کی طرف اور اس کے متوازی رہتا ہے۔

مبدا:۔ زند اسفل کی پچھلی سطح اور غشا بین الزندین سے شروع ہوتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



منتھیٰ :۔ انگشت شہادت (سبابہ) کے دوسرے اور تیسرے پوروں پر تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش :۔ بین الزندین موخر

فعل :۔ انگشت شہادت کو پھیلاتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com

# ہاتھ یعنی پنجہ کے عضلات
# Muscles of the hand

**رباط حلقی مقدم۔رباط متدیر مقدم Flexor retinaculum**

یہ ایک مضبوط ریشہ دار رباط (Band) ہے۔ اس کے اندر سے انگلیوں کے سکیڑنے والے عضلات کی نسیں (Flexor tendon of the digits) اور عصب متواسط گزرتے ہیں۔ یہ اندر کی طرف عظم کرسی اور عظم ضاری ( Piciform bone + Hook of the hammate bone) سے اور باہر کی جانب عظم زورقی اور عظم مربع منحرف (Tubercle of the scaphoid+Crest of the trapezium) سے متصل رہتا ہے۔

**رباط متدیر موخر۔رباط حلقی مقدم Extensor retinaculum**

یہ ایک ریشہ دار مضبوط جھلی ہے جو رسغ کے پشت پر ترچھے طور پر چڑھا رہتا ہے۔ یہ کلائی کی جھلی

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



(Antibrachial fascia) سے بنا ہوتا ہے۔ یہ اندر کی جانب زند اسفل کی زائدہ ابریہ۔ عظم کرسی اور عظم مخروطی Triquetral bone سے لگا رہتا ہے اور باہر کی طرف زند اعلیٰ کے اگلے کنارے سے متصل رہتا ہے۔ اس کے اندر چند سوراخ ہیں جس کے اندر سے عضلات باسطہ کی نسیں گزرتی ہیں۔

## انگوٹھے کے عضلات

## Lateral muscles of the palm or Lateral volar muscle

**عضلہ مبعدۃ الابہام قصیرہ Abductor pollicis brevis**

یہ ایک دقیق پھیلا ہوا عضلہ ہے جو زیر جلد ہوتا ہے۔

مبدا:۔ یہ عظم مربع منحرف کی لکیر اور Scaphoid bone سے نیز رباط متدیر سے اور مقربہ طویلہ الابہام کے وتر سے شروع ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ عصب متوسط

فعل:۔ انگوٹھے کو انگلیوں سے جدا کرتا ہے۔

**عضلہ مقاومتہ الابہام Opponens pollicis**

یہ چھوٹا مثلث شکل کا عضلہ ہے جو عضلہ سابق کے نیچے ہوتا ہے۔

مبدا:۔ یہ رباط متدیر اور عظم مربع منحرف کی لکیر Crest of the trapezium سے شروع ہوتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر: انگوٹھے کے عضلات

Fig: Lateral volar muscles

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**منتہیٰ:۔** انگوٹھے کی عظم مشطی کے بیرونی کنارے کی پوری لمبائی اور اس کی Palmar surface کی بیرونی نصف حصہ پر تمام ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش:۔** عصب متوسط

**فعل:۔** انگوٹھے کو سکیڑتا ہے اور ہر ایک انگلی کے اخیر پوروں کی اس کی رسالت سے چھو سکتے ہیں۔

**عضلہ قابضہ قیصرہ ابہامیہ Flexor pollicis brevis**

دونوں عضلات سابقہ سے نیچے اور ان سے بڑا ہوتا ہے۔

**مبدا:۔** یہ دو سروں سے شروع ہوتا ہے۔

(1) بیرونی سرا:۔ مربع منحرف اور رباط متدیرسے

(2) گہرا سرا:۔ شبہہ بالمربع (Trapezoid bone) اور عظم کبیر Capitate اور تیسری مشط سے شروع ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش:۔** بیرونی سرے میں عصب متوسط اور گہرے سرے میں عصب زندی اسفل گزرتا ہے۔

**فعل:۔** انگوٹھے کو سکیڑتا ہے۔

**عضلہ مقربۃ الابہام (Adductor pollicis)**

یہ مذکورہ بالا عضلات سے گہرا اور مثلث شکل کا ہوتا ہے۔ یہ دو Heads سے شروع ہوتا ہے۔

**Oblique head:۔** یہ عظم کبیر اور عظم شبہہ بالمربع سے اور دوسری اور تیسری عظم مشطی کی جڑ سے اور رسغ کے رباط راحیہ سے اور قابضہ رسغیہ علیا کے وتر کے Sheath سے شروع ہوتا ہے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



اور انگوٹھے کے پہلے پور کی جڑ کے اندرونی جانب ختم ہوتا ہے۔

**Transverse head** :۔ اس گروہ کا سب سے گہرا عضلہ ہے جو مثلث الشکل ہے اس کی ابتدا تیسری عظم مشطی کے اخیر دو تہائی حصہ سے ہوتی ہیں اور انتہا انگوٹھے کے پہلے پور کی جڑ کے اندرونی جانب ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش** :۔ عصب زندی اسفل

**فعل** :۔ انگوٹھے کو انگلیوں سے ملاتا ہے۔

## ہتھیلی کے اندرونی عضلات

## Medial muscles of the palm or Medial volar muscles

1۔ **عضلہ راحیہ قصیرہ Palmaris brevis**

یہ ایک پتلا اور مربع شکل کا عضلہ ہے جو ہاتھ کے اندرونی جانب زیر جلد ہوتے ہیں۔

**مبدا** :۔ رباط مستدیر اور ہتھیلی کی جھلی کے وسطانی حصہ کے درمیانی کنارے سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہی** :۔ ہتھیلی کی جلد کی دورتی سطح پر تمام ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش** :۔ زندی اسفل

**فعل** :۔ ہتھیلی کی جلد میں شکن ڈالتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں





عضلہ مبعدۃ الخنصر
Abductor digiti minimi



عضلہ قابضۃ الخنصر
Flexor digiti minimi



عضلہ مقاومۃ الخنصر
Opponens digiti minimi

تصویر۔ ہتھیلی کے اندرونی عضلات

Fig: Medial muscles of the palm

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



2۔ **عضلہ مبعدۃ الخنصر (Abductor digiti minimi)**

یہ عضلہ ہتھیلی میں اندرونی کنارے پر ہوتا ہے۔

**مبدا:**۔ یہ عظم کرسی سے قابضہ رسغیہ سفلی کے وتر اور Pisihamate ligament سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہیٰ:**۔ یہ ایک چپٹے وتر میں چھوٹی انگلی کے پہلے پور کی جڑ کے درنی جانب تمام ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش** :۔ عصب زندی اسفل

**فعل**:۔ چھوٹی انگلی کو اور انگلیوں سے جدا کرتا ہے۔

3۔ **عضلہ قابضہ للخنصر Flexor digiti minimi**

مذکورہ بالا عضلہ کے Radial side پر یہ عضلہ ہوتا ہے۔

**مبدا:**۔ عظم ضاری کے زائدہ ضاریہ کی نوک اور رباط متدیر کی راحی سطح سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہیٰ**:۔ چھوٹی انگلی کے پہلے پور کی جڑ میں درونی جانب تمام ہوتا ہے

**عصبی پرورش** :۔ عصب زندی اسفل

**فعل**:۔ چھوٹی انگلی کو سکیڑتا ہے۔

4۔ **عضلہ مقاومۃ الخنصر (Apponenus digiti minimi)**

یہ مثلث الشکل ہے اور قابضہ الخنصر کے نیچے رہتا ہے۔

**مبدا:**۔ عظم ضاری کے زائدہ ضاریہ اور رباط متدیر سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہیٰ**:۔ چھوٹی انگلی کی مشط پر اندرونی جانب تمام ہوتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



عصبی پرورش:۔زندی اسفل

فعل:۔ چھوٹی انگلی کو سکیڑتا ہے۔

## ہتھیلی کے درمیانی عضلات

## Intermediate muscles of the palm

1۔ عضلہ خراطینیہ (Lumbricales)

یہ چار لحمی ڈوریاں ہیں جو قابضہ غایرہ الاصابع کے اجزا اضافیہ معلوم ہوتی ہیں۔

مبدا:۔یہ قابضہ غایرہ کی نسوں سے شروع ہوتے ہیں۔

منتہیٰ:۔یہ ہر ایک انگلیوں کی Radial side پر گذرتی ہیں اور Proximal phalanx کی جڑ میں تمام ہوتی ہیں لیکن خاص کر Ext. digitorum کی نسوں میں Lat.margin پر تمام ہوتی ہیں۔

عصبی پرورش:۔بیرونی دو عضلات میں عصب متوسط اور اندرونی دو میں زندی اسفل

فعل:۔ عضلات قابضہ کی مدد کرتے ہیں۔

2۔ عضلہ ظہریہ بین العظام Interossei dorsalis

یہ تعداد میں چار ہوتے ہیں جو عظام مشط کی درمیانی خلاؤں کو پر کرتے ہیں۔

مبدا:۔عظام المشط کی سطحوں سے دو سروں کے ذریعہ شروع ہوتی ہے۔

منتہیٰ:۔پہلے پور کی جڑوں میں باسط الاصابع کے اوتار کے Aponeurosis میں ختم ہوتے ہیں۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com





عضلہ خراطینیہ

Lumbricals



عضلہ راحیہ بین العظام

Palmer interossei



عضلہ ظہریہ بین العظام

Dorsa l interossei

تصویر۔ ہتھیلی کے درمیانی عضلات

Fig: Intermediate muscles of palm

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



عصبی پرورش :۔ عصب زندی اسفل

فعل :۔انگلیوں کو ایک دوسرے سے الگ کرتا ہے۔

3۔ عضلہ راحیہ بین العظام **Interossei palmaris**

یہ بھی تعداد میں چار ہوتے ہیں اور ظہریہ بین العظام سے چھوٹی ہوتی ہیں۔

مبدا (First step) کو چھوڑ کر باقی تین انگلیوں کے Metacarpal bone کی پوری لمبائی سے شروع ہوتے ہیں۔

منتہی :۔ دوسری تیسری اور چوتھی انگلیوں کے پوروں کی جڑ میں تمام ہوتے ہیں۔

عصبی پرورش :۔زندی اسفل کی طرف لاتے ہیں۔

فعل :۔ انگلیوں کو وسط کی طرف لاتے ہیں۔

تشریح اطلاقی **(Applied anatomy):**

**Dupuyten's contracture** : یہ صفاق راحی (Palmer aponeurosis) کی fibrosis ہے۔جس کی وجہ سے fibrous band کی لمبائی کم اور موٹائی زیادہ ہوجاتی ہے اور یہ پھیل کر انگلیوں کے قاعدے تک پہنچ جاتی ہے اس فائبروسس کی وجہ سے انگلیاں Metacarpophalangeal joint پر مڑ جاتی ہیں اور کبھی سیدھی نہیں ہوتی ہیں۔

**Potential facial space of palm**: اگر اس میں تعدیہ ہوجائے اور pus پڑ جائے تو یہ carpal tunnel کے ذریعہ پیش بازو کے عضلہ Pronator quadratus اور لفائف میں جاسکتا ہے۔

**Muscle of thumb**: اس کے عضلات کی عصبی پرورش Median & ulnar nerves سے ہوتی ہے۔اس کے مجروح ہونے سے انگوٹھے کے خاص عضلات مفلوج ہوجاتے ہیں جس کی وجہ سے انگوٹھا بے کار ہوجاتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**Carpal tunnel syndrome** : ایسی بیماری جس میں carpal tunnel کی سائز کم ہو جائے مثلاً flexor retinuculum میں التہاب کا ہونا، tenosynovitis کا ہونا وغیرہ۔ یہ median nerve کو compress کردے گا جس کی وجہ سے ہتھیلی کی جلد میں tingling(parasthesia) ہو جائے گی بعد میں حسی احساسات کم ہو جائیں گے اور بالآخر سن (مخدر) ہو جائے گا۔ یہ عام طور سے عورتوں میں چالیس سے ساٹھ سال کی عمر میں دیکھنے کو ملتا ہے۔ ساتھ میں انگوٹھے کے حرکات میں دشواریاں ہوتی ہیں جسے carpal tunnel syndrome کہتے ہیں۔ اس کے تصحیح کو carpal tunnel release کہتے ہیں۔

**Tendinitis**(**التہاب وتر**) : اس کی وجہ سے متاثرہ حصے میں درد، مقامی طور پر سوجن اور دوران حرکت تکلیف tenderness ہوتا ہے۔

**Injury to the ulnar nerve** : اس کے مجروح ہونے سے ہتھیلی کی اندرونی حصہ، چوتھی اور پانچویں انگلیوں کے اندرونی حصہ کے احساسات میں فرق پڑ جاتا ہے۔ اس کے ساتھ interossei muscle کے مفلوج ہونے کی وجہ سے انگلیوں کے حرکت تبعید وتقریب میں فرق پڑتا ہے۔ Adductor pollicis کے مفلوج ہونے کی وجہ سے انگوٹھا کے حرکت تقریب میں فرق پڑتا ہے۔ اس کے علاوہ چوتھی و پانچویں انگلیوں Metacarpophalangeal joint پر hyperextension کی وجہ سے اور دونوں lumbrical muscle کے مفلوج ہوجانے کی وجہ سے claw hand ہوجاتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com

# طرف اسفل (The lower extremity)

## کولہے کے عضلات

## Muscles of the iliac region

**شگاف**

شوکہ موخرہ علیا سے عرف الخاصرہ کی پوری خمیدگی پر ایک شگاف لگایا۔ دوسرا شگاف شوکہ موخرہ علیا سے ترچھے طور پر نیچے اندرونی جانب عجز کے درمیانی حصہ سے گذرتا ہوا عصعص کی نوک تک۔ تیسرا شگاف عصعص کی نوک سے نیچے و بیرونی جانب ران کے پچھلے بالائی حصہ سے گذرتا ہوا اس مقام تک جہاں ران کے بالائی و درمیانی تہائی حصہ ہوتے ہیں۔

شگاف لگانے کے بعد جلد کو باہر الٹ دیا اور پھر لفافہ سطحیہ و چربی اور لفافہ غاریہ کو صاف کر کے عضلات کا مطالعہ کیا۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ کولہے کے عضلات

Fig: Muscles of Iliac region

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**عضلہ صلبیہ کبیرہ Psoas major**

یہ ایک لمبا اور Fusiform ہے جو Brim of the true pelvis اور عمود الفقار کے (Lumbar region) قسم قطنی پر رہتا ہے۔

مبدا:۔ تمام کمر کے مہروں کے زائدہ مستعرضہ کے نچلے کناروں اور اگلی سطح سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔ یہ Brim of the true pelvis کو cross کرتا ہوا Inguinal ligament کے نیچے اور مفصل ورک کے سامنے سے گذر کر ایک وتری شکل میں عظم الفخذ کے چھوٹے طرو خانطیر پر تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ کمر کے اعصاب کی اگلی شاخ (2nd,3rd,4th lumbar)

فعل:۔ یہ عضلہ حرقفیہ کے ساتھ مل کر عمل کرتا ہے۔ جب اوپر کی طرف عمل کرتا ہے تو ران کو پیڑو پر سکیڑتا ہے۔ فخذ کو باہر کی طرف گردش کرتا ہے اور جب یہ نیچے عمل کرتا ہے تو ریڑھ کے زیریں حصہ کو پیڑو کو سامنے کی طرف کھینچتا ہے۔ جب انسان چت لیٹا ہو تو یہ بدن کو اٹھانے میں بھی مدد دیتا ہے۔

**عضلہ صلبیہ صغیرہ (Psoas minor)**

یہ صلبیہ کبیرہ کے سامنے ہوتا ہے پشت کے بارھویں اور کمر کے پہلے مہرے سے شروع ہو کر ایک لمبے چوڑے وتر کی شکل میں Pectineal line اور Iliopubic eminence نتو حرقفی پر تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش :۔ Branches of the lumbar nerve

فعل:۔ یہ لفافہ حرقفیہ کو تانتا ہے اور دھڑ کو معمولی سا موڑتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**عضلہ حرقفیہ (Iliacus)**

یہ ایک پتلا پھیلا ہوا عضلہ ہے جو تکونا ہے اور Iliac fossa کو بھرتا ہے۔

**مبدا:۔** حفرہ خاصرہ کے بالائی دو تہائی، عرف الخاصرہ کے اندرنی لب، رباط حرقفی قطنی مقدم رباط حرقفی اربی اور عجزی

**منتہیٰ:۔** ایک وتر کی شکل میں صلبیہ کبیرہ کے بیرونی جانب اور کبھی کبھی طرو خانطیر اصغر کے سامنے و نیچے 2.5cm تک۔ اس خط پر جو اس سے خط خشن کی طرف بڑھتا ہے تمام ہوتا ہے۔

**عصبی پرورش:۔** فخذی مقدم

**فعل:۔** صلبیہ کبیرہ کے موافق

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں

# ران کے عضلات
# Muscles of the thigh

**عضلہ طویلہ Sartorius**

یہ بدن کے سارے عضلات میں لمبا ہوتا ہے جو تنگ اور Ribow کی طرح ہوتا ہے۔

مبدا: ۔وتری ریشوں کے ذریعے شوکہ مقدمہ علیا اور اس کے نیچے کے ثلمہ (Notch) کے بالائی نصف سے شروع ہوکر ران کو ترچھے طور پر عبور کر کے اندرونی جانب آ کر نیچے اترتا ہے۔

منتہیٰ: ۔قصبیہ کبریٰ کے درونی سطح کے بالائی حصہ پر Gracilis اور Semitendinosus کے سامنے ختم ہوتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com






تصویر۔ ران کے اگلے عضلات

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



عصبی پرورش:۔فخذی مقدم

فعل:۔ پڑلی کوران پر سکیڑتا ہے اوران کو Pubis پر بھی موڑتا ہے۔

## مثلث فخذی Femoral triangle

اسے Scarpas triangle بھی کہتے ہیں۔ یہ ران کے بالائی مقدم حصہ میں ایک مثلث نشیب ہے جو رباط اربی (inguinal ligament) کے نیچے ہوتا ہے۔

**حدود (Boundaries):**

1۔ **قاعدہ (Base)**: رباط اربی (inguinal ligament)۔

2۔ **قمہ (Apex)**: اس کا رخ نیچے کی طرف ہوتا ہے اور یہ قناۃ مقربہ (Adductor canal) سے مسلسل رہتا ہے۔ اس کی تشکیل بیرونی واندرونی حدود کے ملنے سے ہوتی ہے۔

3۔ **بیرونی دیوار (Lateral wall)**: عضلہ خیاطیہ (Sartorius) کے اندرونی کنارا سے۔

4۔ **اندرونی دیوار (Medial wall)**: عضلہ مقربہ طویلہ (Adductor longus) کے اندرونی کنارا سے۔

5۔ **عرش (Roof)**: اس کے بنانے میں جلد، لفایفہ سطحیہ (Superficial layer)، غدود لمفاویہ، عروق لمفاویہ، عصب تناسلی فخذی کی فخذی شاخ، عصب خاصری اربی کی شاخ، شریان فخذی کی سطحی شاخ، ورید فخذی کی سطحی شاخ، ورید صافن کا بالائی حصہ، لفافہ غاریہ، منفذ صافن۔

6۔ **فرش (Floor)**:

**(الف) اندر کی طرف** : عضلہ مقربہ طویلہ اور عضلہ مشطیہ (Pectineus muscle) سے۔

**(ب) باہر کی طرف** : عضلہ خاصرہ (Iliacus muscle) اور عضلہ صلبیہ کبیرہ (Psoas major muscle) سے۔ اس کے علاوہ شحم، شریان انسی منعکس (Medial circumflex) اور Profunda femoris artery۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com






تصویر۔ دایاں مثلث فخذیہ

Fig: Right femoral triangle

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**مشمولات Contents**

(الف) شریان فخذی اوراس کی شاخیں Femoral artery and its branches

(ب)ورید فخذی اوراس کی شاخیں Femoral vein and its branches

(ج) غلاف فخذی Femoral sheath

(د) عصب فخذی Femoral nerve

(ر) عصب برائے عضلہ مشطیہ Nerve to pectineus

(س) عصب تناسلی فخذی کی فخذی شاخ Femoral branch of genitofemoral nerve

(ص) ران کی عصب جلدی وحشی Lat. cutaneous nerve of thigh

(ک) غددی لمفاوی اربی غاير Deep inguinal lymph nodes

**اہمیت (Importance):**

1۔ نوزائیدہ (infants) میں intravenous injection کے لیے سب سے زیادہ موزوں وریدی فخذی اسی خطہ میں سمجھی جاتی ہے۔

2۔ Arterial pulsation کے لیے شریان فخذی اسی خطہ میں مستعمل ہے جس سے بہت سارے امراض کی تشخیص میں مدد ملتی ہے مثلاً Coarctation of aorta، Thrombosis of abdominal aorta۔

3۔ Cardiac atrophy

4۔ Cardiac angioplasty

5۔ Cadaver preservation

6۔ غدود لمفاوی سے بھی امراض کی تشخیص میں مدد ملتی ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



## شریان فخذی Femoral artery

یہ شریان بطن کی شریان حرقفی ظاہر کا بڑھاؤ ہے جو رباط الاربیہ کے نیچے سے گذر کر ران میں آتی ہے اور اس کے اندرونی جانب سے ہوتی ہوئی عضلہ مقربہ طویلہ کے سوراخ سے گذر کر فضامابض Popliteal fossa آجاتی ہے۔

مجاورات مثلث فخذی میں

سامنے: جلد، لفافہ سطحیہ، اوردہ سطحیہ، غدد لمفاویہ، عصب جلدی انسی عصب تناسلی فخذی کی شاخ فخذی، عضلہ طویلہ

پیچھے: صلبیہ کبیرہ، مشطیہ، مقربہ طویلہ (Adductor longus) عروق غاریہ فخذی مفصل روک، ورید فخذی

باہر:۔ عصب فخذی مقدم

اندر:۔ ورید فخذی

**شاخیں**

**مثلث فخذی میں**

(1) چھوٹی چھوٹی شرائین جو لفافہ سطحیہ میں ہوتی ہیں۔

(2) ایک بڑی شاخ شریان استحیائی غاریہ وحشی Deep ext.pudendal artery یہ اندرونی جانب مشطیہ کے اوپر سے گذر کر صفن یا شفر میں پھیلتی ہے۔

(3) سب سے بڑی شریان فخذی غاریہ Profunda femoris artery ہے جو رباط الاربیہ کے تقریباً دو انچ کے فاصلہ سے خارج ہوتی ہے پہلے یہ شریان فخذی کے بیرونی جانب ہوتی ہے اس کے بعد پیچھے آجاتی ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



## وریدفخذی Femoral vein

مقربہ عظمیہ کے سوراخ سے شروع ہوکر اوپر چڑھتی ہے یہ ورید قابض کا بڑھاؤ ہے۔قنات مقربہ اور مثلث فخذی سے گزرکر رباط الاربیہ کے نیچے سے ہوتی ہوئی یہ جوف بطن میں پہونچتی ہے اور یہاں ورید حرقفی ظاہر کہتے ہیں۔قناۃ مقربہ میں اور مثلث فخذی میں یہ شریان فخذی کے پیچھے کا ہے اس سے کسی قدر بیرونی جانب ہوتی ہے اس کے بعد یہ اسے ترچھے طور پر عبور کرتی ہے اس میں ورید فخذی غایرآ کرمل جاتی ہے اور مثلث فخذی کے بالائی جانب شریان سے اندرونی جانب آجاتی ہے یہاں اس میں ورید صافن آکرمل جاتی ہے۔

## عصب فخذی مقدم Anterior femoral nerve

ضفیرہ قطنیہ سے خارج ہوکر غلاف الفخذ کی بیرونی جانب رباط الاربیہ کے نیچے سے گذرکر ران کے اگلے حصہ میں پہونچتا ہے۔یہ عضلہ صلبیہ کبیرہ اور عضلہ حرقفیہ کے درمیان ہوتا ہے۔کچھ دور جاکر اس کی اگلی وپچھلی دوشاخیں ہوجاتی ہیں۔

### پچھلی شاخ سے

مشطیہ،مربعہ فخذ یہ،عضلات انسیہ وتحت الفخذ یہ میں شاخیں ہوجاتی ہیں۔ان سے عصب صافن طویل Longus saphenous vein خارج ہوتی ہے۔

### اگلی شاخ سے

ران کی اگلی واندرونی جلدی شاخیں خارج ہوتی ہیں اور طویلہ میں بھی اس کی شاخ پھیلتی ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**تشریح اطلاقی(Applied anatomy):**

6۔ مثلث فخذی(femoral triangle) میں موجود شریان فخذی(femoral artery) کو cardiac ،renal angiography ،left cardiac angiography angioplasty اور dead body preservation اس کے علاوہ pulsation کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

7۔ مثلث فخذی(Femoral triangle) میں موجود ورید فخذی(Femoral vein) right chamber of heart کا B.P. ریکارڈ کرنے کے لیے، pulmonary artery کا B.P. ریکارڈ کرنے کے لیے اور right cardioangiography کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

مثلث فخذی میں موجود lymph node کا بڑھ جانا مندرجہ ذیل امراض کی طرف اشارہ کرتا ہے۔

(الف) زیادہ بڑھ جانا: سرطان اعضا تولید ظاہرہ اور perineal کا دبیلہ۔

(ب) ہلکا بڑھ جانا: زیریں اطراف کے امراض کی طرف اشارہ کرتا ہے۔

فتق فخذی(Femoral hernia): قناۃ فخذی(femoral canal) کے ذریعہ غیر طبعی طور پر مشمولات بطن میں سے کسی عضو کا اس قناۃ کے ذریعہ نیچے اتر جانا فتق (hernia) کہلاتا ہے۔ اسے رباط اربی(Inguinal ligament) کے فوراً نیچے محسوس کیا جاسکتا ہے۔ canal کے چھوٹا ہونے کی وجہ سے یہ زیادہ نیچے نہیں جاتا ہے لیکن کبھی کبھی saphenous کے راستے ران میں descend (اتر) کرسکتا ہے۔

**شادہ غمد الفخذ Tensor fascia lata**

مبدا:۔ عرف الخاصرہ کے شوکہ مقدمہ علیا کے بیرونی جانب سے اور اس کے نیچے کے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



کھندانہ کے قریب سے شروع ہوتا ہے۔

منتہی:۔لفافہ عریضہ کے Ilio tibial tract کے دوتہوں کے درمیان ران کے بیرونی پہلو پر ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔عصب الوی اعلی Superior gluteal nerve (L4.+5.S1)

فعل:۔لفافہ عریضہ کو تانتا ہے۔ران کو اندر کی طرف گردش کرتا ہے۔پیڑ کو ران کے سر کے اوپر قائم رکھتا ہے۔

**عضلہ مستقیمہ فخذیہ Rectus Femoris**

یہ شکل میں Fusiform ہوتا ہے جو ران کے ٹھیک بیچ میں ہوتا ہے۔

مبدا:۔یہ دووتری سروں سے شروع ہوتا ہے۔

چھوٹا سرا:۔اجو سیدھا ہوتا ہے۔Ant. inf. iliac spine سے اور

بڑا سرا:۔ حق الورک کے Brim کے اوپر سے شروع ہوتا ہے۔

منتہی:۔دونوں وتر مل کر رضفہ کی اگلی سطح پر بالائی جانب تمام ہوتے ہیں۔

عصبی پرورش:۔ عصب فخذی مقدم

فعل:۔پنڈلی کو پھیلاتا ہے اور عانہ فخذ پر قائم رکھتا ہے۔عانہ پر فخذ کو موڑتا ہے۔

**عضلہ متسعہ وحشیہ Vastus lateralis**

یہ عضلہ باسطہ رباعیۃ الرؤس کا سب سے لمبا حصہ ہے۔

مبدا:۔خط بین الطروخاطیرین کے بالائی حصہ سے طروخانطیر اعظم کے اگلے و نچلے کنارے سے حدبہ الویہ کے بیرونی لب سے اور خط خش Linea aspra کے بیرونی لب کے

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



بالائی نصف حصہ سے شروع ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ عصب فخذی مقدم

فعل:۔ پنڈلی کو پھیلتا ہے اور ران کو پنڈلی پر قائم رکھتا ہے۔

**عضلہ متسعہ انسیہ Vastus medialis**

خط بین الطرو خانطیر ین میں مقدم کے زیریں نصف سے اور خط خشن کے اندرونی لب سے، لقمہ انسیہ، مقربہ عظیم کے وتر، Medial condylar line کے بالائی حصہ اور اندرونی فاصل بین العضلات سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔ رضفہ (Patella) کی اگلی سطح پر اندرونی جانب تمام ہوتا ہے۔

فعل:۔ پنڈلی کو پھیلاتا ہے اور ران کو پنڈلی پر قائم رکھتا ہے۔

**فخذیہ (Crureus) یا عضلہ متسعہ متوسطہ Vastus Intermedius**

مبدا: یہ ایک چھوٹا عضلہ ہے جو دونوں عضلات متسعہ کے درمیان ہوتا ہے۔ فخذ کے اگلے و بیرونی سطوح کے بالائی دو تہائی حصہ سے اور فاصل بین العضلات وحشی Lateral intermuscular septum کے اندرونی حصہ سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔ رضفہ کے اگلی سطح پر تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ عصب فخذی مقدم کی شاخ

فعل:۔ پنڈلی کو پھیلاتا ہے۔

**تحت الفخذیہ Articularis genis**

یہ ایک چھوٹا سا عضلہ ہے جو عام طور سے فخذیہ سے ممتاز اور گاہے اس سے ملا ہوا ہوتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



یہ فخذ کی اگلی سطح کے نچلے حصے سے شروع ہو کر جراب زلالی( Synovial membrane) کے بالائی حصہ پر ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔فخذی مقدم

**عضلہ رباعیۃ الروس (Quadriceps Femoris)**

ایک فعل یہ ہے کہ پاؤں کوران پر پھیلاتا ہے اور جب یہ نیچے سے قائم ہو کرران پر عمل کرتا ہے تو اس کو پنڈلی پر قائم کر کے سارے بوجھ کو اٹھاتا ہے۔تحت الفخذ یہ Leg کو پھیلانے کے درمیان جراب زلالی کو کھینچتا ہے۔

**تشریح اطلاقی(Applied anatomy):**

1۔ اسکائسٹ اس طرح کیا جاتا ہے کہ مریض اپنے پشت پر لیٹا ہوا ہو اور ساتھ میں پیر مڑا ہوا ہو۔ اگر یہ عضلہ مفلوج(paralysed) ہوگا تو متاثرہ شخص extend leg نہیں کر پائے گا۔اور اگر یہ فعال حالت میں ہوگا تو پیر آسانی سے پھیلا لے گا۔اس کے برعکس مفلوج حالت میں بھی کھڑا ہو کر آسانی سے چھوٹے چھوٹے قدم رکھ کر (short steps) وہ چل لے گا کیوں کہ جسمانی وزن knee کو ضرورت سے زیادہ پھیلنے پر مجبور کر دیتی ہے۔

2۔ **Football broad casts** : اسے Hip pointer بھی کہتے ہیں۔اس کے اندر عرف الخاصرہ(iliac crest) پر bruise یا contusion ہو جاتی ہے۔اس کے اندر عروق شعریہ(blood capillaries) پھٹ جاتی ہیں اور یہ عرف الخاصرہ پر متصل عضلات کی وجہ سے ہوتا ہے مثلاً iliacus، rectus femoris، sartorius اور tensor fascia lata۔ اسے charley horse بھی کہتے ہیں۔اس کے اندر خون کے جمع ہونے کی وجہ سے high heamatoma بن جاتا ہے اور یہ عام طور پر عضلہ رباعیۃ الروس کے اندر بنتا ہے۔اس کی وجہ سے درد ہوتا ہے اور عضلہ میں stiffness ہو جاتی ہے۔ یہ براہ راست hockey یا

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



tackle(دوران فٹ بال)چوٹ لگنے سے ہوتا ہے۔آج کل اس کی سب سے اہم وجہ کرکٹ ہے اس لیے اسے cricket thigh بھی کہتے ہیں۔اس کے اندر کرکٹ بال لگنے سے rectus femoris کے عضلاتی الیاف پھٹ جاتے ہیں اور کبھی کبھی اس میں عضلہ رباعیۃ الرؤس کا وتر(tendon) بھی پھٹ جاتا ہے۔

**Runner's knee**: اس کے اندر running sport میں مثلاً jogging،soccer اور basket ball کھیلتے وقت patella کے deep یا چاروں طرف aching،soreness ہوتی ہے اور یہ عضلہ رباعیۃ الرؤس کے ضعف کی وجہ سے ہوتی ہے۔اس کی وجہ سے knee غیر متوازن یا compress(دب)جاتی ہے۔جس کی وجہ سے رضفہ (patella) کسی ایک جانب کھسک جاتی ہے اور یہ knee کے بہت زیادہ flex ہونے کی وجہ سے بھی ہوتا ہے۔

(ب) پیچھے کی طرف گرنے سے بچنے کے لیے عضلہ رباعیۃ الرؤس کے انقباض کی وجہ سے رضفی میں کسر(#)ہو جاتا ہے۔

knee jerk یا عضلہ رباعیۃ الروس کے وتر کی reflex کے ٹسٹ کے ذریعہ L2,3,4 عصب فخذی(femoral nerve) کی potency ٹسٹ کی جاتی ہے۔اس کی jerk کی abscence/dimination اس بات کی ثبوت ہے کہ عصب فخذی میں کوئی خرابی ہے۔

**Vastus lateralis I.M. injection** : نوزائیدہ(infants) میں انجکشن کے لیے یہ عضلہ استعمال کی جاتی ہے لیکن اس عضلہ میں انجکشن دیتے وقت اس بات کا خاص خیال رکھنا چاہیے کہ انجکشن عضلہ کے درمیانی اور anterolateral حصہ میں دینی چاہیے کیوں کہ anteromedial side میں عصب فخذی (femoral nerve)ہوتی ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



# ران کے اندرونی عضلات

# Medial femoral muscles

**عضلہ رقیقہ Gracilis**

یہ ران کے اندرونی عضلات میں سب سے سطحی عضلہ ہے یہ چپٹا اور پتلا عضلہ ہے جو اوپر کی طرف چوڑا اور نیچے کی طرف تنگ اور پتلا ہوتا ہے۔

مبدا:۔ یہ ایک پتلے Aponeurosis کے ذریعے Pubis کے درمیانی کنارے کے نصف زیریں حصہ اور اس کے زیریں شعبہ کی پوری لمبائی سے شروع ہوتا ہے تیز اس سے متصل ischium کے شعبہ سے بھی۔

منتہیٰ: ۔قصبہ کبریٰ کے درونی سطح کے بالائی حصہ میں درونی لقمہ سے نیچے ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ عصب ساد (Obturater nerve)(L.3+4)

فعل:۔ پنڈلی کو موڑتا ہے اور ران کو قریب لاتا ہے۔

**عضلہ مشطیہ (Pectineus)**

یہ ایک پتلا مربع الشکل عضلہ ہے جو ران کے درونی بالائی حصہ میں سامنے کی طرف ہوتا ہے۔

مبدا:۔ عظم العانہ کے خط حرقفی مشطی (Pectineal line) سے اور حدبہ عانی اور Iliopubic eminence کے درمیان سامنے کی طرف اس ہڈی کی سطح سے اور اس لفافہ سے جو اس عضلہ کے اگلی سطح کو Cover کرتا ہے۔

منتہیٰ:۔ طرو خانطیر اصغر اور خط خشن کے مابین کی لکیر پر تمام ہوتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ ران کے اندرونی عضلات

Fig: Medial femoral muscles

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



عصبی پرورش:۔فخذی مقدم اور عصب سادہ کی اگلی شاخ

فعل:۔رانوں کو قریب لاتا ہے اور اس کو پیڑو پر موڑتا ہے۔

**عضلہ مقربہ طویلہ Adductor longus**

یہ تینوں عضلات مقربہ میں سب سے بیرونی سطحی جانب ہے مثلث الشکل ہے۔

مبدا:۔یہ ایک چپٹے تنگ وتر کے ذریعہ عظم العانہ کی اگلی سطح کے عرف اور لحام عانی (Symphysis pubis) کے درمیان کے زاویہ سے۔

منتہیٰ:۔ایک چوڑے موٹے گودے دار ہو کر فخذ کے خط خشن کے درمیان ایک تہائی حصہ پر مقربہ عظیمہ وقصیرہ کے درمیان تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش :۔عصب سادکی Ant. divsion(L.2.3)

فعل:۔ران کو قریب کرتا ہے۔عانہ پر موڑتا ہے اور باہر گردش دیتا ہے۔

**عضلہ مقربہ قصیرہ Adductor brevis**

یہ مقربہ طویلہ اور مشطیہ کے پیچھے ہوتا ہے کچھ مثلث الشکل ہے۔

مبدا:۔رقیقہ اور سادہ وحشیہ کے مابین عظم العانہ کی اگلی سطح اور اس کے زیریں شعبہ کی بیرونی سطح سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔یہ ایک Aponeurosis کے ذریعہ فخذ کے طرو خانظیر اصغر اور خط خشن کے مابین لکیر پر خط خشن کے بالائی حصہ میں تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔عصب سادہ(L.2.3.4)

فعل:۔ران کو باہر گردش دیتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



## قناۃ مقربہ Adductor canal

اسے subsartorial canal، hunter's canal بھی کہتے ہیں۔ یہ ران کے اندرونی جانب ایک تہائی وسط میں ایک بین العضلاتی خلا ہے جو اوپر کی طرف مثلث فخذی اور نیچے کی طرف حفرہ مابضیہ سے مسلسل ہے۔

**حدود (Boundaries):**

**1۔ مقدم دیوار(Anterior wall):** عضلہ متسعہ انسیہ (vastus medialis)۔

**2۔ اندرونی دیوار(Medial wall):** اسے roof بھی کہتے ہیں۔ یہ ایک مضبوط لیفی غشا سے بنتی ہے جس کے اوپر عضلہ خیاطیہ پڑا رہتا ہے۔

**3۔ موخر دیوار(Posterior wall):** اسے floor (فرش) بھی کہتے ہیں۔ اوپر عضلہ مقربہ طویلہ (Adducor longus) اور نیچے عضلہ مقربہ عظیمہ (Adductor magnus) سے۔

**مشمولات Contents**

1۔ شریان فخذی Femoral artery

2۔ ورید فخذی Femoral vein

3۔ عصب صافن Saphenous nerve

4۔ عصب برائے عضلہ متسعہ انسیہ Nerve to vastus medialis

5۔ عصب سادی شاخیں Two division of obturator nerve

تشریح اطلاقی: شریان فخذی کو اسی خطہ میں ligate کرتے ہیں۔ مختلف حالات میں مثلاً دوران جراحت، حادثاتی حالات اور مرضہ کیفیت میں جیسے Popliteal aneurysm میں۔

## شریان فخذی غایر Profunda femoris artery

یہ مثلث فخذی میں شریان فخذی کے بیرونی حصہ سے خارج ہوتی ہے اور مقربہ طویلہ مشطیہ کے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com






تصویر۔ قناۃ مقربہ کا منظر

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



کناروں کے درمیان غائب ہوجاتی ہے اور مقربہ طویلہ کے پیچھے سے گذر کر مقربہ قصیرہ پر ہوتی ہوئی مقربہ عظیمہ پر آجاتی ہے۔

**شریان منعطف وحشی Lateral circumflex artery**

یہ شریان فخذی کی شاخ ہے یہ مستقیمہ فخذ یہ وطویلہ کے نیچے ہوتی ہے۔ ران کے بیرونی جانب یہ صاعد مستعرض اور نازل شاخوں پر منقسم ہے۔ صاعد لغمد الفخذ کے نیچے سے اوپر گذرتی ہے اور شریان منعطف حرقفی غایراور الیہ سے مل کر تواصل پیدا کرتی ہے۔

**شریان منعطف انسی Medial circumflex artery**

یہ شریان غایر کی اندرونی حصوں سے خارج ہوتی ہے اور عضلہ مشطیہ وصلبیہ کے درمیان سے گذر کی مثلث فخذی سے باہر آجاتی ہے دو شاخوں صاعد اور مستعرض میں منقسم ہے یہ دونوں ران کے پچھلے حصہ میں پہونچتی ہے۔

**شریان ثاقبہ Perforating artery**

یہ چار ہوتی ہیں یہ ران کے پچھلے حصے میں پہونچ کر عضلات عرقوب میں پھیلتی ہیں بالائی دو شریانیں مقربہ قصیرہ وعظیمہ کو چھیدتی ہیں لیکن زیریں دو شاخیں مقربہ قصیرہ کے نیچے سے شروع ہو کر مقربہ عظیمہ کو چھیدتی ہیں۔ جب یہ عضلات سے گذرتی ہیں تو یہ لیفی قوس سے پوشیدہ رہتی ہیں۔ سب سے زیریں شاخ فضا مابضی کی شرائین سے مل کر تواصل پیدا کرتی ہیں۔

**شریان غاذی Nutrient artery**

دوسری شریان ثاقبہ سے شروع ہوتی ہیں خط خشن میں ثقبہ غذائیہ کے اندر داخل ہوجاتی ہیں۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



### عصب ساد Obturator nerve

یہ عصب ضفیرہ قطنیہ سے خارج ہوتا ہے۔صلبیہ کبیرہ کے اندرونی کنارہ سے ملا ہوا عروق ساد سے گذر کر جوف عانہ سے باہر ران میں آجاتا ہے۔ثقبہ ساد میں اس کی دو شاخیں اگلی پچھلی ہوجاتی ہیں۔

اگلی شاخ:۔مشطیہ و مقربہ قصیرہ کے درمیان ہوتی ہے اس سے ایک شاخ ورک میں پہونچتی ہے۔اس کے علاوہ اس کی شاخیں مقربہ طویلہ قصیرہ ورقیقہ میں پہونچتی ہے۔

پچھلی شاخ:۔سادہ ظاہرہ کے اگلے حصے کو چھیدتی ہے اور اس میں شاخیں خارج ہوتی ہیں۔مقربہ عظیمہ میں اس کی ایک شاخ گذر کر مفصل رکبہ کے پیچھے پہونچتی ہے۔مقربہ قصیرہ میں بھی اس کی ایک شاخ جاتی ہے۔

### عضلہ مقربہ عظیمہ یا کبیرہ Adductor magnus

یہ ایک لمبا مثلث شکل عضلہ ہے جو ران کے درونی حصہ میں واقع ہے۔

مبدا:۔Pubis کے زیریں شعبے کے چھوٹے حصے سے Ischium کے شعبہ سے اور Ischium کے حدبہ کے زیریں حصے بیرونی جانب سے۔

منتہیٰ:۔ فخذ کے پچھلے کنارے کی پوری لمبائی اور اندرونی لقمہ کی اوپر کی بلندی پر تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔عصب ساد (L.3+4) عصب ورکی عظیم (Sciatic nerve)

فعل:۔یہ ران کو قریب لاتا ہے اور اسے باہر گردش دیتا ہے۔

### شریان ساد Obturator artery

جوف عانہ سے عصب ساد کے ساتھ ثقبہ ساد کے بالائی حصہ میں پہونچتی ہے اس کی دو

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



شاخیں ہو جاتی ہیں جو عضلہ ساد ظاہرہ کے نیچے غشا ساد پر مخالف سمت میں اس طرح پھیلی ہوئی ہوتی ہیں کہ ان سے ایک شریانی حلقہ پیدا ہو جاتا ہے۔اس سے قریب کے عضلات میں شاخیں خارج ہوتی ہیں۔ایک شاخ ورک میں بھی جاتی ہے یہ شاخ حق الورک کے ثلمہ حقیہ سے گذرتی ہے۔

**تشریح اطلاقی(Applied anatomy):**

Gracilis: یہ adductor group کا سب سے غیر اہم عضلہ ہے۔اس کے remove(نکالنے) کرنے سے leg کے فعل میں کوئی فرق نہیں پڑتا ہے۔اس عضلہ کو مع عروق و اعصاب جسم کے دوسرے حصے میں خاص طور پر ہاتھ (hand) کے عضلات کے damage حصے کو replace کرنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

## ران کے پچھلے عضلات

## Posterior femoral muscles

**عضلہ ذات الراسین فخذی (Biceps femoris)**

یہ دو سروں سے شروع ہوتا ہے۔

**مبدالمباسرا** : حدبہ ورکیہ کی زیریں اندرونی سطح سے وتریۃ النصف Semitendinosus کے ساتھ شروع ہوتا ہے۔

**چھوٹا سرا:**۔خط خشن کے بیرونی لب اور بیرونی خط فوق اللقمہ سے اور بیرونی فاصل بین العضلات سے شروع ہوتا ہے۔

**منتہیٰ:**۔قصبہ صغریٰ کے سر پر Head of the fibula پر ختم ہوتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ ران کے پچھلے عضلات

Fig: Post. femoral muscles

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



عصبی پرورش:۔Sciatic nerveلمبے سرے میں Medial popliteal nerve(5.1.2.3)اور چھوٹے سرے میں Lateral popliteal nerveمیں ہوتا ہے۔

**عضلہ وتریۃ النصف Semitendinosus**

مبدا:۔حدبہ ورکیہ کے زیریں واندرونی سطح سے ذات الراسین کے لمبے سرے سے مل کر شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔قصبہ کبریٰ کے اندرونی سطح میں اندرونی لقمہ سے نیچے ختم ہوتا ہے۔اس کے وتر میں زیریں کنارے سے ریشے شروع ہو کر لفافہ غاریہ سے مل جاتے ہیں۔

عصبی پرورش:۔Sciatic nerve(L.4,5.S.1+2)

**عضلہ غشائیۃ النصف Semimembranosus**

مبدا:۔یہ حدبہ ورکیہ کے بیرونی بالائی حصہ سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔فضا مابض کی اندرونی حد بناتا ہوا نیچے اتر کر قصبہ کبریٰ کے اندرونی لقمہ کی پچھلی سطح کی میزاب میں ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔(Sciatic nerve L.4.,5+S1)

افعال:۔مذکورہ بالا سب عضلات مفصل ورک کو پھیلاتے ہیں۔مفصل ورک کو موڑتے ہیں۔عظم لا اسم لہ کو فخذ کے سر پر قائم رکھنے میں مدد دیتے ہیں۔ذات الراسین پنڈلی کو باہر گھماتا ہے۔وتریۃ النصف اور غشائیۃ النصف پنڈلی کو اندر گھماتے ہیں۔

**تشریح اطلاقی(Applied anatomy):**

**Hamstring muscle**: اس کی عصبی پرورش،عصب عرق النسا(Sciatic nerve)سے ہوتی ہے۔buttockکے اندرونی جانب عصب عرق النسا ہوتی ہے۔اس لیے اندرونی

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



جانب(medial side) کی injury میں یہ nerve (عصب) مجروح ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے hamstring muscle مفلوج(paralysed) ہو جائیں گی۔ جس کے نتیجے میں ران کا انقباض وانبساط نہیں ہو پاتا ہے۔

**Biceps femoris**: اس کے head کی عصبی پرورش sciatic nerve سے ہوتی ہے۔ اس کی injury سے اس عضلہ کا راس مفلوج ہو جائے گا جس کی وجہ سے متاثرہ شخص اپنے ہاتھ سے اپنے پیر کے انگوٹھے کو نہیں چھو سکتا ہے۔

**Pulled hamstring muscle**: اس کی وجہ سے شدید درد ہوگا۔ اور اگر زبردستی کھیلنے کی کوشش کرے گا تو گر پڑے گا۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں

# عضلات الیہ یا سرین کے عضلات
# Muscles of the gluteal region

**1۔عضلہ الویہ کبیرہ Gluteus maximus**

یہ سرین میں سب سے لمبا اور سطحی عضلہ ہے یہ کافی چوڑا اور موٹا و نیم quadilateral شکل کا عضلہ ہے ۔اس سے سرین کی بلندی Prominence of the buttock حاصل ہوتی ہے۔

مبدا:۔خاصرہ کی Post. gluteal line اور اس ہڈی کے کھردرے حصہ سے Including crest و Sacrospinator کے aponeurosis اور عظم العجز کے زیریں حصے کی پچھلی سطح اور عظم العصعص کے جانبی کناروں سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔ایک موٹے وتری صفیحہ کی شکل میں طرو خانطیر اعظم کو Cross کرتا ہوالفافہ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



عریفہ کے Iliotibial tract میں ختم ہوتا ہے نیز اس کے ریشے فخذ کے حدبہ الویہ پر متسعہ وحشیہ ومقربہ عظیم کے درمیان ختم ہوتے ہیں۔

عصبی پرورش:۔ عصب الوی اسفل (L5+S1+2)

فعل:۔ جب اس کا مبدا اپنی جگہ قائم رہتا ہے تو یہ ران کو دور کرتا ہے یہ لفافہ عریفہ کو پھیلانے والا عضلہ ہے۔

**2۔ عضلہ الویہ متوسطہ (Gluteus medius)**

یہ بھی چوڑا اور موٹا عضلہ ہے جو Pelvis کی Outer surface پر واقع ہے اس کا پچھلا 1/3 حصہ الویہ کبیرہ سے پوشیدہ رہتا ہے اور اگلا دو ثلث سطحی ہوتا ہے اور محض لفافہ غایرہ کی مضبوط تہ سے ڈھکا رہتا ہے۔

مبدا:۔ یہ عرف خاصرہ اور خط الویہ موخرہ (Above) اور خط الویہ متوسط کے درمیان خاصرہ کی بیرونی سطح ایک دبیز مضبوط لفافہ سے جو اس عضلہ کی بیرونی سطح کو ڈھکتا ہے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔ یہ ایک چپٹے وتر کی شکل میں طرو خاطیر اعظم کی بیرونی سطح کے Oblique ridge پر ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ عصب الوی اعلیٰ (L.4.5.& S1)

فعل:۔ پیر پر عمل کرتا ہے اور ران کو دور کرتا ہے پیڑو اور تمام بدن کو فخذ کے سر پر سہارا بخشتا ہے۔

**3۔ عضلہ الویہ صغیرہ (Gluteus minimus)**

یہ عضلات الویہ میں سب سے چھوٹا اور پنکھے کی شکل کا ہے جس کے اوپر عضلہ الویہ

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



متوسط ہے۔

مبدا:۔خط الویہ متوسط والویہ اسفل کے درمیان عظم خاصرہ کی بیرونی سطح سے اور پیچھے Greater sciatic notch کی Margin سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔طرو خانطیر اعظم کی اگلی سطح کے بیرونی حصہ پر تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔(L4,5+S1)Sup. gluteal nerve

فعل:۔ عضلہ الویہ متوسط کے مانند

**تشریح اطلاقی(Applied anatomy):**

**Gluteal I.M. injection** : عام طور پر یہ نظریہ ہے کہ اس عضلہ کے سب سے ابھرے ہوئے حصے پر انجکشن لگانا زیادہ محفوظ ہے۔جبکہ یہاں پر انجکشن لگانا سب سے زیادہ غیر محفوظ ہے کیوں کہ یہاں پر بہت سارے عروق و اعصاب موجود ہوتے ہیں جو مجروح ہو سکتے ہیں۔buttock کا سب سے محفوظ حصہ supralateral حصہ ہے جو عرف الخاصرہ کے درن(tubercle) کے مقابل ہوتا ہے۔

**Gluteus medius, minimus (عضلہ الویہ متوسط وصغیرہ)**: یہ عضلات Poliomyelitis مرض اور injury کی وجہ سے مفلوج ہو سکتے ہیں اور کمزور(weak) ہو سکتے ہیں۔اس عضلہ injury دوران جراحت یا غلط انجکشن لگانے کی وجہ سے ہو سکتی ہے۔اس کے سبب مریض کھڑا ہونے کے یا چلنے کے دوران غیر متاثرہ جانب جھک کر چلے گا کیوں کہ اس کے اندر pelvis کا support ختم ہو جاتا ہے۔جس کی وجہ سے gluteal gait مل سکتا ہے۔

**4۔عضلہ مخروطیہ (Priformis)**

عضلہ الویہ متوسط کے پچھلے کنارے کے متوازن پڑا ہوتا ہے۔اس کا کچھ حصہ

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ عضلات الیہ

Fig: Muscles of gluteal region

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



Pelvis میں اس کے post.wall سے اور کچھ حصہ مفصل روک کے Back پر واقع ہوتا ہے۔

مبدا:۔ عظم العجز کی اگلی سطح سے و نیز Greater sciatic notch کے کنارے سے اور رباط عجزی جدبی Sacrotuberous کی اگلی سطح کے بالائی حصہ سے

منتہیٰ:۔ طرو خانطیر اعظم کے بالائی کنارے پر ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ 1st+2nd Sacral nerve

فعل:۔ ران کو باہر کی طرح گھماتا ہے۔

**5۔ عضلہ سادہ باطنہ (Obturator internus)**

یہ تھوڑا True pelvis اور تھوڑا مفصل ورک کی پشت Back پر وقع ہوتا ہے۔

مبدا:۔ جوف عانہ کی اگلی بیرونی دیوار کی درونی سطح سے جو ثقبہ عانیہ (Obturator foramen) کی اندرونی سطح کے محیط اور اس کے سوراخ کی جھلی کی اندرونی سطح شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔ طرو خانطیر اعظم کے بالائی کنارے پر تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ عصب سادہ باطنہ (L.5+S1,2)

فعل:۔ ران کو باہر کی طرف گھماتا ہے۔

**6۔ عضلہ توامیہ علیا (Gemellus superior)**

توامیہ کے معنی ہم زاد کے ہیں سادہ باطنہ کے وتر اضافی معلوم ہوتے ہیں۔

مبدا:۔ یہ دونوں عضلات توامیہ میں چھوٹا ہے جو Ischium کے Spine کے بیرونی سطح سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔ سادہ باطنہ کے وتر میں غائب ہو کر طرو خانطیر اعظم کے درونی کنارے پر ختم ہوتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ عضلات الیہ

Fig: Muscles of gluteal region

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



عصبی پرورش:۔ عصب سادہ باطنہ

فعل:۔ مثل عضلہ سادہ باطنہ کے

**7۔عضلہ توامیہ سفلی (Gemellus inferior)**

یہ حدبہ ورکیہ کے بیرونی کنارے کے بالائی حصہ سے شروع ہوکر سادہ باطنہ کی نس میں گم ہوکر طرو خانطیر اعظم کے بالائی کنارے پر ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ عصب سادہ باطنہ

**8۔عضلہ مربعہ فخذیہ (Quadratus femoris)**

یہ ایک چپٹا اور مربع شکل کا عضلہ ہے۔

مبدا:۔Tuberosity of ischium کے بیرونی کنارے کے بالائی حصہ سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔طرو خانطیر اعظم کی پچھلی سطح پر خط مربع (جو اسی عضلہ کے طرف منسوب ہے) پر تمام ہوتا ہے۔

عصب:۔(Nerve to quadratus femors L4.5 &S1)

فعل:۔یہ ران کو باہر کی طرف گھماتا ہے۔

**9 ۔ عضلہ سادہ ظاہرہ (Obturator externus)**

یہ ایک چپٹا مثلث الشکل کا عضلہ ہے جو Pelvis کی اگلی دیوار کے بیرونی سطح کو ڈھکتا ہے۔

مبدا:۔ثقبہ ساد کے گرد کے کناروں اور Pelvis کے شعبہ (Ramus) اور Ischium کے شعبہ سے نیز یہ غشا ساد کے Outer surface کے درونی دو تہائی حصہ سے

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔طرو خانطیر اعظم کے حفرہ اصبعیہ (Trochantric fossa) میں ختم ہوتا ہے عروق ساداس عضلہ اور غشا ساد کے درمیان سے

عصبی پرورش:۔ان تمام عضلات (مخروطیہ،سادہ باطنہ،توامیہ علیا وسفلی میں )ضفیر عجزیہ کی شاخیں اور سادہ ظاہرہ میں عصب ساد آتا ہے۔

فعل:۔ران کو باہر گھماتا ہے اور ران کو دور کرنے میں مدد دیتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں

# پنڈلی کے سامنے کے عضلات
# The anterior crural muscles

**شگاف**

پنڈلی کے عضلات کا مطالعہ کرنے کے لئے ہم سب سے پہلے مفید شگافات لگا کر جلد اور شحم کو صاف کرتے ہیں۔

(الف) پہلا شگاف گھٹنے سے کعب تک قصبہ کبریٰ کے اگلے کنارے کی پوری لمبائی پر لگایا۔

(ب) دوسرا شگاف مذکورہ شگاف کے زیریں سرے سے پشت قدم کے درمیان سے انگلی تک کھینچا۔

(ج) تیسرا شگاف پہلے شگاف کے زیریں سرے سے متعرض کعبتین کے

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ پنڈلی کے سامنے کے عضلات

Fig: The anterior crural muscles

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



درمیان لگایا۔

(د) چوتھا شگاف انگلیوں کے قاعدوں کے متوازن مستعرضا قدم کی پوری وسعت میں لگایا۔

**1۔ عضلہ قصبیہ مقدمہ Tibialis anterior**

یہ قصبہ کبریٰ کے جسم کے بالائی و بیرونی دو تہائی حصہ سے قصبہ کبریٰ کے بیرونی لقمہ سے غشا بین القصبتین، لفافہ غایرہ اور فاصل بین العضلات Intermuscular septum سے شروع ہوتا ہے۔ اور اس کی انتہی رسغی انسی Cuniform bone اور پہلی عظم مشطی کے قاعدہ میں ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ عصب قصبی مقدم

فعل: ۔قدم کو قریب کرتا ہے۔ مفصل کعب کو موڑتا ہے۔ قدم کو اندرونی جانب گھماتا ہے۔

**2۔ عضلہ باسطہ طویلہ الاصابع Ext. digitorum longus**

یہ قصبہ کبریٰ کے بیرونی حدبہ، قصبہ کبریٰ کی اگلی سطح کی بالائی تین چوتھائی اور غشا بین القصبتین سے شروع ہو کر انگوٹھے کے علاوہ چاروں انگلیوں کے دوسرے تیسرے پوروں میں ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ قصبی مقدم

فعل:۔ قدم کو پنڈلی پر سکیڑتا ہے اور قدم کے بیرونی کنارے کو اوپر اٹھاتا ہے۔

**4۔ عضلہ باسطہ طویلہ الابہام (Ext. hallucis longus)**

یہ عضلہ قصبہ مقدم اور باسطہ طویلہ الاصابع کے درمیان ہوتا ہے۔

مبدا:۔ قصبہ صغریٰ کے اگلی سطح کے درمیان دو چوتھائی حصہ سے اور غشا بین القصبتین

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



کی اگلی سطح سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔اس کا وتر رباط مستدیر مقدم(Ant. annular lig.) کے نیچے سے گذر کر انگوٹھے کے آخری پور میں تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ قصی مقدم

فعل:۔انگوٹھے کو پھیلاتا ہے اور مفصل کعب کو موڑتا ہے۔

**شریان قصی مقدم (Ant. tibial artery)**

یہ شریان مابض کی آخری شاخوں میں سب سے چھوٹی شاخ ہے۔عضلہ مابضہ کے زیریں کنارے سے شروع ہوکر قصبہ کبریٰ کے بیرونی لقمہ سے ہوتی ہوئی قصبہ مقدم اور باسطہ طویلہ الاصابع کے درمیان ہوتی ہوئی مفصل کعب کے پاس عضلہ طویلہ الابہام کے بیرونی جانب گذرتا ہے۔

**عصب قصی مقدم (Ant. tibial nerve)**

یہ شریان مابضی وحشی کی شاخ ہے۔قصبہ صغریٰ گردن کے بیروی جانب سے شظو یہ طویلہ کے ریشوں کے اندر سے گذر کر باسطہ طویلہ الاصابع کو چھیدتا ہے اور شریان قصی مقدم کے بیرونی جانب آجاتا ہے۔اور پھر کعب کے قریب اس کے بیرونی جانب آجاتا ہے۔

**شریان ظہر القدم (Dorsalis pedis artery)**

یہ شریان قصی مقدم کی شاخ ہے جس سے Metatarsal artery نکلتی ہیں۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



# قصبہ صغریٰ کے عضلات (پنڈلی کے بیرونی عضلات)

# Lateral crural muscles

**1۔ عضلہ شظویہ طویلہ (Peroneus longus)**

یہ بہت ہی زیادہ سطحی عضلہ ہے جو پنڈلی کے بیرونی جانب کے بالائی حصہ میں واقع ہوتا ہے۔

مبدا:۔ قصبہ صغریٰ کے سر اور بیرونی سطح کے بالائی دو تہائی حصہ سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔ انگوٹھے کی مشطی کی جڑ کے بیرونی جانب تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش: عضلی جلدی (L.4,5+s1) جو کہ مابضی انسی کی شاخ ہے۔

فعل:۔ قدم کو پنڈلی پر پھیلاتا ہے۔

**2۔ عضلہ شظویہ قصیرہ (Peroneus brevis)**

مبدا:۔ قصبہ صغریٰ کی بیرونی سطح کے درمیان دو تہائی سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔ چھوٹی انگلی کی عظم مشطی کی پچھلی سطح کی جڑ میں تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ مابضی انسی کی شاخ عضلی جلدی

فعل:۔ قدم کو پنڈلی پر پھیلاتا ہے۔

**تشریح اطلاقی (Applied anatomy):**

Fibularis (peroneus) brevis muscle : voilent حادثات کی وجہ سے یہ عصب مجروح ہو جاتی ہے۔ جس کی وجہ سے inversion of foot میں مستعمل عضلات مفلوج ہو جاتے ہیں اور قدم (foot) evert حالت میں رہتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ قصبہ صغری کے عضلات

Fig: Lateral crural muscles

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



# پنڈلی کے پچھلے سطحی عضلات

# Posterior crural muscles
# (Superficial group)

**1۔ عضلہ توامیہ (Gastrocnemius)**

یہ دوسروں سے شروع ہوتا ہے۔

مبدا:۔اندرونی سر البا ہے۔عظم الفخذ کے درونی لقمہ کے پچھلے بالائی حصہ سے اور بیرونی سرا بیرونی لقمہ کے بالائی اور پچھلے حصہ سے شروع ہوتا ہے۔

منتہی:۔نعلیہ کے وتر کے ہمراہ ہوکر وتر العقب (ایڑی کی نس،عقروب) کے پچھلے ابھار کے زیریں حصہ میں تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ عصب مابضی انسی

**2۔عضلہ نعلیہ (Soleus)**

مبدا:۔چوڑا، چپٹا اور نعل سے مشابہ ہے اور توامیہ سے نیچے رہتا ہے۔یہ قصبہ صغریٰ کے سر اور پچھلی سطح کے بالائی ایک چوتھائی اور خط مابضی و نیز قصبہ کبریٰ کے درونی کنارے کے درمیان ایک چوتھائی سے شروع ہوتا ہے۔

منتہی: یہ ایک چپٹے وتر کی شکل میں وتر العقب (Tendocalcaneus) بنا کر توامیہ کے وتر کے ساتھ ایڑی کی ہڈی پر ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ عصب مابضی انسی (s1+2) اور قصبی موخر (L.5+s1)

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ پنڈلی کے پچھلے سطحی عضلات

Fig: Posterior crural muscles

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**3۔عضلہ اخمصیہ (Plantaris)**

یہ نہایت دقیق عضلہ ہے جوتوامیہ اور نعلیہ کے درمیان ہوتا ہے۔

مبدا:۔Lat. supracondylar line کے زیریں حصہ سے اور گھٹنے کے جوڑ کے پچھلے رباط سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔ عظم العقب (Calcaneus) کے پچھلے حصہ میں وتر العقب سے اندر تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔مابضی انسی (L.4,5+s1)

افعال:۔ کھڑے ہونے، چلنے پھرنے، کودنے وغیرہ میں مندرجہ بالا تینوں عضلات سے کام لیا جاتا ہے۔

نوٹ:۔ورید صافن صغیر وعصب صافن صغیر بالکل سطحی ہوتے ہیں۔

## حفرہ مابضیہ Popliteal fossa

مفصل رکبہ کے پیچھے ایک diamond کی شکل کا خلا ہے۔ یہ عظم فخذ کے زیریں تہائی حصہ، مفصل رکبہ اور عظم قصبہ کعبری کے بالائی حصے کے مقابل ہوتا ہے۔اس حفرہ کو گھٹنہ موڑ کر اور پھیلا کر اچھی طرح مشاہدہ کیا جاسکتا ہے۔موڑنے پر گھٹنہ کے پیچھے ایک نشیب بن جاتا ہے اور عضلہ ذات الراسین فخذی کا وتر (Tendon of biceps femoris) آسانی سے محسوس ہوتا ہے۔ ذات الراسین فخذی سے اندر عصب شظوی مشترک (Common peroneal nerve) ہاتھ سے ٹٹول کر محسوس کیا جاسکتا ہے۔

پھیلانے پر گھٹنہ کے پیچھے ابھار نظر آتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ بائیں حفرہ مابضیہ کا غائر زیریں منظر

Fig: Left popliteal fossa (Deep dissection)

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**حدود (Boundaries):**

**1۔ بالائی بیرونی دیوار(Superolateral wall):** عضلہ ذات الراسین فخذی۔

**2۔ زیریں و بیرونی دیوار(Inferolateral wall):** عضلہ توامیہ ساقیہ کا بیرونی راس، (lat. head of gastrocnemius)اورعضلہ اخمصیہ (plantaris)۔

**3۔ بالائی اندرونی دیوار(Superomedial wall):** عضلہ وتریہ النصف، عضلہ غشائیہ النصف، عضلہ رقیقہ، عضلہ خیاطیہ اور عضلہ مقربہ عظیمہ۔

**4۔ زیریں اندرونی دیوار(Inferomedial wall):** عضلہ توامیہ ساقیہ کا اندرونی راس (medial head of gastrocnemius)۔

**5۔ عرش(Roof):** 1۔ لفافہ مابضیہ (لفافہ غاریہ)، شحم، ورید صافن صغیر، عصب جلدی فخذی موخر، عصب جلدی فخذی انسی، عصب شظوی۔

**6۔ فرش(Floor):** اوپر سے نیچے کی طرف۔

ا۔ عظم فخذی کا مابضی سطح

2۔ مفصل رکبہ کا کیس مع رباط مورب مابضی

3۔ عضلہ مابضیہ مع لفائف مابضیہ

**مشمولات Contents**

1۔ شریان مابضی اوراس کی شاخیں Popliteal artery and its branches

2۔ ورید مابضی اوراس کی شاخیں Popliteal vein and its branches

3۔ عصب قصبی اوراس کی شاخیں Tibial nerve and its branches

4۔ عصب شظوی مشترک اوراس کی شاخیں Common peroneal nerve and its branches

5۔ عصب جلدی فخذی موخر Posterior cutaneous nerve of thigh

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



6۔ عصب سادی کی شاخ Genicular branch of obturator nerve

7۔ غدود لمفاویہ مابضیہ Popliteal lymph nodes

8۔ شحم Fat

**تشریح اطلاقی (Applied anatomy):**

**Sural nerve** : اس عصب کو nerve grafting کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

**Common fibular nerve** : اس کے مجروح ہونے سے قدم (foot) کے eversion اور dorsiflexion کے تمام عضلات مفلوج ہو جاتے ہیں جس کی وجہ سے foot drop ہو جاتا ہے۔ اس کے اندر High stepping gait ملتا ہے۔

**Tibial nerve** : یہ شاذ و نادر ہی متاثر ہوتا ہے کیوں کہ یہ بہت ہی محفوظ جگہ حفرہ مابضہ (popliteal fossa) میں ہوتا ہے۔ اگر یہ مجروح ہو جائے تو leg کے flexor muscle (عضلات قابضہ) مفلوج ہو جائیں گے۔ جس کی وجہ سے foot کا planter flexion اور big toes کا انقباض نہیں ہوگا۔ ساتھ میں foot (قدم) کے تلوے (sole) کی حساسیت ختم ہو جائے گی۔

**Shin splints** : عضلات میں cramps اور شدید درد ہوتا ہے۔

**Ankle jerk** : اسے Ankle reflex اور tennis leg بھی کہتے ہیں۔ اس میں triceps surae muscle کے twitch کی وجہ سے calf میں شدید درد ہوتا ہے۔ اس میں gastrocnimius کے medial belly کی tearing ہو جاتی ہے۔ یہ عضلہ کے زیادہ stretch ہونے کی وجہ سے ہوتا ہے۔ یہ middle age tennis کھلاڑیوں کے اندر بال service کے دوران ہوتا ہے۔

**Plantaris muscle**: Ankle joint کے اچانک dorsiflexion یا اس کے حادثاتی

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ پنڈلی کے پچھلے گہرے عضلات

Fig: Post. crural muscles (Deep group)

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



حرکت میں اس عضلہ کا وتر پھٹ جاتا ہے اور یہ بہت عام ہے۔ باسکٹ بال کھلاڑیوں میں۔ اس میں اتنا شدید درد ہوتا ہے کہ متاثرہ شخص اپنے پیر پر اپنے وزن کو نہیں اٹھا سکتا ہے۔ اس عضلہ کے tendon کو ہاتھ کے tendon کو replace کرنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

## پنڈلی کے پچھلے گہرے عضلات

## Posterior crural muscles(Deep group)

**1۔عضلہ مابضیہ(Popliteus muscle)**

یہ ایک مثلث دقیق عضلہ ہے جس سے فضا مابض کا فرش بنتا ہے۔

مبدا:۔ یہ ایک مضبوط وتر کے ذریعے فخذ کے بیرونی لقمہ کے گہرے نشیب سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔ قصبہ کبریٰ کی پچھلی سطح پر بالائی مثلث حصہ میں ترچھے طور پر تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ مابضی انسی (L4,5+S1)

فعل:۔ قصبہ کبریٰ کو اندر کی طرف گھماتا ہے۔

**2۔ عضلہ قابضہ طویلہ الابہام (Flexor hallucis longus)**

مبدا:۔ قصبہ کبریٰ کے پچھلی سطح پر زیریں دو تہائی حصہ سے اور غشا بین العظمتین کی پچھلی سطح کے زیریں حصہ سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔ قصبہ کبریٰ کے زیریں سرے کی پچھلی سطح کی نالی پر اور عظم العقب کے حد

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



کے نیچے کی نالی سے ہوتا ہوا تلوے میں پہونچ کر انگوٹھے کے آخیر پور پر تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:-Posterior tibial nerve(L.5+s1,2)

فعل:-انگوٹھے کو سکیڑتا ہے اور قدم کو پنڈی سے پھیلاتا ہے۔

**3۔ عضلہ قابضہ طویلہ الاصابع (Flexor digitorum longus)**

یہ قصبہ کبریٰ کی طرف واقع ہے

مبدا:-قصبہ کبریٰ کی پچھلی سطح سے ترچھے خط کے نیچے سے شروع ہوتا ہے۔نیز اس لفافہ سے جو قصبیہ موخرہ کو ڈھکتا ہے۔

منتہیٰ:-Flexor retinaculum سے گذر کر چار نسوں میں منقسم ہو جاتا ہے جو باترتیب انگوٹھے کو چھوڑ کر چار انگلیں کے آخیر پوروں میں تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:-Post. tibial nerve(L5+s1)

فعل:-انگلیوں کو سکیڑتا ہے اور قدم کو پنڈلی سے پھیلاتا ہے۔

**4۔ عضلہ قصبہ موخرہ یا خلفیہ (Tibialis posterior)**

یہ قابضہ طویلہ الابہام اور طویلہ الاصابع کے درمیان ہوتا ہے۔

مبدا:-غشا بین القصبتین کے بالائی حصہ،قصبہ کبریٰ کے پچھلی سطح کے بیرونی جانب سے اور قصبہ صغریٰ کی پچھلی سطح کے درونی حصہ کے بالائی دو تہائی سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:-زورقی کے حدبہ Tuberosity of navicular bone اور رسغی انسی پر تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:-Posterior tibial nerve

فعل:-قدم کو پھیلاتا ہے اور پاؤں کے تلوے کو اندر کی طرف گردش دیتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



### شریان قصی موخر

شریان مابض کی پچھلی شاخ ہے جو عضلہ مابضہ کے زیریں کنارے سے شروع ہوکر قصبہ کبریٰ کے پیچھے سے کعب انسی کے نیچے پہونچ کر اندرونی و بیرونی (انسی وحشی) میں تبدیل ہوجاتی ہے اور مرافقیہ اس کے ساتھ ہوتی ہے۔اس کی شاخیں مشظوی،قوس اخمصی جس میں شریان ثاقبہ موخر ہوتی ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com

# قدم کے عضلات Muscles of the foot

## پشت قدم کا عضلہ Dorsal muscles of the foot

مبدا: ۔یہ ایک پتلا عضلہ ہے جو عظم العقب (Calcaneum) کے بیرونی سطح کے بالائی حصہ سے شظو یہ قصیرہ کی نال کے سامنے سے اور رباط حلقی سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ: ۔یہ چار نسوں میں ختم ہوتا ہے۔اندرونی نسوں انگوٹھے کے پہلے پور میں باقی تین اوتار، دوسری، تیسری اور چوتھی انگلی کے پہلے پور میں ختم ہوتا ہے۔

عصبی پرورش: ۔ قصبی مقدم

افعال: ۔انگلیوں کو پھیلاتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ قدم کے عضلات (پہلا طبقہ)

Fig: Muscle of foot (First layer)

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



## 2۔ تلوے کے عضلات Planter muscles of the foot

### پہلا طبقہ First layer

### عضلہ مبعدۃ الابہام (Abducter hallucis)

مبدا:۔یہ ایڑی کی ہڈی کی زیریں سطح کے درونی حدبہ سے رباط حلقی سے Flexor ret. اور Planter aponeurorisis اوراس حاجز بین العضلات سے جو اس کے اور قابضہ قصیرہ الاصابع کے درمیان سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔ قابضہ قصیرہ الابہام کے ساتھ ساتھ انگوٹھے کے پہلے پور کے قاعدہ کے درونی جانب تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔اخمصی انسی Medial planter nerve(4.5.s1)

فعل:۔انگوٹھے کو دوسری انگلیوں سے جدا کرتا ہے۔

### عضلہ قابضہ قصیرہ الاصابع Flexor digitorum brevis

مبدا:۔یہ ایک تنگ وتر کے ذریعہ عظم العقب کے درونی حدبہ سے تلوے کی جھلی کے درمیانی حصہ سے اور فاصل بین العضلات سے شروع ہوتا ہے۔

منتہیٰ:۔اس کے چار حصے ہوجاتے ہیں پھر ہر ایک وتر انگوٹھے کو چھوڑ کر چاروں انگلیوں کے دوسرے پوروں کی جڑوں میں ختم ہوجاتے ہیں۔

عصبی پرورش:۔(L.5.s1.2)Medial planter nerve

فعل:۔انگوٹھے کو سکیڑتا ہے۔

### عضلہ مبعدۃ الخنصر (Abductor digitorum)

مبدا:۔ایڑی کی ہڈی کے زیریں سطح کے بیروی حدبہ اور تلوے کی جھلی سے

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com






تصویر۔ قدم کے عضلات (دوسرا طبقہ)

Fig: Muscles of foot ( Second layer)

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



شروع ہوتا ہے۔

منتہی :۔ چھوٹی انگلی کے پہلے پور کی جڑ کی بیرونی جانب تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔اخمصی وحشی (S1+2)

فعل :۔ چھوٹی انگلی کو دوسری انگلیوں سے جدا کرتا ہے۔

**دوسرا طبقہ Second layer**

**عضلہ قابضہ اضافیہ یا مربعہ اخمصیہ** Flexor accessorius or Quadratus planteris

مبدا: ۔دوسروں کے ذریعہ ایڑی کی ہڈی کے درونی وزیریں سطحوں پر اخمصی طویل سے۔

منتہی :۔دونوں سرے مل جاتے ہیں اور قابضہ طویلہ الاصابع کے وتر کے بیرونی کنارے اور بالائی سطح پر تمام ہوتے ہیں۔

عصبی پرورش:۔اخمصی وحشی (S1)

**عضلہ خراطینیہ (Lumbricales)**

مبدا:۔ چار چھوٹے چھوٹے عضلات میں جو قابضہ طویلہ الاصابع کے اوتار سے شروع ہوتا ہے۔

منتہی :۔باسطہ طویلہ الاصابع کے اوتار میں انگلیوں کے دوسرے پوروں کی جڑ میں تمام ہوتے ہیں۔

عصبی پرورش:۔درونی عضلات میں اخمصی انسی اور بیرونی دو عضلات میں اخمصی وحشی کی شاخ آتی ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com






تصویر۔ قدم کے عضلات (تیسرا طبقہ)

Fig: Muscles of foot ( Third layer)

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں






تصویر۔ قدم کے عضلات (چوتھا طبقہ)

Fig: Muscles of foot ( Fourth layer)

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



فعل:۔ قابضہ طویلہ الاصابع کا مددگار ہے۔

## تیسرا طبقہ Third layer

### عضلہ قابضہ قصیرہ الابہام Flexor hallucis brevis

یہ ایک نوکیلے وتری زائدہ کی شکل میں طویلہ کروتر کے لیے جو میزاب ہے اس کے پچھلے Cuboid bone کے درونی کنارے سے اور Lateral coniform bone کے اندرونی کنارے سے شروع ہوکر انگوٹھے کے پہلے پور کی جڑ پر دونسوں میں منقسم ہوکر تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ عصب اخمصی انسی (L.5+S1)

فعل:۔ انگوٹھے کو سکیڑتا ہے۔

### عضلہ مقربۃ الابہام (Adductor hallucis)

یہ دوسری، تیسری اور چوتھی مشطی کے بالائی سروں سے شروع ہوکر انگوٹھے کے پہلے پور کی جڑ کے بیرونی جانب تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ عصب اخمصی وحشی (s1+2)

فعل:۔ انگوٹھے کو دیگر انگلیوں سے ملاتا ہے۔

### عضلہ قابضہ قصیرہ للخنصر (Flexor digiti minimi)

یہ 5th metacarpal کی جڑ سے اور عضلہ شظو یہ طویلہ کے Sheath شروع ہوکر اس انگلی کے پہلے پور کی جڑ میں تمام ہوتا ہے۔

عصبی پرورش:۔ اخمصی وحشی

فعل:۔ چھوٹی انگلی کو موڑتا ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



## چوتھا طبقہ Fourth layer

## مشط قدم کے درمیان کے عضلات

### عضلہ ظہریہ بین العظام Interossei dorsalis

مبدا:۔ یہ چار ہوتے ہیں جو Metatarsal bone کے درمیان ہوتے ہیں جو مشط کے ہڈیوں کے مقابل سطحوں سے شروع ہوتے ہیں۔(دوسروں کے ذریعہ)

منتہیٰ:۔ چاروں انگلیوں کے پہلے کے جوڑ میں تمام ہوتے ہیں۔ پہلی انگلی یعنی سبابہ کے دونوں طرف وسطی اور خنصر کے صرف باہری جانب چسپاں رہتے ہیں۔

عصبی پرورش:۔ اخمصی وحشی

فعل:۔ انگلیوں کو اس فرضی خط سے دور کرتے ہیں جو سبابہ کے وسطانی طول میں کھینچا جاتا ہے۔

### عضلہ اخمصیہ بین العظام Interossei plantares

مبدا:۔ تعداد میں تین ہوتے ہیں عظم المشط کے درمیان اور نیچے کی طرف واقع ہوتے ہیں۔ تیسری، چوتھی اور پانچویں عظام المشط کے درونی جانب سے شروع ہوتے ہیں۔

منتہیٰ:۔ اور انہیں مذکورہ بالا انگلیوں کے پہلے پوروں کی جڑ میں تمام ہوتے ہیں۔

عصبی پرورش:۔ اخمصی وحشی (Deep Branches S1.2)

فعل:۔ انگلیوں کو اس فرضی لکیر سے قریب کرتے ہیں جو سبابہ کے وسطانی طول سے کھینچا جاتا ہے۔

مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں : www.iqbalkalmati.blogspot.com



**تشریح اطلاقی(Applied anatomy):**

**Tibial nerve** : یہ بہت deep ہوتا ہے اور بہت محفوظ ہوتا ہے لیکن حفرہ مابضیہ کے Laceration اور مفصل رکبہ کے پیچھے کی طرف dislocation سے یہ عصب damage ہوسکتی ہے جس کی وجہ سے leg کے موخر حصے کے تمام عضلات مفلوج ہوسکتے ہیں۔ ساتھ میں قدم کے تلوے(sole) کے intrinsic عضلات بھی مفلوج ہو جاتے ہیں۔ جس کی وجہ سے متاثرہ شخص اپنے پیر پر خود نہیں کھڑا ہوسکتا ہے اور پیر کے تلوے کے احساس ختم ہوجاتا ہے۔

**Arteriosclerosis:Occlusion** : اس کی وجہ سے ران کی دموی پرورش متاثر ہوسکتی ہے جس کی وجہ سے چلنے کے دوران درد ہوتا ہے اور آرام کرنے سے ختم ہوجاتا ہے۔

**Ext. hallucis longus** اور **Ext. digitorum brevis** : یہ دونوں غیر اہم عضلات ہیں لیکن ان کے پھٹنے کی وجہ سے lateral mellulus کے اوپر swelling ہوجاتی ہے۔

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں

# مفاصل پراثرانداز ہونے والے عضلات

# Muscles acting on the joints

## Muscles acting on joints of upper limb

## طرف اعلیٰ کے مفاصل پراثرانداز ہونے والے عضلات

### 1- (A) Shoulder joint — مفصل کتف

**Flexion** - Clavicular head pectoralis major

انقباض — عضلہ صدریہ کبیرہ کا ترقوی راس

Anterior fibres of deltoid — عضلہ ذالیہ کے مقدم الیاف

Coracobrachialis — عضلہ عضدیہ غرابیہ

Biceps brachii — عضلہ عضدیہ ذات الراسین

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



**2. Extension** — **حرکت انبساط**

| | |
|---|---|
| Posterior fibres of deltoid | عضلہ ذالیہ کے موخر الیاف |
| Teres major | عضلہ مستدیرہ کبیرہ |
| Latissimus dorsi | عضلہ ظہریہ عریضہ |
| Sternocostal head of pectoralis major | عضلہ صدریہ کبیرہ کا قصی ضلعی سر |

**3- Abduction** — **حرکت تبعید**

| | |
|---|---|
| suraspinatus | عضلہ فوق الکتف |
| Deltoid | عضلہ ذالیہ |
| Serratus anterior, Trapezius | عضلہ مسننہ مقدم اور عضلہ مربعہ منحرفہ |

**4- Adduction** — **حرکت تقریب**

| | |
|---|---|
| Pectoralis major | عضلہ صدریہ کبیرہ |
| Latissimus dorsi | عضلہ ظہریہ عریضہ |

**5- Medial rotation** — **دوریہ انسی**

| | |
|---|---|
| Pectoralis major | عضلہ صدریہ کبیرہ |
| Ant. fibres of deltoid | عضلہ ذالیہ کے الیاف مقدم |
| Latissimus dorsi | عضلہ ظہریہ عریضہ |
| Teres major | عضلہ مستدیرہ کبیرہ |
| Subscapularis | عضلہ تحت الکتف |

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



| | |
|---|---|
| **6- Lateral rotation** | دوریہ وحشی |
| Posterior fibres of deltoid | عضلہ ذالیہ کے الیاف موخر |
| Infraspinatus | عضلہ تحت الکتف |
| Teres minor | عضلہ متدیرہ صغیرہ |

## (B) ELBOW JOINT — مفصل مرفق

| | |
|---|---|
| **1- Flexion** | حرکت انقباض |
| Brachialis | عضلہ عضدیہ |
| Biceps brachii | عضلہ ذات الراسین عضدی |
| Brachioradialis | عضلہ عضدیہ کعبریہ |
| Pronator teres | عضلہ کابہ متدیرہ |
| **(2) Extension** | حرکت انبساط |
| Triceps brachii | عضلہ ثلاثۃ الروس عضدی |
| Anconeus | عضلہ مرفقیہ |
| Common extensors | عضلات باسطہ مشترک |

## (C) RADIO ULNAR JOINT مفصل کعبری زندی

| | |
|---|---|
| **1- Pronation** | حرکت کابہ |
| Pronator quadratus | عضلہ کابہ مربعہ |
| Pronator teres | عضلہ کابہ متدیرہ |

www.iqbalkalmati.blogspot.com : مزید کتب پڑھنے کے لئے آج ہی وزٹ کریں



| | |
|---|---|
| **2-Supination** | **حرکت باطحہ** |
| Supinator | عضلہ باطحہ |
| Biceps brachii | عضلہ ذات الراسین عضدی |

## WRIST JOINT مفصل رسغ

| | |
|---|---|
| **(1) Flexion** | **حرکت انقباض** |
| Flexor carpiradialis | عضلہ قابضہ رسغیہ کعبریہ |
| Flexor carpiulnaris | عضلہ قابضہ رسغیہ زندیہ |
| Palmaris langus | عضلہ راحیہ طویلہ |

Helpers معاون عضلات

| | |
|---|---|
| Flexor digitorum superficialis | عضلہ قابضہ سطحیہ للاصابع |
| Flexor digitorum profundus | عضلہ قابضہ غائرہ للاصابع |
| Flexor pollicis longus | عضلہ قابضہ ابہامیہ طویلہ |
| Abductor pollicis longus | عضلہ مبعدہ ابہامیہ طویلہ |
| **2- Extension** | **حرکت انبساط** |
| Extensor carpiradialis longus | عضلہ باسطہ رسغیہ کعبریہ طویلہ |
| Extensor carpiradialis brevis | عضلہ باسطہ رسغیہ کعبریہ قصیرہ |
| Extenser carpiulnaris | عضلہ باسطہ رسغیہ زندیہ |

Helpers معاون عضلات

| | |
|---|---|
| Extensor digitorum | عضلہ باسطہ للاصابع |
| Extensor digiti minimi | عضلہ باسطہ للخنصر |
| Extensor pollicis longus | عضلہ باسطہ ابہامیہ طویلہ |

